ہوگا۔ کوئی ذمہ دار رہنما غریب کسانوں کے جائز مطالبات مشکلات اور ضروریات کو خطرے میں ڈالنے کی ذمہ داری نہیں لے سکتا۔

## وزیرِ تعلیم پنجاب کی تعلیمی پالیسی

پنجاب اسمبلی کے اجلاس میں آنریبل وزیر تعلیم پنجاب نے اعلان کیا ہے کہ "وہ موجودہ تعلیمی سسٹم کو یکسر بدل دینا چاہتے ہیں"۔

آنریبل وزیر کے اس مبارک اعلان کا ہر حصۂ ملک میں خیر مقدم کیا جا رہا ہے۔ موجودہ تعلیم اور طریقۂ تعلیم اس قدر فرسودہ ہو چکا ہے کہ اسے جتنی جلدی بھی تبدیل کر دیا جائے صوبے کے تعلیمی مفاد کے مناسب ہوگا۔

موجودہ تعلیمی سسٹم کے متعلق مدت سے ملک میں ایک ہی رائے قائم چلی جا رہی ہے اور وہ یہ کہ یہ تعلیم بے کار، بلکہ ملک کی موجودہ ضروریات کے پیشِ نظر ضرر رساں بھی ہے۔

خود اراکین حکومت بھی اس بارے میں ماہرین تعلیم کے ہم نوا ہیں۔

مختصر یہ کہ تمام طبقات کے اہل الرائے اس نفس الامر پر متحد اللسان ہیں کہ موجودہ تعلیم غیر ضروری اور طریقۂ تعلیم قابلِ اصلاح ہے۔

اسی تعلیم کی یہ برکتیں ہیں کہ تعلیم یافتہ ہندوستان سارے ہندوستان کے لئے وبال دوش بن رہا ہے۔ لاکھوں تعلیم یافتہ اپنے قومی پیشوں سے دست بردار بلکہ اُن کے لئے ناکارہ ہو کر ملازمت کی کیمیا کے واسطے دربدر کی خاک چھانتے پھرتے ہیں۔ اُن کے لئے رزق ہے نہ موت۔ بیکاری و بے روزگاری کے ہاتھوں تنگ آ کر ڈگری والے نوجوان رہزنی، خود فروشی اور ہر جانب سے مایوس ہو کر خود کشی کی نذر ہو رہے ہیں۔

آنریبل وزیر تعلیم نے جس مہم کو سر کرنے کا اعلان کیا ہے وہ دشوار بھی ہے اور گراں تکمیل بھی۔ لیکن الوالعزمی کے سامنے ہر دشواری آسان ہو جاتی ہے۔ ہمیں توقع رکھنی چاہیئے کہ یہ "ہفت خوانِ رستم" ہمارے قابل اور اولوالعزم وزیر تعلیم کی گراں قدر مساعی سے طے ہو سکے گی۔

پنجاب میں اگر تعلیمی اصلاحات کامیاب ہو سکیں تو یہ روز سعید اس کے لئے بہت مبارک ثابت ہوگا۔

---

## حکومت پنجاب اور کانگریس

مہاتما گاندھی اور وائسرائے کے تازہ بیانات کی موجودگی میں کانگریس اور حکومت میں اب صرف نزاع لفظی باقی رہ گئی ہے۔

دونوں پارٹیاں اپنی بلندیوں سے اُتر آئی ہیں۔ موجودہ صورت حالات میں کانگریسی رہنما اپنی ضد کا کوئی جواز اب پیش نہیں کر سکتے۔ اسی لئے غالباً مہاتما جی بھی جدید دستور سے تعاون کے لئے آمادہ ہی نہیں، بلکہ اپنے لفظوں میں بیقرار بھی ہیں۔ اِدھر مسٹر برلا فریقین کے درمیان سے اس لفظی نزاع کو بھی دُور کرنے کے لئے ثالث بالخیر بن کر وزیر ہند سے مصروف گفتگو ہیں۔ کوئی دن جاتی ہے کہ کانگریس اور حکومت کے مابین یہ جنگ زرگری ختم ہو کر چھ صوبوں میں کانگریسی وزارتیں قائم ہو جائیں گی۔

حقیقت تو یہ ہے کہ جدید دستور حکومت اچھا ہے یا بُرا جیسا کچھ بھی ہے اُس سے تعاون ہی کرنے میں ملک کی بھلائی ہے۔ ہمیں صوبوں میں وسعت زنجیر تک آزادی حاصل ہو چکی ہے۔ اس دستور نے ہمیں غلامی کے گلوگیر طوق سے بہت کچھ آزاد کر دیا ہے۔ یہ آزادی مکمل نہ سہی، بہر حال ایک وجود ضرور رکھتی ہے۔ آخر یہ انقلاب نہیں تو کیا ہے کہ اب مطلق العنان گورنروں کی جگہ مشیر گورنروں نے لے لی ہے۔ اور جدید دستور میں بساطِ حکومت کے کار فرما وزیر شطرنج کے مہرے نہیں، بلکہ ذمہ دارانہ اقتدار اور کار فرمایانہ تسلّط کے مالک بھی ہیں۔ مہاتما گاندھی خود بھی اِس انقلاب کی اہمیت کو محسوس کر رہے ہیں۔ وہ اس درخشاں موقع کو ہاتھ سے دینا نہیں چاہتے۔ ان کے تدبّر سے توقع بھی یہی کی جا سکتی ہے کہ وہ اپنی مشہور عاقبت اندیشی سے کام لے کر کانگریسی صوبوں میں کانگریسی وزارتیں منظور کر لیں گے اور کانگریس کی "اگر، مگر" کا جلد ہی خاتمہ ہو جائے گا۔

اتحاد پارٹی کے رہنماؤں نے اس مستقبل کو ماضی ہی آئینے میں روشن پایا اور شروع ہی سے جدید دستور سے زیادہ سے زیادہ فائدہ اُٹھانے کی پالیسی اختیار کر لی۔ کانگریس اتنا وقت "اگر، مگر" میں ضائع کرنے کے بعد جس پالیسی پر گامزن ہونے کی تمنا رکھتی ہے، اتحاد پارٹی اسے آغاز ہی میں کسی قسم کے سیاسی غمزے دکھائے بغیر اپنا نظام عمل بنا چکی ہے۔

لیکن مہاتما جی کو خوش نصیبی سے ایسا زود نگر پریس اور

نیاز پرست حلقۂ ارادت میسّر ہے کہ وہ سر سکندر کو دستورِ حکومت کی پزیرائی کے جس گناہ پر طعن و تشنیع کئے جا رہا ہے اسی جرم پر مہاتما کو خراجِ عقیدت پیش کر رہا ہے۔

آخر سر سکندر کا گناہ ہی کیا تھا؟ کہ انہوں نے اس "غلامی کے دائمی پٹے" (جدید دستور حکومت) کو ناکافی سمجھتے ہوئے بھی اس سے فائدہ اُٹھانا منظور کیا، اور کانگریس کے ہمنوا ہو کر اس دستور کا لفظی بائیکاٹ نہیں کیا۔ یہ اگر جرم ہے تو اس میں کانگریس سر سکندر کی برابر کی شریک ہے۔ فرق اگر کچھ ہے تو اتنا ہی کہ سر سکندر اس دستورِ حکومت کو مسترد کر دینے کی پالیسی کے ابتدا ہی سے مخالف تھے۔ وہ اپنے دل و زبان میں ہم رنگی قائم رکھتے ہوئے اوّل وقت اِسے کامیاب بنانے کا عزم لے کر اُٹھے اور ایک ہی جست میں گورنر کو گراں بار ذمہ داریوں سے سبکدوش کر کے "پنجاب پنجابیوں کے لئے" کو نصب العین بناتے ہوئے انہوں نے پنجابیوں کی ایک نمائندہ حکومت قائم کر لی۔

کانگریسی رہنماؤں نے دس ماہ تو اپنے غرورِ کبریائی میں یہ کہتے گزارے کہ جو کانگریس کا دشمن وہ ملک و قوم کا دشمن۔ کانگریس اس غلامی کے پٹے کی دھجیاں اُڑائے گی۔ سر سکندر ٹوڈی، نواب دولتانہ ٹوڈی، اتحاد پارٹی سرکار پرست ہیں۔ وغیرہ وغیرہ۔ اور دس ماہ کے بعد جب آنکھ کھلی تو اپنے خوابہائے شیریں کو شرمندۂ تعبیر نہ پا کر اور یہ دیکھتے ہوئے کہ

"یارانِ تیز گام نے منزل کو جا لیا
ہم محوِ نالۂ جرسِ کارواں رہے"

عہد شکنی اور شکستِ غرور کی ندامت سے بے نیاز ہو کر اب تعاونی گیت الاپ رہے ہیں۔

اس پر بھی کانگریسی پریس اتحاد پارٹی کے خلاف ہر چار سطر کے بعد ٹیپ کا یہی مصرعہ لگا دیتا ہے کہ

"سر سکندر سرکار پرست اور اتحاد پارٹی چند کاسہ لیسوں کی ایک ٹولی ہے۔ اصل طاقت تو کانگریس کے ہاتھ میں ہے۔"

اور کسی صوبے میں شاید یہ پھبتی موزوں ہو سکتی ہو پنجاب کی برسرِ اقتدار جماعت کو ٹوڈی بنانا تو اس کا منہ چڑانا ہے۔

سر سکندر بار بار یہ اعلان کر چکے ہیں کہ میری حکومت گورنر کی مداخلت بے جا کو گوارا نہ کرے گی اور جب ایسا ہوا ہم مستعفی ہونے میں ذرا بھی پس و پیش نہ کریں گے۔"

کانگریس بھی اگر ان کی پیروی کر کے اپنی وزارتیں قائم کر لیتی تو اب تک مختلف صوبوں میں بہت سا مفید کام انجام دے سکتی۔ اور اب بھی وہ چھ صوبوں کے موجودہ تعطل کو خیرباد کہہ کے اسی مشروط پالیسی کے مطابق اپنی حکومت قائم کر سکے تو اس کے خیالی شبہات دُور ہو جائیں گے اور آئینی حدود میں رہتے ہوئے وہ پبلک کی اقتصادی تعمیر میں حصّہ لے سکے گی۔

## فرقہ پرست اخبارات اور حکومت پنجاب

فرقہ پرست اخبارات کی زہرناک تحریروں سے متاثر ہو کر پنجاب کے تین مقامات میں فرقہ وارانہ فسادات ہو چکے ہیں۔

اب یہ اخبارات فسادات کی خبروں کو رنگ و روغن دے کر چار کالمی سرخیوں میں انہیں شائع کر رہے ہیں۔ بہت خطرہ ہے کہ فساد کی آگ بڑھتے بڑھتے پنجاب گیر بلکہ ہندوستان گیر ہو جائے۔ یونینسٹ پارٹی کے مقتدر رہنما خان بہادر نواب احمد یار خاں صاحب دولتانہ ایم ایل اے چیف سیکرٹری پنجاب یونینسٹ پارٹی نے عین وقت پر اخبارات کے متعلق انتباہی اعلان کیا ہے [illegible] اس اعلان کے مندرجہ ذیل فقرے فرقہ پرست اخبارات کے لئے تازیانۂ عبرت ہو سکتے ہیں:

"یہ دیکھ کر نہایت افسوس ہوتا ہے کہ اخباروں کے بعض طبقوں کی طرف سے صوبے میں فرقہ وارانہ جوش و عداوت کی آگ کو ہوا دینے کا سلسلہ ابھی تک جاری ہے۔

فرقہ وارانہ جھگڑوں کا مقابلہ کرنے کے لئے یونینسٹ پارٹی اور موجودہ وزارت صرف ایک پالیسی پر عمل پیرا رہے گی۔ وہ یہ کہ ملک کے مروجہ قانون کو غیر جانبدارانہ طور پر استعمال میں لائے اور قانون توڑنے والے ہر شخص کے خلاف بلا تمیز مذہب و ملت اس کی حد جاری کرے!"

اصل یہ ہے کہ اخبارات خصوصاً پنجاب کے ورنیکولر اخبارات ملک کی فرقہ وارانہ خوں ریزیوں کے براہ راست ذمہ دار گردانے جا سکتے ہیں۔ فرقہ وار لیڈر اسی کثیف سرزمین سے نشوونما پا رہے ہیں جو فرقہ پرست اخبارات تیار کرتے ہیں۔ اب تک تو حکومت کا رویہ یہ رہا ہے کہ وہ اس حد تک فرقہ وارانہ بدامنی کو نظر انداز کیا کرتی ہے جس حد تک

ٹیکس کی وصولی خطرے میں نہ پڑے۔ ورنہ اخبارات کی آتشی فضاؤں کی تعمیر میں وہ ایک تماشائی کی حیثیت میں رہتی چلی آئی ہے۔ اگر وہ اقوام ہند کی باہمی آشتی و صلح کی صحیح معنی میں حامی رہتی تو بدامنی پھیلانے والے اخبارات کو شرانگیزی پر آمادہ دیکھ کر ہی اُن کا گلا گھونٹ دیا کرتی اور ایسا کر سکتی تو آئے دن کی خانہ جنگیوں کے تباہ کن اثرات ملک میں پھیلنے نہ پاتے اور بے شمار جانیں ضائع ہونے سے بچ جاتیں لیکن اسے غفلت سمجھو یا اور کچھ، حکومت نے اپنی قانونی مشینری کو اس سے پہلے کبھی حرکت دینی ضروری نہ سمجھی کہ آتش فساد کے شعلوں کی لپٹ نظام حکومت کے دامن تک نہ پہنچ چکی ہو۔ امن عامہ کو زیر و زبر کئے جانے کے بعد اُس کی تعمیر پر کسی حکومت کو مبارک باد نہیں دی جا سکتی۔ واقعہ یہ ہے کہ موجودہ پریس ایکٹ زیادہ تر آزادی کی تبلیغ کرنے والے اخبارات کے خلاف استعمال کیا جاتا رہا ہے اور فرقہ پرست اخبار اُس کی زد سے عموماً محفوظ رہتے ہیں۔

اب کہ پنجاب پر پنجابی رہنماؤں کی حکومت ہے۔ ضرورت تھی کہ ہماری اپنی حکومت امن عامہ کو تباہ کرنے والے پریس سے واضح الفاظ میں کہہ دیتی کہ اپنے حدود میں رہو۔ تمہیں شرانگیزی کی اجازت نہیں دی جائے گی۔ نواب دولتانہ کا انتباہی اعلان اسی ضرورت کے اقتضا کی تعمیل کر رہا ہے۔

سب کو معلوم ہے کہ پنجاب کے فرقہ پرست اخبارات نے سارے ملک کی فضا کو مکدر کر رکھا ہے۔ ہمارے اخبار معمولی معمولی مقامی جھگڑوں کو عالمگیر بنا کر ہندوستان کو دو معاند حریفوں میں تقسیم کرنے کے عادی ہو چکے ہیں۔ سچ تو یہ ہے کہ پنجاب کی سب سے بڑی لعنت اُس کا ورنیکولر پریس ہے۔ اردو زبان ہندوستانی اقوام کے باہمی ارتباط و اتحاد کی یادگار ہے۔ لیکن پنجاب میں اردو صحافت ظالمانہ طور پر اقوام ہند میں باہمی عناد پیدا کرنے کی ملعون سعی میں مصروف چلی آتی ہے۔

آج ہمارا ورنیکولر پریس اپنی زہر نگاری سے دست بردار ہو جائے تو یہ غیر انسانی خانہ جنگی ملک سے ہمیشہ کے لئے مٹ سکتی ہے۔

کیسا غضب ہے کہ فرقہ پرست اخبارات کی دشنام طرازیوں نے ملک میں ذوقِ اخبار بینی کو تباہ کر کے رکھ دیا ہے۔ آج کسی متین اور تعمیری کام کرنیوالے اخبار کے لئے زندہ رہنے کے تمام مواقع مفقود ہو چکے ہیں۔ اخبار بین طبقہ تلخ نگاریوں کا عادی ہو چکا ہے اور اسی اخبار کو پسند کرتا ہے جس کی تحریر فحاشی کی حد تک تلخ و ترش ہو۔

ہم اپنی جدید حکومت کا سب سے بڑا کارنامہ اسے تصور کریں گے اگر وہ بے اصولے اور بلیک میلر اخبار نویسوں اور شرانگیز اخباروں کو کچھ مدت سے روک سکی۔ اس بارے میں سر سکندر کو جمہوریت کے تمام آئین سے چشم پوشی کرتے ہوئے ہٹلر کے جاہ و جلال کے ساتھ اخباری بدقماشی کو کچل دینا چاہیئے۔ وہ ایسا کر سکے تو اہلِ ملک پر بڑا احسان کریں گے اور سارا ملک ان کے اس مبارک اقدام پر اپنی متفقہ ممنونیت کا اظہار کرے گا۔

## ہندوستانی دواخانہ دہلی

طبیہ کالج ہمارے ملکی طب کا سب سے بڑا مرکز اور مسیح الملک حکیم اجمل خاں مرحوم کے ایثار و فنی خدمات کی ایک شاندار یادگار ہے بہت دنوں سے یہ کالج منتظمین کی بے اعتنائی اور ارباب حل و عقد کی باہمی آویزش کی وجہ سے اپنی امتیازی خصوصیات مٹا رہا تھا۔ طبیہ کالج کے بعض قابل اساتذہ کا اخراج طلباء میں خلفشار، ہندوستانی دواخانے کے متعلق بری افواہوں کے سبب اہل ملک طبیہ کالج کی ترقی کی جانب سے توجہ پھیر چکے تھے۔

شکر ہے کہ درد آشنا اور مردم شناس ٹرسٹیوں نے کالج اور دواخانے کی حالت کی اصلاح کی جانب توجہ مبذول کر کے اپنے ذاتی جھگڑے چکا ئے اور جدید انتخاب میں نظامت کے اصل مستحق اور اہل کو کالج کی نظامت سپرد کی یعنی مسیح الملک ثانی حکیم محمد جمیل خاں صاحب دوبارہ کالج کے سیکرٹری منتخب کئے گئے۔ ہم اس موزوں انتخاب پر کالج کمیٹی کے ٹرسٹیوں کو مبارک باد دیتے ہیں۔

مسیح الملک ثانی کو سب سے پہلے اپنی توجہ ہندوستانی دواخانے کی جانب مبذول کرنی چاہئے۔ ہندوستانی دواخانہ طبیہ کالج کی ریڑھ کی ہڈی ہے کہ اس کی آمدنی سے کالج کے اخراجات نکلتے ہیں۔

ہندوستانی دواخانے کی طرف حکیم محمد احمد خاں صاحب کو ذاتی مصروفیتوں کے سبب نگرانی کا موقعہ نہیں ملا۔ اس کی ابتری کے متعلق مقامی اخباروں نے توجہ بھی دلائی، مگر کوئی اثر نہ ہوا۔ اس کے مرکبات جو اس کے امتیازات سمجھے جاتے ہیں مقامی با خبر اخبار نویسوں نے ان مرکبات سے بری بری افواہیں منسوب کیں۔ مگر حکیم صاحب کو مصروفیتوں نے اصلاح حال کی طرف متوجہ ہونے کی مہلت نہ دی

دواخانے میں دواسازی کا انتظام کسی ایسے مستند طبیب کے حوالے کرنے کی ضرورت ہے، جو طبی مہارت کے ساتھ دواسازی کے فن کا بھی ماہر ہو۔ عبداللہ چوڑی والا ایک اچھا کنولیسر تو بن سکتا ہے، ہندوستانی دواخانے کا نظام اس کے سپرد کر دینا پبلک اعتماد کا صحیح استعمال نہ تھا۔ اُسے اس خدمتِ ناموزوں سے سبکدوش کرنا چاہیئے تھا۔ شکر ہے کہ اس کے تسلط سے دواخانہ آزاد ہوا۔

طبیہ کالج کے کسی معتمد لائق، ماہر فن دواسازی تعلیم یافتہ کو یہ خدمت سپرد کرنی چاہیئے۔ مولینا حکیم رضوان صاحب پروفیسر طبیہ کالج یا ڈاکٹر حکیم فضل الرحمن خاں صاحب اس خدمت کے لئے بہت زیادہ موزوں ہیں۔

عبداللہ چوڑی والا نہ حکیم، نہ کسی طبیب خاندان کا ممبر نہ اس نے زندگی بھر کبھی دواسازی کا کام کیا، وہ ایک اچھا مصاحب، ایک موزوں تر کنولیسر تو ہو سکتا ہے۔ ہندوستانی دواخانے کا انتظام کرنے کا ہرگز اہل نہ تھا۔

اس کی امداد کرنی ضروری ہی تھی تو کسی اور شعبے میں اس کا تقرر کر دینا چاہیئے تھا۔ حقیقت یہ ہے کہ اس وقت اپنے حسن انتظام، حسن دیانت اور احتیاط و مہارت دواسازی میں پٹنہ کا نورانی دواخانہ تمام ہندوستان میں منفرد اور ممتاز ہے۔ حالانکہ وہ کوئی قومی دواخانہ نہیں لیکن شخص واحد کی ملکیت ہے۔ لیکن معقول مشاہرے پر دو حاذق اور ماہرِ فن طبیب اس کی نگرانی پر متعین ہیں اور نیک منش ناظم حد درجہ دیانتدار اور محتاط واقع ہوا ہے۔ اس دواخانے کو راقم الحروف نے کئی بار دیکھا اور اس کے متعلق اہلِ بہار کے اہل الرائے کی رائیں معلوم کی ہیں۔

طبیہ کالج ہمارا ایک قومی ادارہ ہے۔ ہندوستانی دواخانہ ملک کے معالجوں اور مریضوں کا مرجع امید ہے۔ اس کا نظام بہت کچھ قابل اصلاح ہے۔ قیمتی مرکبات کی نگرانی کے لئے کسی ماہر دواساز اور دیانتدار نگراں کا تقرر اس کے لئے ضروری ہے۔ اسی کے ساتھ خارج کردہ اساتذہ کی بحالی کالج کی تعلیمی ترقیوں کے لئے از بس ضروری ہے۔

مولینا ڈاکٹر فضل الرحمن خاں صاحب کی علیحدگی کالج کے لئے افسوسناک ہے۔ ایسا قابل اور جامع حیثیات کا عالم کالج کو بہت دشواری سے ملے گا۔ ہمیں امید ہے کہ مسیح الملک ثانی اپنے عہد نظامت میں کالج اور دواخانے کی اصلاح حالات کی جانب سب سے پہلے توجہ فرمائیں گے۔ ڈاکٹر الیف ڈی محمود جیسا ذہین، منتظم اور کارآگاہ، نائب معتمد بھی اس قابل ہے کہ اُس کی مخلصانہ [illegible] کی داد دی جائے۔ مگر یہ معلوم کر کے افسوس ہوا کہ حالات نے انہیں مستعفی ہونے پر مجبور کیا اور وہ جائینٹ سیکریٹری شپ سے الگ ہو گئے۔

سب جانتے ہیں کہ ڈاکٹر محمود کی شبانہ روز مساعی ہی سے یہاں نظام چل رہا تھا ورنہ حکیم محمد احمد خاں اپنی ذاتی مصروفیتوں کی وجہ سے اپنے عہدے کی ذمہ داریوں سے مطلق ربط قائم نہ رکھ سکے۔ ڈاکٹر محمود نے مقدمات کے سلسلے میں جو کار ہائے نمایاں انجام دئیے اُن کا حال ہر کسی کو معلوم نہیں، جو لوگ جانتے ہیں اور ان میں سے راقم الحروف بھی ہے۔ وہ اندازہ کر سکتے ہیں کہ ڈاکٹر محمود نے کس ہمدردی، جفاکشی اور خلوص سے اپنی منصبی ذمہ داریوں کے ساتھ سیکریٹری شپ کی خدمات بھی انجام دیں۔ مسیح الملک ثانی نے دوبارہ منصب نظامت پر فائز ہونے کے بعد اعلان کیا تھا کہ سابقہ ملازموں کو علیحدہ نہیں کیا جائے گا۔ ہم اُن کی خدمت میں اس عہد کے ایفاء پر اصرار کرنے میں حق بجانب ہیں ممکن ہے ڈاکٹر صاحب کی بعض مساعی مسیح الملک ثانی کے لئے خوشگوار نہ رہی ہوں، لیکن وہ سابقہ نظام کا ایک عنصر رہتے ہوئے فریقین کو خوش کرنے کی منافقانہ پالیسی برتنے سے پہلوتہی کرتے رہے تو انہیں دیانتداری کا کریڈٹ ملنا چاہیئے، نہ کہ ساری خدمات کا صلہ انہیں یہ دیا جائے کہ وہ پنج سالہ ملازمت سے بھی سبکدوش ہونے پر مجبور ہو جائیں۔

تاجور

## آل انڈیا براڈ کاسٹنگ دہلی

نئی تہذیب کے برکات میں سے ریڈیو بھی ایک قابل قدر اور کارآمد ایجاد ہے۔ اس کے ذریعہ ساری متمدن دنیا ایک بستی کی حیثیت میں آجاتی ہے۔ باہم افادہ و استفادہ اور تبادلہ خیالات کے مواقع دنیا کے ہر ترقی یافتہ گوشے کے باشندوں کو حاصل ہو سکتے ہیں۔ ہمارے ہندوستان کو بھی اس برکت سے مستفید ہونے کا موقعہ ملا ہے۔

چنانچہ دہلی میں آل انڈیا براڈکاسٹنگ کا محکمہ گورنمنٹ کے ہوم ممبر کی نگرانی میں قائم ہوا ہے۔ بڑے بڑے شہروں میں اس محکمے کی شاخیں قائم کی جا رہی ہیں۔

آل انڈیا براڈکاسٹنگ کے اسسٹنٹ ڈائرکٹر مشہور ادیب

و مزاح نگار مسٹر احمد شاہ بخاری مقرر ہوئے ہیں۔ مسٹر بخاری اپنی گونا گوں قابلیتوں کی بنا پر اس منصب کے اہل بھی ہیں۔ مگر انہوں نے ۳۵ کروڑ آبادی کے ایک برّاعظم پر حاوی محکمے کے کار پرداز ہونے کی حیثیت میں اپنی جماعت کے چند افراد کو سارا ہندوستان تصور کر لیا ہے۔ اس محکمے کا ڈائرکٹر ایک یوروپین ہے ۔ جسے اردو زبان سے واقفیت نہیں اور اس لئے قدرتاً اردو زبان کے مستند اہل قلم، شاعروں، نقادوں وغیرہ سے وہ مسٹر بخاری ہی کے ذریعہ واقف ہو سکتا ہے۔ آل انڈیا براڈ کاسٹنگ کی شاخوں کے لئے کارکنوں کا تقرر بھی بخاری صاحب ہی کے توسط سے ہو رہا ہے۔

بخاری صاحب اس سلسلے میں بھی اپنی چودھراہت کو آل انڈیا بنانے کی خاطر اپنے ہی محدود دائرہ تعارف میں سے کارکنوں کا انتخاب کر رہے ہیں۔

دہلی براڈ کاسٹنگ کا انچارج انہوں نے اپنے چھوٹے بھائی ذوالفقار علی بخاری کو بنوا دیا ہے۔ حالانکہ اس کی تعلیم میٹرک تک ہے۔ شملے کی شاخ کا انچارج اپنے برادر نسبتی کو بنا دیا ہے۔ یہ بزرگ بھی میٹرک سے آگے نہیں پڑھے اور اردو میں تو صفر کا درجہ رکھتے ہیں۔ اسی طرح براڈ کاسٹنگ پر تقریر کرنے والوں کا انتخاب بھی عموماً حلقۂ احباب سے ہو رہا ہے۔

مسٹر بخاری نے پیش بینی کے طور پر اخبارات میں یہ بھی اعلان کر دیا ہے کہ اس محکمے کے لئے سب سے موزوں کارکن لاہور کے تعلیم یافتہ ثابت ہو رہے ہیں۔ اس طرح انہوں نے گویا علی گڑھ، لکھنؤ، آگرہ، کلکتہ، بمبئی، پشاور اور پنجاب کے دوسرے تمام مرکزی شہروں کے تعلیم یافتہ طبقے کے حقوق بہ یک گردش قلم نظر انداز کر دئے ہیں۔

لیکن لاہور میں بھی ایسے قابل، ذہین اور اس کام کے لئے موزوں نوجوان اتنی تعداد میں مل سکتے ہیں جنہیں ہندوستان بھر کی شاخوں پر تقسیم کیا جا سکتا ہے۔ مگر ہم دیکھ رہے ہیں کہ ایسے تمام لاہوری تعلیم یافتہ نوجوان بھی آپ کے دائرہ انتخاب میں شامل ہونے سے محروم ہیں۔ لاہوری نوجوانوں کی جماعت جس کا کوئی ممبر بخاری صاحب کی قابلیت سے کم استعداد کا مالک نہیں، اس محکمے کے لئے اچھوت بنا دی گئی ہے۔

چھوٹے بخاری جو اپنی محدود تعلیم اور بوقلموں خصائل کے لئے مشہور عوام ہیں، اِس محکمے کی کسی ذمہ دارانہ ملازمت کے کسی طرح بھی اہل نہیں۔ اس کے سوا کہ وہ بڑے بخاری کے بھائی ہیں ان میں اور کوئی قابلیت نظر نہیں آتی۔

اگر دہلی براڈ کاسٹنگ کے انچارج منیجر کے لئے صرف میٹرک ہونا شرط ہے۔ تو اس فخر میں چھوٹے بخاری کے حریفوں کی تعداد تیس لاکھ سے کم نہ ہوگی۔ ہمارے پاس اس اجارہ داری کے خلاف بہت سی شکایات پہنچ چکی ہیں۔

ہم چاہتے ہیں کہ بڑے بخاری اپنے متعصبانہ اور احباب نوازی کے حقوق کُش رویے میں تبدیلی کریں، مبادا وہ برہمی جو تعلیم یافتہ نوجوانوں میں براڈ کاسٹنگ کے خلاف پھیل رہی ہے۔ عام مظاہرے کی صورت اختیار کر لے۔ دہلی اور پنجاب کے مقتدر اخبارات بخاری برادران کی اس اجارہ داری اور اس سلسلے میں غیر محدود کج روی کے خلاف صدائے احتجاج بلند کر چکے ہیں۔ اور کرتے رہتے ہیں۔

آل انڈیا براڈ کاسٹنگ کے ڈائرکٹر کو معلوم ہونا چاہئے کہ ان کے اسسٹنٹ کی احباب پروری سے صرف یہی نہیں کہ ملک کے قابل نوجوانوں کے حقوق پامال ہو رہے ہیں، بلکہ یہ بھی کہ آل انڈیا براڈ کاسٹنگ کا محکمہ قائم کرنے کا مقصد بھی فوت ہو رہا ہے کہ عام طور پر ایک محدود در محدود اور مخصوص حلقے ہی کے چند افراد کی تقریریں براڈ کاسٹ کی جاتی ہیں اور ملک کے سینکڑوں قابل اہل قلم کے نئے خیالات سننے سے پبلک محروم کی جا رہی ہے۔

لاہور کے تمام مقتدر اردو رسائل اس سلسلے میں احتجاجی تحریریں شائع کر رہے ہیں۔

## اردو ہندی جھگڑا اور مہاتما گاندھی

اسے ملک و قوم کی بدقسمتی کے سوا اور کیا کہا جا سکتا ہے کہ یہاں جو تحریک شروع ہوتی ہے وہ فرقہ وارانہ تنازع کی صورت اختیار کر لیتی ہے۔ یہی مصیبت "قومی زبان" کے مسئلہ پر پیش آئی۔ اس معمولی اختلاف نے بڑھ کر مستقل اردو ہندی نزاع کی صورت اختیار کر لی اور اسقدر ملک گیر اضطراب پیدا کر دیا کہ پنڈت جواہر لال نہرو کو بھی اسکے متعلق زبان کشائی کرنا پڑی، اسی سلسلے میں شاہکار بابت اپریل ۱۹۳۷ء میں سید ابو القاسم صاحب کا طویل مقالہ "مہاتما گاندھی سے بات چیت ٹھیٹ اردو میں" شائع ہوا ہے اور مئی نمبر میں اس مقالہ کے متعلق سید صاحب کی مہاتما جی سے خط و کتابت بھی شائع ہو چکی ہے۔ سید صاحب نے ہمیں بھی اس موضوع پر قلم

اٹھانے کا حکم دیا ہے۔

جہاں تک بول چال کا تعلق ہے، میں اردو ہندی کو دو زبانیں خیال نہیں کرتا۔ البتہ دونو کا رسم الخط جُدا ہے۔ اگرچہ مہاتما جی نے دو ایک تقریروں میں اردو کو صوبجاتی زبانوں میں داخل کرنے کی کوشش کی تھی۔ لیکن یہ ان کی بے خبری تھی۔ اس کے بعد اکثر مواقع پر وہ اردو کو ہندوستان کی مشترکہ زبان تسلیم کر چکے ہیں، چنانچہ ڈاکٹر اشرف صاحب نے اس امر کی وضاحت کے لئے کہ مہاتما جی کی مراد ہندی زبان سے کیا تھی" اخبار "ہریجن" سے مندرجہ ذیل اقتباس پیش کیا ہے:۔

"صرف ہندی زبان میں جس کا بعد میں جاکر دوسرا نام ہندوستانی اور اردو بھی پڑ گیا اور جو دیوناگری اور اردو رسم الخط میں لکھی جاتی ہے اس کی صلاحیت تھی اور ہے کہ وہ ہمارے ملک کی مشترکہ زبان قرار دی جائے۔"

اس اقتباس سے صاف ظاہر ہے کہ مہاتما جی ہندی، ہندوستانی اور اردو کو ایک ہی زبان سمجھتے ہیں۔

"ہندی ہندوستانی" کی نئی اصطلاح کی وجہ تسمیہ بیان کرتے ہوئے مہاتما جی فرماتے ہیں:۔

"میں نے آج نہیں بلکہ ۱۹۱۸ء میں ہندی ساہتیہ سمیلن کے صدر کی حیثیت سے ہندی بولنے والی دنیا کے سامنے یہ تجویز رکھی تھی کہ ہم لوگ ہندی کے مفہوم کو اتنا وسیع کر دیں کہ اس کی تعریف میں اردو آجائے۔ جب ۱۹۳۵ء میں میں نے دوسری بار ہندی ساہتیہ سمیلن کی صدارت کی تو میں نے ہندی اصطلاح کی باضابطہ طور پر اس طرح تعریف کی کہ ہندی اس زبان کا نام ہے جسے ہندو اور مسلمان دونو بولتے ہیں اور جو اردو اور دیوناگری دونوں رسم الخط میں لکھی جاتی ہے۔ اس تعریف سے میرا منشا یہ تھا کہ ہندی زبان بیک وقت مولانا شبلی کی فصیح و بلیغ اردو اور پنڈت شیام سندر داس کی فصیح و بلیغ ہندی پر مشتمل ہو۔"

ان اقتباس کو دیکھنے کے بعد کوئی منصف مزاج انسان مہاتما گاندھی کی نیت پر حملہ کرے تو سمجھا نہیں۔ بالفرض محال اگر یہ بھی تسلیم کر لیا جائے کہ مہاتما جی اردو کے خلاف سرگرم عمل ہیں تو ان پر کوئی الزام نہیں آتا۔ انہوں نے ہندی کی آغوش میں پرورش پائی ہے، ان کا ماحول سراسر ہندیانہ ہے جس کے کسی گوشے سے اردو کی حمایت میں کوئی آواز نہیں اُٹھی وہ خود اردو نہیں جانتے جس کا ثبوت مہبت (محبت)۔ ذاہر (ظاہر) اور نہ کی (رذ کر) وغیرہ الفاظ ہیں۔ اس لئے ان کا اردو کی مخالفت اور ہندی کی حمایت کرنا قابل اعتراض نہیں۔

میں ذاتی طور پر ہندوستان کی مشترکہ زبان کے لئے اردو کا لفظ پسند کرتا ہوں۔ اگرچہ ہندی اور ہندوستانی بھی اردو ہی کے پُرانے نام ہیں اور ان میں یکسر کوئی فرق نہیں لیکن لفظ "اردو" میں کون سی بُرائی ہے کہ اسے ترک کر کے ہندی، ہندوستانی یا ہندی ہندوستانی.... وغیرہ نام رکھے جائیں۔

اب رہا رسم الخط کا معاملہ۔ مہاتما جی اور برادران وطن نے کبھی اس حقیقت کی جانب توجہ کرنے کی زحمت گوارا نہیں فرمائی کہ اردو رسم الخط، دیوناگری رسم الخط سے زیادہ دلکش، آسان اور مختصر ہے۔ جیسا کہ سید ابوالقاسم نے تحریر فرمایا ہے جو مقالہ "اردو ٹائپ" نے پینتیس ۳۵ صفحوں میں لکھا، اسے دیوناگری ٹائپ نے سو سے زائد صفحات میں پورا کیا۔ اس طوالت اختصار کے علاوہ اردو رسم ہمارے ہمسایہ ملکوں کے رسم الخط سے ملتا ہے۔ آزاد ہندوستان کو یہ رسم الخط ان ممالک سے روابط قائم رکھنے میں بہت مدد دے گا۔ اس لئے یہ...... ہندوستان کی مشترکہ زبان کے لئے یقیناً زیادہ مفید ہوگا۔

آخر میں میں مسلمانوں سے یہ اپیل کروں گا کہ وہ خواہ مخواہ اردو کو ہندی کے مقابلہ میں لاکر ملک میں تشتت و افتراق پیدا نہ کریں، بلکہ اردو کی ترویج کے لئے نہایت خاموشی سے عملی کام کریں۔ صرف گفتار سے کبھی مقصد حاصل نہیں ہوا کرتا، اور اس کے ساتھ ہی انہیں ہندی بھی ضرور سیکھنی چاہیئے، اس سے نہ صرف وہ اردو کی اہم خدمت بجا لائینگے بلکہ ملک میں اتحاد و اتفاق کی تخلیق کا موجب ہوں گے۔

## آغا حشر کی یادگار اور ڈرامے

آغا حشر مرحوم کے متعلق ملک و قوم نے جس فراموش گارانہ سرد مہری کا ثبوت دیا ہے وہ انتہائی ماتم طلب ہے۔ رسالہ ادب لطیف، شاہکار اور نیرنگ خیال میں متواتر پانچ ماہ سے آغا حشر مرحوم کی یادگار اور ان کے ڈراموں کے متعلق لکھا جا رہا ہے، لیکن ہنوز یہ آواز شرف سماعت حاصل نہیں کر سکی۔

آج سے تین سال پیشتر جب آغا حشر ہم میں موجود تھے تو اُن کے قلم سے نکلے ہوئے ایک ایک فقرے بلکہ ایک ایک لفظ کو

سلک مروارید سے بہتر قرار دیا جاتا تھا، اُن کی شاعرانہ عظمت اور تمثیل نگارانہ رفعت کے آگے بڑے سے بڑے صاحبِ فکر کا سر نیاز خم ہو جاتا تھا، انھیں شیکسپیر ہند اور نہ جانے ایسے کون کون سے خطابات سے مخاطب کیا جاتا تھا۔ لیکن اس کی آنکھیں بند ہوتے ہی

آنکھ سے دور دل سے دور

کے مصداق ہم اس قابلِ احترام ہستی کو قطعاً بھول گئے اور اب اس کی ہستی کے ساتھ ساتھ اس کی یادگار، اس کی معنوی اولاد کو بھی فراموش کرتے جا رہے ہیں۔ اگرچہ یہ لفظ بار بار دہرائے جا چکے ہیں، لیکن میرا دل انہیں پھر لکھنے پر مجبور ہے، کہ اگر حشر کسی زندہ قوم کا ڈراما نویس ہوتا تو اس کے مرتے ہی مختلف صورتوں میں جگہ جگہ اس کی شاندار یادگاریں قائم کی جاتیں، اس کے ڈراموں کو جو یقیناً ادبیاتِ اردو کی متاعِ گراں ارز ہیں، بہترین صوری خوبیوں سے آراستہ کر کے نہایت ادب و احترام کے ساتھ شائع کیا جاتا اور ملک انہیں دل و چشم میں جگہ دیتا۔ لیکن آہ! غلام آبادِ ہند میں زندہ اہلِ کمال تک کو کوئی نہیں پوچھتا۔ مرنے کے بعد بھلا کون یاد کرنے کی زحمت گوارا کر سکتا ہے؟

یادگار کا مسئلہ تو دُور کی بات ہے، اس کے لئے منظم جد و جہد اور بے حد سرمایہ کی ضرورت ہے۔ ماتم طلب امر یہ ہے کہ مرحوم کی عمر بھر کی کمائی ضائع کی جاتی ہے۔ ان کی معنوی اولاد پر چھری چلائی جا رہی ہے۔ تاکہ "نہ رہے بانس نہ بجے بانسری"۔

"بقول مولانا تاجور (مدظلہٗ) آغا حشر کے ڈرامے یقیناً نثری شاعری کے غیر فانی نمونے ہیں۔ یہ ڈرامے ان بڈھے ایکٹروں کی ہنگامہ پروری کے طفیل اسقدر مسخ ہو چکے ہیں کہ انہیں اصلی صورت میں لانا ایک مبصر نقاد کی شبانہ روز محنت کے بغیر مشکل ہے۔ آغا حشر کے بے بہا ادبی فتوحات، وقت، ذوق، سرمایہ اور دماغ چاہتے ہیں اور ہمارے بازارِ ادب میں ان چیزوں کا قحط ہے۔"

بازاری ڈراموں کو تو جانے دیجئے۔ سب سے افسوسناک امر یہ ہے کہ بہت سے ڈرامے جو اُن کے عزیزوں کے پاس ہیں وہ انہیں اپنی ذاتی ملکیت سمجھ کر دبائے بیٹھے ہیں، بلکہ انہیں اپنی وراثت سمجھ کر ان سے اپنی تکمیلِ شہرت کا فائدہ اٹھا رہے ہیں۔

کچھ عرصہ ہوا برادرم میرزا ادیب بی۔ اے نے ایک ڈراما دیکھا تھا جس میں فقرات کے فقرات آغا مرحوم کے ایک ڈرامے سے لئے گئے تھے اور اب یہ دیا اتنی بڑھ گئی ہے کہ دیدہ دلیری سے آغا مرحوم کے پورے ڈراموں کو اپنے نام سے فلم کیا جا رہا ہے۔

"پریم کی آگ" آغا حشر کا مشہور ڈراما ہے اور مختار فلم کمپنی کی جانب سے متواتر و مسلسل کئی ماہ تک آغا حشر کاشمیری کے جادو ریز قلم کی حسین مصوری" کے عنوان سے اس کا ڈھنڈورا پیٹا جاتا رہا لیکن پچھلے ہی دنوں منٹگمری میں مجھے اس ڈراما کو دیکھنے کا موقع ملا تو میں حیران رہ گیا کہ آغا مرحوم کی بجائے خواہر زادہ آغا حشر کاشمیری کا نام بطور مصنف و مکالمہ نویس وغیرہ لکھا ہوا تھا۔ حالانکہ ڈراما کے مکالمے صاف بتا رہے تھے کہ ہمارا خالق حشر کا جادو ریز قلم ہے۔ اس امر کا بلاشک مجھے اقرار ہے کہ سعادت مند بھانجے نے اکثر جگہ اپنی مکالمہ نویسی و تمثیل نگاری کا ثبوت دینے کے لئے قطع و برید ضرور کی ہے۔ بلکہ ڈرامے کا خون کر کے رکھ دیا ہے۔ لیکن اس بات سے کون شخص انکار کر سکتا ہے کہ یہ ڈراما آغا مرحوم کے تخیل کا رہینِ منت ہے۔

کیا قوم اسی طرح خوابِ غفلت میں مدہوش رہے گی اور ادبِ اردو کے محسنِ اعظم کے خون سے سینچے ہوئے شاہپاروں کو اس طرح ضائع ہوتا دیکھتی رہے گی؟

صحافت ملک و قوم کی زبان ہوتی ہے، اس معاملہ میں مجھے اردو رسائل و جرائد سے بھی شکوہ ہے اور سچا شکوہ کہ "ادبِ لطیف" اور "شاہکار" کی تحریک و تائید کے باوجود انہوں نے اس ضروری امر کی جانب توجہ مبذول کرنے کی زحمت گوارا نہیں کی۔ حکیم یوسف حسن صاحب نیرنگ خیال میں اس کے متعلق شذرہ لکھ کر فرض شناسی کا ثبوت دیا ہے۔ اور باقی سب خاموش ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ وہ اس مسئلے کو قابلِ اعتنا ہی نہیں سمجھتے۔

مقتدر معاصرین کی خدمت میں مؤدبانہ درخواست ہے کہ وہ فوراً اس اہم مسئلے کی طرف توجہ مبذول فرمائیں کیونکہ ڈر ہے مبادا ان کی غفلت مرحوم کی دماغی کاوشوں کو ملیامیٹ کر دے۔

میں یہ سطور لکھ ہی رہا تھا کہ ہفتہ وار "مصور" بمبئی کے تازہ نمبر میں اسی موضوع پر لکھے ہوئے شذرہ پر نظر پڑی۔ قابل مدیر نے ملک اور خصوصاً آغا مرحوم کے چھوٹے بھائی آغا محمود اور اُن کے بھانجے آغا جبار کو اس اہم مسئلے کی جانب توجہ دلائی ہے اور اپیل کی ہے کہ وہ باہمی اختلافات مٹا کر ایک ایسا ادارہ قائم کریں جو "حشریات" کی اشاعت کا انتظام کرے۔

کاش یہ اپیل کارگر ہو سکے۔

یزدانی

# سوال و جواب

## سوالات

(۱) مولانا سیماب اکبرآبادی لکھتے ہیں کہ اگرچہ مُعَنوَن (بضمۂ میم اوّل، وفتحۂ عین، بسکون نون، بفتحۂ واوٌ وسکونِ نون) عربی میں صحیح ہے۔ اور جو حضرات اس لفظ کو اس طرح بولتے اور لکھتے ہیں وہ حق بجانب ہیں، لیکن یہ لفظ اپنے عربی تلفظ کے ساتھ اردو زبان میں بے جوڑ معلوم ہوتا ہے۔ اس لئے مفعول کے وزن پر مَعنُون (لعنون کا مفعولِ قیاسی) بھی صحیح ہے۔

براہِ کرم معنون کے صحیح اردو تلفظ سے آگاہ فرما کر ممنون فرمائیں۔

(رشید صدیقی) گورنمنٹ کالج لاہور

(۲) اکثر ادبار و شعراء عرصہ بمعنی مدّت استعمال کرتے ہیں۔ بہت سے مؤقت الشیوع رسائل میں یہ لفظ میں نے اسی معنے میں لکھا دیکھا ہے۔ لیکن میرے ایک دوست اسے غلط سمجھتے ہیں اور کہتے ہیں کہ عرصہ کے معنے میدان کے ہیں۔ آپ کا کیا خیال ہے؟

حسن محمد احسن

وٹرنیری ہسپتال منٹگمری

(۳) دوپہر میدان، گرمی، حبس، ابر بے متاع
سرنگوں ہے خار و خس پر اک گلِ فیروزہ فام

(درد زندگی صفحہ ۲۸۶ از احسان ابن دانش)

گرمیاں، حبس، رات، تاریکی
اک دیا دُور ٹمٹماتا ہے

(درد زندگی صفحہ ۳۱۲)

ان دو شعروں میں حبس کا کونسا تلفظ صحیح ہے؟

(۴) احسان ابن دانش کا ایک شعر ہے؎

تیرے قانونِ وفاسوزی میں فرق آتا نہیں
کیوں زمیں ملتی نہیں کیوں چرخ تھراتا نہیں

فرق کی "ر" تقطیع میں گر جاتی ہے اور "فق" پڑھا جاتا ہے۔ کیا یہ احسان دانش کے اس شعر میں ایک دھبہ نہیں۔

شیخ محمد طفیل شملہ

(۵) ا۔ میرزا یاس یگانہ لکھنوی نے غالب شکن میں Optimism اور Passimism کا استعمال بہت کیا ہے۔ کیا اردو میں ان کے مرادف الفاظ موجود نہیں۔ اگر ہوں تو شاہکار میں درج فرما کر شکر گزار فرمائیں۔

(ب) ماہتاب بمعنی چاند اور نکہت بکاف فارسی درست ہے یا نہیں؟

پیرزادہ منظور عالم منظور (جالندھر)

## جوابات

(۱) علامہ سیماب مدظلہ کی یہ ذاتی رائے ہے۔ مَعنُون بر وزن مفعول فصحائے اردو استعمال نہیں کرتے۔ اردو میں مُعَنوَن (اصلی عربی تلفظ میں) صحیح ہے۔

(۲) آپ کے دوست درست فرماتے ہیں کہ عرصہ کے معنی میدان کے ہیں۔ لیکن اردو میں مدّت کے معنوں میں بھی مستعمل ہے اور فصحائے اردو ان معنوں میں بالعموم استعمال کرتے ہیں۔ عربی، فارسی کے ایسے بہت سے لفظ ہیں جن کے معنے اردو میں کچھ اور ہو گئے ہیں، لیکن چونکہ وہ جزوِ زبان بن چکے ہیں اس لئے اب انہیں غلط قرار نہیں دیا جا سکتا۔ از اں جملہ "عرصہ" بھی ہے جس کے معنے اردو میں مدت کے ہو گئے ہیں، لیکن اصلی معنے بھی غلط نہیں۔

(۳) دونوں شعروں میں حَبس کا تلفظ ایک ہی ہے اور وہی صحیح بھی یعنی بہ فتحۂ حاء حطی وسکون بار۔

(۴) فرق کی "ر" تقطیع میں نہیں گرتی۔ قاعدہ یہ ہے کہ اگر کسی لفظ کا پہلا حرف الف ہو تو اس سے ماقبل لفظ کا آخری لفظ الف میں مدغم کر دیا جاتا ہے۔ اس مصرعہ کی تقطیع اس طرح کی جائے گی:-

فاعلاتن فاعلاتن فاعلاتن فاعلن
تیرے قانو نِ وفاسو زی میں فرقا تا نہیں

(۵) ا۔ اردو میں Optimism کے لئے رجائیت اور Passimism کے لئے قنوطیت (یاسیت) مستعمل ہیں۔ میرزا یگانہ رجائیت اور قنوطیت کو مذکورہ انگلش الفاظ کا مرادف نہ سمجھتے ہوں گے یا شاید انہوں نے عام ادبار کی تقلید

گوارا نہ کرتے ہوئے انگریزی الفاظ کا استعمال ہی ضروری سمجھا ہو آخر ٹھہرے نا چنگیزی!

ب - دراصل تابِ ماہ تھا جو مقلوب ہو کر ماہ تاب (ماہتاب) بن گیا - اس لئے ماہ (چاند) کے معنے میں اس کا استعمال لغوی طور پر درست نہیں - لیکن چونکہ قدماء نے بکثرت استعمال کیا ہے اس لئے اب محل اعتراض نہیں -

نکہت عربی لفظ ہے اور عربی میں کافِ فارسی کبھی نہیں آتا۔ اس لئے نگہت لکھنا یا بولنا صحیح نہیں۔

یزدانی

# کیفیات

ہر سر ہے تیری زُلف کا سودا لئے ہوئے
صبحِ حرم ہے شامِ کلیسا لئے ہوئے

میری نگاہ، عجزِ تماشا لئے ہوئے
وہ ہر نظر میں طُور کا جلوا لئے ہوئے

بیمارِ ہجر نیند قیامت کی سو گیا
آنکھوں میں انتظار کی دُنیا لئے ہوئے

او صاحبِ نظر! نگہِ یک نگر سے دیکھ
قطرہ بھی ہے حقیقتِ دریا لئے ہوئے

آیا ہوں آج میں بھی تری جلوہ گاہ میں
دُھندلا سا ایک نقشِ تمنّا لئے ہوئے

او بیوفا فریب اور ایسا کُھلا فریب
وعدے ہیں اعتبار کی دُنیا لئے ہوئے

بیمارِ غم کو آخری ہچکی بھی آ گئی
ناکام زندگی کا فسانا لئے ہوئے

اے دوست! چاکِ دامنِ یوسفؑ کا واسطہ
آ جا کبھی تو دستِ زلیخا لئے ہوئے

ساقی کی چشمِ مست نے پھر لڑکھڑا دیا
اُٹھا تھا لغزشوں کا سہارا لئے ہوئے

ماہرؔ ہے اُس کے سامنے کعبہ بھی سجدہ ریز
جو دل ہے عکسِ گنبدِ خضرا لئے ہوئے

ماہر القادری

# گل ریزیٔ خیال

## (۲)

نواب خیالؔ مرحوم کا ایک "خط" جون نمبر میں ہدیۂ ناظرین ہو چکا ہے۔ مجھے افسوس ہے کہ میں اس خط میں ترتیب ملحوظ نظر نہ رکھ سکا۔ وجہ یہ تھی کہ مجھے ممدوح کے تمام مکتوب دستیاب نہ ہو سکے تھے۔

نواب صاحب کے خطوط میں ایک بات مجھے بےحد پسند ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے آمنے سامنے بیٹھے ہوئے باتیں کر رہے ہیں۔ چھوٹے چھوٹے چھوٹے فقرے۔ مؤثر، آسان اور سمجھ میں آنے والے الفاظ۔ اس لئے اگر نواب خیالؔ مرحوم کے مکتوب کا مجموعہ شائع ہو جائے تو ادبِ اردو میں ایک "گرانقدر" اضافہ ہوگا۔

کسقدر افسوس کی بات ہے کہ "ادبِ غلیظ" پر ٹن کے ٹن کاغذ خراب کر دئے جاتے ہیں، جو سراسر ادب کے لئے بوجھ ہیں اور "ادبِ عالیہ" کے نمونے بستوں میں دبے پڑے ہیں۔ ہماری قوم جب تک زندہ لٹریچر کی قدر نہ کرے گی "زبانِ اردو" خاطرخواہ ترقی نہیں کر سکتی!

لہٰذا میں اپنے اس مقالہ کے ذریعہ تحریک کرتا ہوں کہ نواب خیالؔ مرحوم کے خطوط کا مجموعہ شائع کیا جائے ورنہ یہ جواہر پارے بھی خذف ریزوں میں مل کر اردو ادب کی قسمت کے نہ رہیں گے!

اتنا کچھ کہہ لینے کے بعد میں۔۔۔۔ نواب خیالؔ مرحوم کا ایک اور خط بنام سید واسطی مرحوم نقل کرتا ہوں۔

(افضال شاہ آبادی)

### نقل خط:-

پرنسپل سٹریٹ کلکتہ
۱۹ / مئی ۱۹۱۵ء

جناب مکرم۔ سلام علیکم و قلبی لدیکم۔ مجھے علم ہے کہ آپ عرصہ سے میر انیسؔ کے کلام کی تصحیح اور اس کی اشاعت کے متمنی ہیں۔ میں بھی اس کا آرزومند تھا اور اب ایک موقعہ ایسا مل گیا ہے کہ امید ہے کہ یہ آرزو پوری ہو جائے۔ اس کام کی تکمیل کے لئے میں نے قصد کر لیا ہے کہ اب کی برسات بعد لکھنؤ جاؤں اور وہاں چند ے قیام کر کے اس کام کو پورا کر دوں۔

اس بیچ میں اس کے متعلق اور ضروری امور کو ختم کر لینا چاہتا تھا۔ سب میں بڑی ضرورت یہ ہے کہ جہاں تک دستیاب ہو سکیں انیسؔ کے مراثی جمع کر لئے جائیں تاکہ تصحیح کے وقت وہ سب پیشِ نظر رہیں اور کام میں فراغت و آسانی ہو۔ مہربانی کر کے مجھے مطلع کیجئے کہ اس امر میں آپ کہاں تک میری مدد کر سکتے ہیں؟

دوسرا ضروری امر یہ ہے کہ میں تاریخ مرثیہ گوئی پر ایک بسیط مضمون لکھنا چاہتا ہوں۔ اور اردو میں کیونکر اس صنف کی ابتدا ہوئی اور عہد بہ عہد کس طرح اس نے ترقی کر کے وہ کامل صورت اختیار کی جو آج میر انیسؔ کے یہاں نظر آتی ہے۔

اس ارتقا کے دکھائے اور سمجھائے بغیر انیسؔ کی تکمیل پر وہ نظر نہیں پڑ سکتی۔ جس کا وہ کلام مستحق ہے۔ اس کے لئے ضرور ہے کہ آج تک جتنے مرثیہ گو ہوئے ہیں اُن کا بیان کر کے ان کے کلام کا نمونہ پیش کر دیا جائے۔ عربی و فارسی میں اس کا مسالہ موجود ہے اور وہ میرے پیشِ نظر ہے۔ اردو کے لئے البتہ دقتیں واقع ہو رہی ہیں۔ بعض پرانے مرثیے سے بھی تو اُن کے مصنفین کا نام و نشان اور ان کے حالات ابتک معلوم نہ ہو سکے اور بعضوں کے ناموں سے آگاہ ہوا تو ان کا کلام نہ مل سکا!

میں خاص طور پر آپ سے ملتجی ہوں کہ اگر اس مادے میں بھی آپ میری کوئی مدد فرما سکیں تو دریغ نہ فرمائیں۔ پرانے مرثیہ گویوں کی ایک فہرست حاضر کرتا ہوں۔ ان میں سے جس کا کلام آپ کے پاس ہو یا میرے لئے فراہم کر سکتے ہوں مجھے مطلع کریں اور ان حضرات میں سے جن کے حالات سے آپ باخبر ہوں مجھ بےخبر کو بھی خبر کر دیں۔

پرانی ہندی یعنی بھاشا میں بھی مرثیئے موجود ہیں، جو اب تک سوز میں پڑھے جاتے ہیں۔ ان میں سے جو کچھ آپ کے ذریعہ سے نصیب ہوگا بصد فخر کے ساتھ اس کے لئے ہاتھ بڑھاؤں گا اور سرِ نیاز و تسلیم خم کر کے بعد شوق و منت اسے قبول کر لوں گا۔

پرانے مرثیہ گو:۔

میاں سکندر، قاسم، افسردہ، گدا، مسکین، حیدری، مرزا ظہور علی خلیق، عزا، تپاں، فرح اور ترقی۔

اب تک اتنوں کو جانتا ہوں۔ اور ان میں سے اکثر کا کلام ہمارے پاس موجود بھی ہے۔ آپ ان کے علاوہ اگر کسی مرثیہ گو کے نام جانتے ہوں تو مطلع کریں اور ان کے نام و نشان اور حالات سے بھی واقف ہوں تو فقیر کو خبر دیں۔ جواب کا منتظر رہوں گا۔ زیادہ تسلیم

نیاز مند

خیالؔ

(مرسلہ) افضال شاہ آبادی

---

# نوائے جنوں

رسم و رہِ دنیا سے بیگانہ بنانا تھا　　ایوانِ محبت کا پروانہ بنانا تھا

اللہ سے شکوہ ہے خاکم بدہن مجھکو　　فرزانہ بنایا کیوں دیوانہ بنانا تھا

اے عشقِ جنوں پیشہ یہ آبلہ پائی کیوں　　سنگِ درِ جاناں پر بتخانہ بنانا تھا

تہذیب کے یہ پردے کیوں راہ میں حائل ہوں　　آئینِ محبت کو رندانہ بنانا تھا

حیرت کی تمنا تھی اور عقل سے بیزاری　　مدہوشی کے عالم میں بتخانہ بنانا تھا

ہوش و خرد و دانش سب عشق شراب اولیٰ　　مجھ کو تو مرے اللہ مستانہ بنانا تھا

وہ موجِ شراب اٹھی وہ "نورِ سحر" چمکا
کیا اپنے ضیا کو یوں دیوانہ بنانا تھا

محمد ضیاء الاسلام ضیا

۲ — ہزہائینس کے خط ع۱/۵ مورخہ ۱۰ اگست ۱۸۶۸ء سے اس بات کا پتہ چلے گا کہ شہزادہ عظیم جاہ بہادر نے اپنی یہ دلی خواہش ظاہر کی ہے کہ اس حکومت کی سفارش کے مطابق جو انتظامات عمل میں لائے گئے ہیں اس سلسلہ میں ہزہائینس کی لڑکیوں کے وظائف کی حد تک نظرثانی ہونی چاہیئے۔ ہزہائینس کی یہ درخواست ہے کہ ان کی لڑکیوں کے نام جو وظائف جاری کئے گئے ہیں ان کی مقدار اُن وظائف سے کسی طرح کم نہ ہو جو اُن کے لڑکوں کے نام اجراء ہوئے ہیں۔

۳ — اس کام کے کرنے کے لئے اور حکومتِ ہند کے اعتراض کی صفائی کی خاطر جس کو میں نے اپنے خط بنام حکومتِ ہند مورخہ ۲۷ اپریل کے فقرات ۸، ۹ اور ۱۰ میں واضح کر دیا ہے اور اسی کے ساتھ ہزہائینس کے اصل خط کو بھی منسلک کر دیا گیا تھا۔ اب شہزادہ عظیم جاہ کی یہ تحریک ہے کہ ان کی اولاد کے موجودہ وظائف میں دس فیصدی اور ان کی آمدنی میں دس فیصدی سے کچھ زیادہ کی کمی کر دی جائے۔

۴ — مجوزہ انتظامات کے تحت ہزہائینس کی شادی کی اولاد میں سے ہر ایک لڑکا اور ہر ایک لڑکی سالانہ دس ہزار روپے حاصل کرے گی۔ ہماری حکومت کی پہلی سفارش کے مطابق جو انتظامات عمل میں لائے گئے تھے اس کی نقل ہزہائینس کی مجوزہ اسکیم کے ساتھ منسلک کی جاتی ہے تاکہ دونوں تجاویز کا تطابق ظاہر ہو جائے۔"

۵ — اب میرے پیشِ نظر یہ چیز ہے کہ اگرچہ ہماری حکومت یہ تصور کرتی ہے کہ اس نے اس معاملہ میں جو بھی انتظامات کئے ہیں وہ ہر حیثیت سے مناسب اور بجا ہیں تاہم میں یہ سمجھتا ہوں کہ نواب نے جو موجودہ اسکیم پیش کی ہے وہ بھی کسی طرح نامناسب نہیں ہزہائینس کی یہ تجویز کہ ان کی نکاح کی بیوی سے جو لڑکے ہیں ان کے وظائف کی مقدار بھی وہی ہو جو ان کی شادی کی بیگم سے لڑکیوں کے وظائف کی ہے کسی حد تک نامناسب تو ہے لیکن ہم دیکھ رہے ہیں کہ ہزہائینس کے خاندان میں یہی طریقہ چلا آرہا ہے کہ وہ نکاح اور شادی کی اولاد میں کوئی فرق نہیں پیدا کرتے ہیں تاکہ مساوات کے بارے میں ولی عہد تک کا لحاظ نہیں کیا جاتا۔ چنانچہ خود ہزہائینس کی ایک سب سے پہلی تجویز جس میں یہ ظاہر کر دیا گیا ہے کہ ولی عہد خطابات مناسب اور سالانہ پچاس ہزار کے علاوہ اپنے تمام بھائی اور بہنوں کے ساتھ رشتہ مساوات کو قائم رکھنے کی خاطر ان کا برابر حصہ دار رہے گا۔ جس کی اہمیت کو تسلیم کرتے ہوئے اس اسکیم کو حکومت نے ہزایکسیلنسی گورنر جنرل ان کونسل کی منظوری کے لئے پیش کر دیا تھا، لیکن ہزہائینس کی اب نئی تجویز یہ ہے کہ حکومت ہند ان کی نئی تحریک پر غور کرنے کے بعد حسب خواہش ترمیم کر دے۔

ع۲۹ ذیل کا خط من جانب منصرم مددگار معتمد حکومت ہند امور خارجہ (سیاسی)، بنام چیف سکرٹری حکومت ہند، فورٹ سینٹ جارج ع۱۱۵۷ مورخہ ۸ اکتوبر ۱۸۶۸ء از مقام شملہ۔

آپ کے خط ع۱۹۹ مورخہ ۱۲ ماہ گذشتہ کے جواب میں عرض ہے کہ وائسرائے اور گورنر جنرل ان کونسل حکومت مدراس کی سفارش کے مطابق نواب عظیم جاہ کے انتقال کے بعد ان کے خاندان میں وظائف کی تقسیم کے مسئلہ پر ہزہائینس کی خواہش کے موافق دوبارہ غور فرمائیں گے اور آپ کی پیش کردہ تجویز پر پورا عمل ہوگا۔"

نواب غلام رسول خاں اور شہزادہ عظیم جاہ کی لڑکیوں میں زمین آسمان کا فرق تھا، اس لئے کہ عظیم جاہ کی لڑکیاں امیرالامراء عمدۃ الامراء کی پڑپوتیاں ہوتی تھیں اور دوسری خود نواب غلام رسول خاں کی لڑکیاں تھیں ان تمام فرقوں کے باوجود اس وقت کی حکومت نے مناسب نہیں سمجھا کہ اپنے پچھلے فیصلہ پر مکرر غور کیا جائے بلکہ ہمیشہ کے لئے استقلال اور ثابت قدمی کا بیڑا اٹھا لیا اور اس طرح نواب کی لڑکیوں کو ان کے یا ان کے رشتہ والوں کی بلا کسی قصور کے فاقوں مرنے کا موقع دیا۔ اس کے برعکس ہم دیکھتے ہیں کہ کرناٹک خاندان کے وظائف کو جاری رکھنے کے لئے حکومت ہند نے وہ نہایتی رقم والا جاہی خاندان میں اور باقی عظیم الدولہ کے گھرانے میں اور وہ جملہ معقد رقم وظیفہ جو پہلے شخص کے نام منظور ہوئی تھی اور جس کو وہ اپنی زندگی تک حاصل کر رہا تھا، شہزادہ عظیم جاہ کے خاندان میں منتقل کر دی گئی۔

یہاں پر یہ امر غور طلب ہے کہ حکومت ہند کے کسی ریاست کو اپنی سلطنت سے ملحق کرنے کے بعد حکومت خوشی کے ساتھ معزول حکمران اور اس کے خاندان کے افراد کو ازراہ مہربانی یا

ان کی ضبطی کی ہوئی ملک کے صلہ میں معقول وظائف دیتی تھی ، ازراہِ مہربانی جو وظائف جاری کئے جاتے تھے ان کا انحصار حکومت کی سخاوت ، دریادلی اور محض رحم وکرم پر منحصر تھا اور جو وظائف کسی بدلہ کے تحت جاری ہوتے تھے وہ گویا اصل مالکان جاگیر کی ذاتی وملکی جائداد کا حصہ تصور ہوتا تھا۔ ان دونوں صورتوں میں جو وظائف جاری ہوتے تھے وہ موروثی اور پشت در پشت تک جاری رہتے تھے، لیکن ان دونوں میں صلہ والے وظائف کو اس لئے اہمیت حاصل ہے کہ ان کا پانے والا واجبی حقدار تسلیم کیا جاتا ہے جس کا ثبوت ذیل کے چند اقتباسات سے مل سکتا ہے۔

عـ۱۲ ذیل کا منسلکہ حصہ منجانب مددگار معتمد حکومت ہند محکمہ فینانس مورخہ ۱۱ ستمبر ۱۸۷۱ء و عـ۲۲۱۸ ازمقام شملہ، ملاحظہ ہو۔

جب دوسری طرف ہم یہ دیکھتے ہیں کہ وظیفہ مذکورہ کی نوعیت مثل خانگی جائداد کے ہے یا یہ کہ اس کی شکل ایک ایسے وظیفہ کی ہے جو حکومت کی جانب سے کسی خاص جائداد یا ملک کے صلہ میں جاری کیا گیا ہے تو ایسی صورت میں یہ لازم آتا ہے کہ اس قسم کا وظیفہ مثل خانگی جائداد کے وراثتہً چلتا رہے اسی نوع کے وظائف کی مثال کے طور پر اودھ کے مقررہ وثیقہ کو پیش کیا جا سکتا ہے۔

اس قسم کے وظائف کی اہمیت کو جتانے کے لئے ہم یہ کہتے ہیں کہ احیاناً اگر کسی وقت کوئی ایسا وظیفہ کسی خاص وجہ کی بنا پر روک دیا جاتا تھا اور بالخصوص ایسی صورت میں جب کوئی اس کا حقیقی وارث موجود نہیں ہوتا تھا وہ وظیفہ چاہے عرصہ دراز کے بعد ہی کیوں نہ ہو اگر کوئی واقعی دعویدار پیدا ہوتا جس کے دعوے میں صداقت ہو تو بعد تحقیق پھر سے وہ وظیفہ اس خاندان کے فرد کے نام جاری کر دیا جاتا۔ جیسا کہ اناگندی کے راجہ اور زمیندار کا واقعہ پیش آیا۔

اگرچہ حکومت نے خاندان کرنول کے نام جو وظائف جاری کئے ان کو خیراتی وظائف کے نام سے موسوم کیا حالانکہ ان کے اس دعوے میں مطلق صداقت نہیں۔ اس لئے کہ کرنول کی ریاست نواب سے چھینی جا کر حکومتِ ہند سے ملحق کر لی گئی تھی۔ اور اس کے الحاق یا چھن جانے کے اسباب جیسا کہ ہم نے پہلے بھی بیان کیا ہے حکومت ہند کے بعض موہوم خیالات اور بے معنی شبہات پر مبنی تھے اور یہ ایک ایسی صریح غلطی تھی جس کو حکومت ہند کے مقرر کردہ کمیشن نے اپنی تحقیقات کے بعد ہی ثابت کر دیا تھا، اس اعتبار سے کرنول کی ریاست ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ نہ کسی عہد شکنی کی بناء پر اور نہ نواب کے کسی ناجائز فعل کی بناء پر ضبط کر لی گئی تھی، یہ الفاظ ہمارے نہیں بلکہ اس کمیشن کے ہیں جس کو حکومت ہند نے والیٔ کرنول کے ذاتی اخلاق و عادات کردار اور اس کے افعال قبیحہ کی تحقیق اور صداقت کے لئے مقرر کیا تھا اور نہ کسی فوجی مسئلہ کی بنا پر جیسا کہ ذیل کے بعض اقتباسات سے ظاہر ہو جائے گا۔

منجانب مارکوئس آف ولزلی بنام محمد الف خاں
مورخہ ۱۲ اکتوبر ۱۸۰۲ء

"نگہداشت صرف ارکان خاندان تک محدود رہے گی۔ اور آپ کی جاگیر حسب ذیل شرائط کے تحت کبھی بلاوارث کے نہ رہے گی۔

(۱) غیر قانونی قتل و غارت کی روک تھام ہونی چاہئیے۔
(۲) اقساط باضابطہ طور پر ادا ہونی چاہئیں۔
(۳) رعایا ہمیشہ مطمئن اور خوش و خرم رہے۔

اگر آپ مذکورہ بالا شرائط کی پابندی کا اقرار کریں تو آپ اپنی جاگیر کے مطلق العنان مالک رہیں گے"

من جانب معتمد حکومت ہند بنام کمشنران کرنول
مورخہ ۵ اکتوبر ۱۸۳۹ء عـ۴۳۷

"حکومت اس امر کے باور کرنے پر مجبور ہے کہ وہ وثیقہ معہ خط مورخہ ۲۵ اگست جو منصرم ریزیڈنٹ حیدرآباد کی طرف سے پیش ہوا ہے دراصل نواب کرنول کا لکھا ہوا نہیں ہے۔"

منجانب کمشنران کرنول بنام چیف سیکرٹری
حکومت ہند عـ۳۵ مورخہ ۷ اکتوبر ۱۸۳۹ء

"ہماری فوجیں ممکنہ عجلت کے ساتھ مسلح ہو کر قلعہ میں داخل ہوگئیں اور تقریباً سات بجے تک بلا کسی تکلیف اور مداخلت کے پورے قلعہ کو اپنے قبضہ میں کر لیا۔"

منجانب مسٹر بیلی بنام چیف سیکرٹری حکومت ہند

ع۲۳۶ مورخہ ۲۲ نومبر ۱۸۴۲ء

"یہ بات اب تک واضح طور پر سمجھ میں نہ آسکی کہ آیا قلعہ کرنول میں جو بھی نئی عمارتیں تعمیر ہوں گی وہ سب کی سب حکومت کی ملک کہلائیں گی یا کیا؟ میں اپنے تئیں تو یہی سمجھتا ہوں کہ ان عمارتوں کو حکومت سے کوئی تعلق ہی نہیں، اس لئے کہ قلعہ مذکور کا کوئی فوجی محاصرہ تو ہوا نہیں تھا بلکہ بغیر کسی مزاحمت کے ہم نے اس پر اپنا قبضہ جما لیا تھا۔"

لہٰذا ایسی صورت میں جب کہ ریاست کرنول کا الحاق کرناٹک یا اور کسی ریاست کے الحاق کی طرح نہیں تھا تو پھر اس خاندان کے پسماندوں کے نام جو وظائف جاری کئے گئے تھے ان کو خیراتی وظائف کے نام سے کس طرح موسوم کیا جا سکتا ہے۔"

اناگندی کی مثال سے واضح ہو جاتا ہے کہ کرنول کے وظائف کس طرح سے "وظائف صلہ" کہلا سکتے ہیں۔ اناگندی کے راجہ کے آبا و اجداد جنوبی ہند میں ایک نہایت ہی وسیع رقبہ کے مالک تھے۔

اس خاندان کے راجاؤں میں سے ایک راجہ نے علاقہ مدراس کی سرزمین اسی طرح بلا کسی شرط کے انگریزوں کے حوالہ کی تھی جس طرح داؤد خاں اول نے علاقہ مدراس کے اطراف و اکناف کے پانچ پرگنے اس قوم کے حوالے کئے تھے، یہ پورا علاقہ میرے بیانوں کے صفحہ ۱۸ پر وضاحت کے ساتھ بتا دیا گیا ہے۔ ۱۶۴۶ء میں مسلمانوں نے راجہ کے ملک پر قبضہ کر لیا۔ اس لئے راجہ کو وہاں سے بھاگنا پڑا اور وہ علاقہ میسور کے مقام اناگندی میں مستقل طور پر سکونت گزیں ہو گیا۔ اس وقت یہ علاقہ ٹیپو سلطان کی سلطنت میں داخل تھا، لیکن ۱۷۹۲ء میں سرنگاپٹم کی صلح کے بعد یہ علاقہ نظام کے قبضہ میں آ گیا تھا۔ اس کے بعد مرہٹوں کے ہاتھ میں چلا گیا، بعد ازاں پھر سے ایک دفعہ کرنول اور ساوانور کے ساتھ حضور نظام کی حکمرانی میں داخل ہو گیا، مگر حکومت نظام کی جانب سے ان دونوں ریاستوں میں سے صرف حکومت کرنول کو شاہی اختیارات عطا کئے گئے تھے اور اناگندی کے راجہ کو حکومت نظام کی طرف سے "وظیفہ صلہ" دیا جاتا تھا۔ جب ۱۸۰۰ء میں یہ تمام علاقے یا اضلاع انگریزی اقتدار کے تحت ہو گئے تو بھی اناگندی کے راجہ کو اس قسم کا وظیفہ عرصہ دراز تک ملتا رہا۔ اس کے بعد زمانہ کی الٹ پھیر کے باعث اناگندی کے خاندان پر کچھ عرصہ تک گمنامی طاری ہو گئی اور وظیفہ وغیرہ بند ہو گیا۔ لیکن پھر کچھ مدت سے جب اس کی وراثت کا از سر نو تصفیہ ہو گیا تو حکومت ہند نے اناگندی کے حقیقی خاندان کے سرگروہ کے نام ماہوار پانچسو روپیہ کا وظیفہ جاری کر دیا ہے جو نسلاً بعد نسلاً جاری رہے گا۔

بلاشبہ یہ امر قابلِ رحم ہے کہ ہم خاندان کرنول کے پسماندوں کو ایسی بُری حالت میں دیکھیں اور خصوصاً ایسی صورت میں جب ہم نوابان کرناٹک اور راجگان اناگندی کے ورثا کے ساتھ ان کی عافیت اور شان و شوکت کا مقابلہ کرتے ہیں۔

عمدۃ الامراء کے وارث کے ساتھ ہر قسم کا آرام اور سہولت روا رکھی گئی اور اس کو شہزادہ ارکاٹ کے خطاب سے بھی سرفراز فرمایا گیا، دوسری طرف اناگندی کے راجہ کے وارث کے وظیفہ کی ایک معقول رقم جاری کرنے کے علاوہ وہ ہر طرح کی ممکنہ رعائتیں ملحوظ رکھی گئیں اور ان دونوں خاندانوں کے ساتھ یہ سلوک ایسا ہے کہ آئندہ ان کے ورثا بھی اس قسم کی مراعات سے مستفید ہوتے رہیں گے۔ لیکن سخت افسوس کا مقام ہے کہ حکومت کرنول کا حقیقی وارث اور خاندان کرنول کے چشم و چراغ کے نام ایک معمولی رقم کا وظیفہ دیا جاتا ہے اور وہ بھی اس شرط کے ساتھ کہ یہ وظیفہ موروثی نہ ہوگا۔ شاید یہ اس بات کا سلوک تھا کہ کرنول کے آخری نواب نے برطانوی تاج کے ساتھ کبھی غداری نہیں کی۔ بلکہ وہ اس کے بدلے میں ہمیشہ وفاداری اور اطاعت گزاری کا ثبوت دیتا رہا

مذکورہ بالا حقائق کے اظہار کے بعد صریح طور پر یہ ثابت ہو جاتا ہے کہ نواب غلام رسول خاں کو برطانیہ حکومت سے کوئی پرخاش نہیں تھی۔ یہی وجہ تھی کہ حکومت برطانیہ کے مقرر کئے ہوئے کمیشن نے نواب موصوف کو ان تمام جھوٹے الزاموں سے بری کر دیا جو نواب کے متعلق زبردستی گھڑے گئے تھے، کمیشن نے اپنی تحقیقات کے بعد یہ ثابت کر دیا کہ نواب کے دل میں کوئی ایسا ارادہ نہیں تھا جس سے انگریزی حکومت کے مفاد کو ٹھیس لگے اور اس کمیشن نے اس الزام کو بھی جھٹلا دیا تھا کہ نواب نے بارود گولی کا ایک بھاری خزانہ چھپا رکھا ہے جیسا کہ پیشتر بھی بیان کیا گیا" اوّل تو نواب نے اسلحہ یا بارود گولی کا ذخیرہ چھپایا نہیں تھا۔ کچھ

نکلی ضرور لیکن وہ بارود اس قدر ناقص تھی کہ جلانے سے بھی نہ جل سکی۔ لہذا ایسی اشیاء کا برآمد ہونا نہ ہونا مساوی ٹھہرا۔ کمیشن نے اپنی تحقیقات کے بعد یہ ثابت کر دیا تھا کہ نواب کو شروع سے اسلحہ بارود گولی کی فراہمی کا شوق تھا اور اس کے خزانوں سے جو بھی ذخیرہ نکلا وہ سب پچھلے زمانے کی یادگار تھی نہ کہ حالیہ فراہم شدہ ذخیرہ جو کسی خاص مقصد کے تحت جمع کیا گیا تھا۔ کرنول کی بھی ایک حکومت تھی۔ اس حکومت کی بے قاعدہ ہی سہی فوج تو ضرور تھی، جہاں فوج ہو وہاں اسلحہ اور بارود گولی کا ہونا ضروری ہے، اس کے علاوہ نواب مرحوم کو آتش بازی کے کھیل تماشوں کا بھی بہت شوق تھا، یہی وجہ تھی کہ فوج کی سالانہ ضرورت سے کچھ زیادہ مقدار بارود کی تھی جو نام نہاد پوشیدہ خزانوں سے برآمد ہوئی۔ نواب کو جب کبھی کسی چیز کے جمع کرنے کا خیال پیدا ہو جاتا تھا وہ ترقی کرتے کرتے جنون کی حد تک پہنچ جاتا تھا اور حق یہ ہے کہ نواب بذات خود مجنون یا خیالی آدمی واقع ہوا تھا جس کا ثبوت پیشتر کے چند مذکورہ واقعات سے ملتا ہے کہ چند روز تک وہ ایک ایسے غیر محفوظ مقام پر سکونت گزیں تھا جو بارود کے خزانوں سے گھرا ہوا تھا اس کے جنون کا دوسرا صریح ثبوت یہ ہے کہ جب کبھی اس کی فوج کے سپاہی خود اس سے اپنی تنخواہوں کا مطالبہ کرتے تو وہ ان کو یہ کہتے ہوئے گھاس دلواتا کہ لو یہ بھی تو پیٹ بھرنے کی چیز ہے لہذا ایک ایسے شخص کے متعلق سوائے مجنوں کے اور کیا رائے قائم کی جا سکتی ہے اس کے دیوانہ پن کو تسلیم کرتے ہوئے ہم اس امر کا اعتراف کرتے ہیں کہ وہ امور مملکت کے سنبھالنے کے لئے بالکل ہی ناقابل تھا، لیکن اس ناقابلیت کے تسلیم کرنے سے یہ بات تو ہرگز عائد نہیں ہوتی، کہ نواب مذکور ایک بدطینت، بدفطرت، لڑاکو اور سازشی فطرت کا انسان تھا اور ہم یہ بھی نہیں کہہ سکتے کہ اس کے خیالات اور ارادے فاسد تھے یا وہ حکومت کے خلاف اپنے سر میں سودا لیکا رہا تھا یہ یاد رہے کہ نواب کو بُری باتوں سے اور الزاموں سے بَری کرنے کے لئے ہم کوئی بے جا کوشش نہیں کر رہے ہیں بلکہ یہ چیز خود حکومت برطانیہ کے مقرر کئے ہوئے کمیشن نے ثابت کر دی ہے کہ نواب بالکل ایک سادہ لوح انسان تھا۔ جس کے دل میں کسی قسم کا کینہ کپٹ نہ تھا اور حکومت کے متعلق اس کے خیالات نہایت ہی اچھے تھے، کمیشن کا یہ بیان اس بات کی دلیل ہے کہ نواب کے بُرے

اخلاق یا سازشی کردار کو ثابت کرنے کے لئے کمیشن کو کوئی مواد نہیں مل سکا ورنہ کمیشن نواب کو مجرم اور ملزم ثابت کر دیتا۔ رہی یہ بات کہ ملک میں جو گڑبڑ فساد یا دوسرے معنی میں بغاوت پھیلی تھی اس سے نواب کو کوئی تعلق نہیں تھا۔ اس میں شک نہیں کہ بغاوت اس کے ملک میں پھیلی تھی جس کو فرو کرنا اس کا کام تھا، لیکن ہم نے پہلے ہی کہہ دیا ہے کہ اس کی دماغی کمزوری نے اس کو امور سلطنت کے سنبھالنے سے بالکل ناقابل کر رکھا تھا۔ اس کے علاوہ دوسری خرابی یہ تھی کہ نواب کی فوج بے قاعدہ اس قابل نہ تھی کہ ان باغیوں کا مقابلہ کر سکے۔ حقیقت یہ ہے کہ اس کی فوج کے بعض سردار خود بغاوت کے علم بردار تھے۔ اس لحاظ سے بغاوت برپا کرنے یا کرانے کے چند الزامات نواب کی ذات پر عاید کئے گئے تھے، مگر سرداروں کے کرتوتوں کو بادشاہ کے سر تھوپنا کس حد تک درست ہے؟ لوگوں کا کہنا تو یہ تھا کہ نواب کے ذہن میں یہ وہم و گمان تک نہ تھا کہ اس کی رعایا ایسی حرکت کر بیٹھے گی، یہ درست ہے کہ فتنہ برپا ہونے کے بعد فرو کرنا ایک رئیس پر ضروری ہو جاتا ہے، لیکن نواب کی دماغی کمزوری اور فوج کی بدنظمی نے باغیوں سے مقابلہ کی اجازت نہ دی نواب کی اس کمزوری اور مجبوری کو اس کی شرارت پر محمول کیا گیا اور حکومت نے یہ سمجھا کہ نواب اس طرح سے برطانوی تاج کو پریشان کرنا چاہتا ہے حالانکہ یہ امر بالکل خلاف واقعہ ہے، اس لئے کہ نواب کے آباؤ اجداد اور انگریزوں کے تعلقات نہایت دوستانہ اور مخلصانہ تھے۔ لہذا اس روایت کو قائم رکھنے کے لئے ضروری تھا کہ کرنول کا آخری نواب بھی ویسے ہی تعلقات برقرار رکھتا، اس نے دوستی کی رسم کو نہ صرف جاری رکھنے کی کوشش کی بلکہ اپنے تعلقات کو مستحکم اور استوار بنانے کی انتہائی سعی کی، حتٰے کہ اپنے جنون کے دور میں بھی جب کہ حکومت نے تحقیقات کے لئے کرنول کو ایک کمیشن روانہ کیا۔ اس وقت بھی نواب نے انگریزوں سے اپنی سچی وفاداری و دوستی کا ثبوت دیا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ کمیشن نے بلا کسی مخالفت کے کرنول کی ریاست کو اپنے قبضہ میں کر لیا۔ اس کی سلطنت کا الحاق صرف اسی وقت منصفانہ تصور ہوتا جب کہ نواب اور اس کی آل اولاد کے نام اس کی ملک کے صلہ میں وظائف جاری کر دئے جاتے، اس لئے کہ کرنول کو لڑ جھگڑ کر فتح تو نہیں کیا گیا تھا، ہاں اگر ایسی کوئی شکل ہوتی تو حکومت کا رعایتی یا خیراتی وظائف جاری کرنا بالکل واجبی ہوتا۔ اگر حکومت برطانیہ کا اصلی مقصد صرف یہ تھا کہ ریاست کرنول کی خرابیوں کو دور کر کے ملک کے نظم و نسق کی اصلاح

# "شب گردی"

رات کے وقت کسی دُور کی آبادی سے
جس میں رہتی ہے تمنّا مری اُس وادی سے

کوئی دیتا ہے بڑے پیار سے آواز مجھے
گدگداتی ہے مری طاقتِ پرواز مجھے

سحرِ شیرینئِ آواز میں کھو جاتا ہوں
نیند آجاتی ہے، مدہوش سا ہو جاتا ہوں

نیند اک اَور ہی سنسار میں لے جاتی ہے
لہلہاتے ہوئے گلزار میں لے جاتی ہے

جس جگہ میں نہ حوادث، نہ زمانہ ہے جہاں
شورشِ گردشِ ایّام فسانہ ہے جہاں

خاکداں کے غم و آلام سے آزاد ہے جو
رُوح افروز ہے جو، دلکش و آباد ہے جو

اپنی تقدیر خود انسان بناتا ہے جہاں
حُسن بھی عشق کو مہمان بناتا ہے جہاں

عشرتِ رُوح کی منزل کے نشاں اَور بھی ہیں
اہلِ عرفاں کے لئے کتنے جہاں اَور بھی ہیں

شب کو جس وقت مرے جسم کو نیند آتی ہے
رُوح چپکے سے کسی سمت نکل جاتی ہے

عدمؔ

# بیوی کا جواب

میرا "فوجی شوہر کا خط" اکتوبر کے شاہکار میں شائع ہوا تھا۔ میرے محترم دوست پروفیسر پارٹسن (بمبئی) نے اُسے انگریزی میں ترجمہ کرنے کے متعلق مجھ سے اجازت طلب فرمائی تھی۔ مجھے افسوس ہے کہ میں ابھی تک اُنہیں کوئی جواب نہ دے سکا، اس کی وجہ "ادیبانہ" یا "شاعرانہ" تساہل نہیں تھا، بلکہ میرا خیال تھا کہ ان کے ایماء کے مطابق "فوجی شوہر کی بیوی" کا جواب بھی لکھ لوں۔

اس جواب میں مجھے افسوس ہے کہ میں ان کے مشورہ پر عمل نہیں کر سکا کیونکہ میرے نزدیک اگرچہ ایک "کامیاب" شاعر اور ادیب کا تخیل ہمہ گیر اور تمام زمانوں کے لئے ہوتا ہے، مگر اس کا مطلب آوارگی نہیں ہوتا۔ ایک ادیب یا شاعر سے یہ امید کبھی نہیں کی جا سکتی، کہ وہ دنیا کی ہر مخالف اور موافق چیز پہ ایمان لا کر بھول بھلیوں میں پھنستا چلا جائے اور اس طرح تمام زندگی میں اپنا کوئی مستقل نظریہ قائم کرنے کے قابل نہ ہو سکے۔ بلکہ اس کا ایک خاص پیغام ہوتا ہے، جس کی تبلیغ میں وہ اپنی تمام زندگی ختم کر دیتا ہے، البتہ اس کے خیالات اور نظریے اسقدر وسیع، طرزِ اظہار اسقدر بلند اور حسین ہوتا ہے، کہ وہ تمام قوموں کے حسبِ حال اور تمام زمانوں پر یکساں مطابق ہو سکتا ہے۔ مجھے امید ہے کہ مسٹر موصوف میرے اس نظریہ پر اپنے مشورے کو پرکھیں گے اور اس "بیوی کے جواب" میں بھی میری تقریباً انہی خیالات کی تبلیغ کو حق بجانب قرار دیں گے۔ (امین حزیں)

فرخ آباد
۸ ستمبر ۱۹۱۴ء

میرے پیارے سرتاج!

آپ کا خط ملا، میں خوش ہوں کہ اپنے.... آخری لمحات میں آپ مجھ سے اس طرح مخاطب ہوئے، جیسے میں آپ کی ڈوبتی اور ڈگمگاتی ہوئی زندگی میں ایک آخری سہارا ہوں!

میں نے آپ کے خط سے آپ کے دل و دماغ کی کیفیت کا بخوبی اندازہ کر لیا ہے..... مگر سکندر! آپ کے خط نے مجھے ڈھارس اور تسلی دینے کی بجائے اور زیادہ بیقرار کر دیا ہے... اگر آپ کا خط نہ آتا، تو مجبور سمجھ کہ آپ کی حیات کی امید ہیں، آپ کی خاموشی کو صرف آپ کی بے اعتنائی کا نتیجہ سمجھ کر زبان پر چند شکوہ اور شکایت کے الفاظ لا کر ہی مطمئن ہو جاتی اور اسی طرح اپنے اندر آپ کے ملنے کی آرزو اور امید کی مشعل روشن کئے، اپنی آخری منزل کو پہنچ جاتی،... مگر آہ! آپ کے خط کے ہر ایک لفظ سے "موت کا دیو" اپنے خونی اور مکروہ دانتوں سے میری تنہائی کے پُرسکون لمحات نوچ رہا ہے، میری امید اور محبت کی روشن دُنیا میں زہر اور آگ میں بجھے ہوئے تیر پھینک رہا ہے، میری نافرمان تقدیر پر اپنی تمام تاریک مسرتوں اور استکراہانہ قہقہوں سے رقص کر رہا ہے۔

سکندر! آپ جانتے ہیں کہ جس دن سے ہماری محبت کی بنیادیں تعمیر ہوئی ہیں، جس دن سے ہم نے ایک دوسرے کی آگ میں سُلگنا سیکھا ہے میری حیات آپ کی زندگی کا محض ایک سایہ بن کر رہ گئی ہے، تقدیر اور خدا کے گہرے رازوں نے ـــ جس کی تشریح نجومیوں کو مبارک ہو ـــ مجھے آپ کا ایک اہم جزو بنا دیا ہے اور میری ہستی آپ کی ہستی میں گم ہو کر رہ گئی ہے، اس لئے میں اپنی اذیت یا مسرت سے، آپ کی مصیبت یا کامرانی کا بخوبی اندازہ کر سکتی ہوں۔

اکثر اوقات، آپ کی غیر حاضری میں، جب میری روح ایک آزاد پرندے کی طرح فضا کی بلندیوں میں رقص کرنا چاہتی ہے، تو میں ایک ایسی آسمانی خوشی محسوس کرتی ہوں، جیسے کوئی آسمانی فرشتہ مجھے بتا رہا ہے کہ سکندر نے کسی اہم مہم میں کامیابی حاصل کی ہے..... لیکن آج میری روح پر ایک بوجھ ہے، ایک اندوہ ہے، خشک زندگی کے زرد پتے کھڑکھڑا کر میری رُوح کی نیند میں خلل پیدا کر رہے ہیں، میں چاہتی ہوں کہ آج جی بھر کے روؤں،... آہ! مجھے یقین ہو رہا ہے کہ میری آرزوؤں اور امیدوں کے رنگین نغموں پر، جن کی میں نے آج تک اپنے پہلو میں زندگی کے خون سے پرورش کی ہے ایک خاموشی ـــ تاریک اور ہیبتناک خاموشی ـــ مسلط ہونے والی ہے، مجھے خوف ہے کہ آپ اسے ایک

ایسا ہوگا کیونکہ جیسے آپ کو معلوم ہے، میں نے کبھی آپ کی جوانمردی اور عزم کی پاکیزگی کو شبہ کی نظروں سے نہیں دیکھا، لیکن میں پوچھتی ہوں کہ صرف موت کا خوف نہ کھانے پر ہی مردانگی کا انحصار ہے اور کیا تباہیوں کو خود دعوت دینے، نامرادیوں کے تاریک غاروں میں کودنے اور اپنے سینے کو سنگینوں سے چھلنی کروانے کے بغیر جرأت اور ہمت کا دُنیا میں نام ہی باقی نہیں رہ جاتا؟

سکندر! کاش!! تم میرے لئے نہیں، اپنے لئے سوچتے!

آپ نے لکھا ہے کہ "محبت کے دروازے اس دُنیا میں بند تھے۔"

کیا آپ ان دروازوں کی بندش کا الزام بھی حسب عادت تقدیر پر باندھنا چاہتے ہیں؟ ذرا سوچیں! محبت کی دُنیا میں ناکام و نامراد واپس جانے کے آپ خود کس حد تک ذمہ دار ہیں؟ زندگی مانا ہر دم ہمارے سامنے نئے مراحل پیش کرتی ہے، مگر ان پر ٹھنڈے دل سے غور کرنے اور ان کا مناسب حل دریافت کر کے اپنا آزادانہ فیصلہ مرتب کرنے کا حق تو تقدیر ہم سے نہیں چھین سکتی!...... میں پوچھتی ہوں، کیا آپ نے کبھی ان پر غور کر کے ان پریشان کن گتھیوں کو سلجھانے کی بھی کوشش کی؟ مجھے یقین ہے کہ اگر آپ یہاں سے جانے سے پیشتر ان تمام ضروری نتائج" پر غور فرما لیتے تو مجھے یہ دن دیکھنا نصیب نہ ہوتا،...

آہ! آپ نے غور بھی کیا تو اس وقت جب اس کا نتیجہ پریشان کن ہوا! سوچا تو اس وقت جب اس کے مطابق کوئی فیصلہ مرتب کرنا بے معنی ہوا!

مجھے یقین ہے کہ میرے اس خط کے لکھتے وقت آپ اپنے دشمن پر زور شور سے حملہ آور ہو رہے ہوں گے اور اپنی طاقت اور جوانی کا بہترین مظاہرہ کر رہے ہوں گے اور اگر فتح آپ کی قسمت میں شاید لکھی ہوگی، تو واپس آ کر میرا خط بھی پڑھ سکیں گے، ورنہ انسانی تقدیر اور مذہبی واقعات کی مناسبت پر کون یقین رکھتا ہے؟

میں انسان کی اس فتح اور قسمت کے "میلان" پر اکثر سوچا کرتی ہوں اور حیران ہوتی ہوں کہ جب ہم کسی مصیبت سے بچ نکلتے ہیں، تو خدا کا شکر ادا کرتے ہیں، قدرت اور قسمت کو سراہتے ہیں کہ انہی کی برکت سے ہم نے نجات حاصل کی! لیکن اس وقت جب ہم زور شور سے اپنی مہمات کی تیاریوں میں مصروف ہوتے ہیں، جب ہم ان تباہیوں کے منہ میں جا رہے ہوتے ہیں ان نامرادیوں کے دروازوں پر دستک دینے چلتے ہیں، اُس وقت خدا اور تقدیر کہاں جاتی ہے؟ کیا ہم یہ یقین کر لیتے ہیں کہ ہمارے عزائم اتنے مضبوط اور ہمتیں اتنی کڑی ہیں کہ تقدیر اپنے تمام زور کے باوجود بھی انہیں نہیں توڑ سکتی! اور خدا اپنی تمام طاقتوں کے باوجود بھی ہمیں اپنے عزائم سے باز نہیں رکھ سکتا؟....

ہم کس یقین اور کن امیدوں سے ان پر عمل پیرا ہوتے ہیں؟ لیکن جب ان ارادوں اور امیدوں کے خواب پراگندہ ہو کر ہمیں اپنے عزائم کی کمزوری اور کوششوں کی ناتوانی کا یقین دلا دیتے ہیں، تو کس منہ سے کہتے ہیں "خدایا! تیرا ہزار بار شکر!" "خدایا! جیسے تیری رضا!"

حقیقت یہ ہے کہ اگر ہم صرف تقدیر پر تمام و کمال اپنی زندگی کی حرکات کو چھوڑ دیں، تو زندگی کے لئے ناکامیوں اور نامرادیوں کے طوفان بہت کم تباہی خیز اور بلائیں بہت کم خوفناک ہو سکتی ہیں....

سکندر! میں نے آج ایک بچہ کو دیکھا جو گلیوں میں کاغذی کھلونے بیچ رہا تھا، میں سوچنے لگی کیا اس بچے کے لئے ان کھلونوں میں کوئی دلچسپی نہیں؟ کیا اس کے معصوم دل سے وہ حسیات فنا ہو چکی ہیں، جو اسے کھلونوں اور کھیل کی طرف مائل کر سکتی ہیں؟ وہ انہیں کیوں بیچ رہا ہے؟! کیا زندگی ابھی سے اس کے لئے ایک خوفناک جنگ ہے؟ اس کے کپڑے بوسیدہ ہیں! وہ اس اگست کی گرمی اور دھوپ میں بھی پاؤں اور سر سے ننگا ہے! کیا اپنے معصوم پیٹ کو پالنے کے لئے اسے اپنے کھلونے تک بھی نثار کرنے پڑے ہیں؟...... آہ! وہ دوسرے بچوں کی جیبوں کی طرف کس حسرت سے دیکھ رہا ہے اور کس اندوہناک آواز میں پکار رہا ہے:-

"بالناتھ جی! ایک ایک پیسے!"

میں نے اس سے پوچھا تو معلوم ہوا کہ اس کا باپ بھی جنگ میں مارا گیا تھا اور اس مقدس اجتماعیت پر قربان ہو گیا تھا۔

آہ کس طرح دنیا کے درندوں نے ایک غریب بالناتھ کو دوسرے بالناتھوں کے لئے اپنی معصوم مسرتوں تک کی قربانی پر مجبور کر دیا ہے؟! ــــــ سکندر! خدا کا شکر ہے۔ ہمارا کوئی بیٹا نہیں تھا!

پیارے سکندر! محبت کا آپ نے کیسا نظریہ پیش کیا ہے؟" کیا آپ مجھ سے یہ امید رکھتے ہیں، کہ میں اپنی محبت کی شاہراہ پر دوسروں کو چلنے کی دعوت دوں؟ کاش! آپ کو معلوم ہو سکتا، کہ یہ بدبخت عورت کی محبت ہے اور وہ بھی شادی شدہ عورت کی! ــــ آہ! مجھے دل اور دنیا، دونوں نے باندھ رکھا ہے! خودکشی میرے لئے حرام ہے، ورنہ...... آہ! یہ اخلاق اور مذہب کی دیواریں بعض اوقات

ہمارے راستوں میں کس طرح حائل ہوتی ہیں! کیا مذہب اور اخلاق کا یہی تقاضا ہے کہ ایک بدقسمت اور برباد ہستی تمام عمر جگر میں ناسور لئے پھرتی رہے، —— جب کہ ان کا علاج بھی اس دنیا میں ختم ہو چکا ہو —— تمام عمر بربادیاں اور ناکامیوں سے روشناس ہوتی رہے مگر موت کا نام نہ لے، خدا کا گلہ بھی نہ کرے —— بدبخت انسان! خدا اور تقدیر دونوں تجھے نرغے رہے ہیں، دونوں تجھے نگلنا چاہتے ہیں، مگر پھر بھی تو مسکرا رہا ہے!؟ —— طوفانی سمندروں میں بلاخیز موجوں میں ایک ٹوٹے ہوئے تختہ پر ہچکولے کھاتے ہوئے، ایک نامعلوم منزل کی طرف بہا جا رہا ہے ..... رقص کرتے ہوئے، مسکراتے ہوئے، نغمے الاپتے ہوئے ..... کبھی اژدہوں اور مگرمچھوں کو دیکھتا ہے تو منہ پھیر لیتا ہے ..... مگر نغمہ بدستور جاری رہتا ہے ..... اور جب آخر کار یہ تختہ کسی لڑھکتے ہوئے برفانی تودے کے ساتھ ٹکرا جاتا ہے، تو پیشانی پر ایک مدھم بےچین بل کے ساتھ بےچین امواج کی آغوش میں سو جاتا ہے —— مسکراتے ہوئے، رقص کرتے ہوئے!

انسان! آہ! تیری فطرت میں وہ کون سی آگ ہے، جو تجھے مسکراتے ہوئے ان تباہیوں کا سامنا کرنے پر مجبور کرتی ہے؟!

پیارے سکندر! میں بھی مسکراتے ہوئے اس مستقبل کے تباہ کن سوگ میں داخل ہو رہی ہوں، میری روح گھٹ رہی ہے، مگر میرے لبوں پر تبسم ہے، —— موت کی حسین آواز میرے کانوں میں گونج رہی ہے، اور میرے چہرے کے ایک ایک بل میں مسرت رقص کر رہی ہے!

میں موت سے خوفزدہ نہیں —— ہر روز جب سورج غروب ہوتا ہے، ہم میں سے سینکڑوں انسانوں کی حیات اور رُوح کو ہمیشہ کے لئے اپنے ہمراہ لے جاتا ہے جس کی لاشوں کا نظارا اور موت کی آواز اس وسیع دنیا میں سوائے چند انسانوں کے اور کسی کو سنائی تک نہیں دیتی! ..... اس لئے مجھے یہ افسوس نہیں کہ آپ زندگی سے بخوشی دست بردار ہو رہے ہیں، بلکہ یہ افسوس ہے کہ آپ اپنی اس مختصر زندگی میں کچھ نہ کر سکے! اور آپ کے تمام رنگین خواب بے تعبیر ثابت ہوئے اور آپ نے اپنے ہمراہ ایک دوسری زندگی بھی برباد کی!

سکندر! اگر مجھے یہ یقین ہو جاتا کہ آپ کا یہ اقدام اور قربانی آپ کو عظمت، عزت اور شہرت کی طرف لے جائے گی، تو میں خوشی سے یہ بیوگی گوارا کر لیتی، مگر مجھے افسوس ہے کہ آپ کا تمام خط پڑھنے کے بعد بھی میں آپ کی قربانی کو "عظیم الشان" نہیں کہہ سکی۔

سکندر! اب میں نہ مرنا چاہتی ہوں اور نہ جینا چاہتی ہوں .... کاش! کوئی تیسرا راستہ ہوتا یا ہو سکتا! —— آہ! زندگی ایک روگ ہے، جس سے نجات حاصل کرنا ہمارے بس کی بات نہیں۔

تمہاری سوگوار
نجمہ

امین حزیں (بہاولپور)

# ہموطن کے نام

(از کرشن کمار ایم۔ اے)

| | |
|---|---|
| دستِ بستہ ہیں پہ تابِ امتحاں باقی تو ہے | جسمِ لاغر میں ابھی صیاد! جاں باقی تو ہے |
| عندلیبانِ چمن! کیوں چپ ہوئی جاتی ہو تم | یادگارِ رنگ و حُسنِ گلستاں باقی تو ہے |
| رہروِ محوِ تغافل! اُٹھ پشیمانی نہ کر | نقشِ پائے ساربانِ کارواں باقی تو ہے |
| گردشِ ایام سے گو ہو گئے ہیں خستہ حال | ہندیو! لیکن ابھی نام و نشاں باقی تو ہے |

# ممتحن

## (ناکام طالبعلم کی نگاہ میں)

معزز ناظرین! اس میں شک نہیں کہ نظم زیر نظر کے ابتدائی شعر کا پہلا مصرع بے حد درشت واقع ہوا ہے مگر یہ بھی ماننا پڑے گا کہ ناکام طالبعلم خصوصاً وہ جو اپنی بدخطی کے سلسلہ میں فیل ہو جاتے ہیں ممتحن کی بے پروائی پر تبصرہ کرتے ہوئے تہذیب سے باہر پہنچ جاتے ہیں۔ کسی دن آپ ناکام طالب علموں کے پیچھے چھپ کر جائیں تو آپ کو اندازہ ہو کہ وہ ہمارے لئے کسقدر عمدہ الفاظ استعمال کرتے ہیں۔ اب رہا ممتحن صاحبان کی توہین کا پہلو تو یہ اعتراض مجھ پر اس لئے عائد نہیں ہوتا کہ میں خود بھی ممتحن صاحبان کی صف میں موجود ہوں، لیکن طالب علم کی کاوش ذہنی پر محض بدخطی کے صلہ میں پانی پھیرنا میرے نزدیک ایک اخلاقی کمزوری ہے جس کی اصلاح سررشتہ تعلیم پر فرض ہے۔ (شاد عارفی)

دیوِ استبداد۔ بوالہولِ تعدّی، گرگِ ظلم　　احتجاجِ "علمِ کمسن" کو سراسر صُم و بکم

آرزوئے کامیابی کا مخالف سخت گیر　　منزلِ تعلیم کی دشواریوں کا یہ سفیر

چاہتا ہے طالبعلموں سے یہ اپنے سر جواب　　دیکھتا ہے پھول کی پتی میں گلزاروں کے خواب

کاپیاں پڑتا لتا ہے اپنی اُجرت کیلئے　　کام بے پروائی سے لیتا ہے عجلت کیلئے

کوئی بدخط ہو تو گویا اس کا لکھا ہی خراب　　پھینک دیتا ہے اُٹھا کر کاپیاں دستِ عتاب

نفسِ مطلب ہیچ ہے اُلجھی ہوئی تحریر میں　　قید ہوتا ہے "جوابی حسن" اس تقصیر میں

دل میں کہتا ہے کہ بیحد کوئی ناکارا ہے یہ　　چاہین کے حرف ہجا میں خوب جھک مارا ہے یہ

حسنِ مضموں پھونکتا ہے ممتحن کا التہاب　　ہر ورق پر پیٹتا ہے سر جوابِ باصواب

فارغ التحصیل ہوتا ہے رعونت کی خبر
ممتحن کا قلب ہے ہم رشتۂ قلب الحجر

# ناکام طالبعلم

(شاعر کی نگاہ میں)

دیکھنا آتا ہے سر ڈالے وہ ناکامِ اُمید
جس نے کھو دی ہے درِ آغازِ عشرت کی کلید

خشک ہونٹوں پر تبسّم ٹھوکریں کھاتا ہوا
پوچھنے والوں کی تلواروں سے کتراتا ہوا

مُمتحن کی سخت گیری کو بُرا کہتا ہوا
پرسۂ احباب کی دلدوزیاں سہتا ہوا

فکر کے آثار پیشانی پہ بل کھائے ہوئے
ضبط کے قبضے میں آنسو آنکھ تک آئے ہوئے

فیل ہو جانے کے ہر پہلو پہ نظریں ڈالتا
علتیں سَو سَو بناتا سَو طرح سے ٹالتا

تیسرے پرچے میں شاید کوئی خامی رہ گئی
رہ گئی لکھنے سے شرحِ نظمِ جامی رہ گئی

یا نظامی کو جو فردوسی سے لکھا تھا بلند
ممتحن کو یہ اوپچ شاید نہ آئی ہو پسند

ہر طرح لاتی ہے "دشواری" پہ "آسانی" دلیل
دل کو سمجھانے کی لیکن کب نکلتی ہے سبیل

مضمحل ہے ناتمامی پر مگر روتا نہیں
بزدلی سے حُسنِ ہمّت کا بھرم کھوتا نہیں

امتحاں میں یہ نظر آئے گا اگلے سال بھی
اپنی قسمت کو بنا ڈالے گا حسبِ حال بھی

شاد عارفی

# فریادِ شکستہ

اُٹھی دل سے فغاں دردِ نہاں کی ترجماں ہو کر — زباں پر آ گیا حرفِ شکایت داستاں ہو کر

زمانے کے حوادث نے وہ دل پامال کر ڈالا — جو زیرِ آسماں رہتا حریفِ آسماں ہو کر

سمٹ کر رہ گیا وہ سیلِ نورانی تخیّل کا — جسے بہنا تھا اک دن جوئبارِ کہکشاں ہو کر

فسُردہ ہو گئیں وہ تابشیں رنگیں تصوّر کی — نکھرتیں جو کبھی صبحِ بہارِ جاوداں ہو کر

لگا دی بیدلی نے اُن لبوں پر مُہرِ خاموشی — کبھی کھُلتے جو پُر اسرارِ فطرت کی زباں ہو کر

---

نظر آئی نہ زیرِ آسماں صورت ٹھکانے کی — ہمیشہ پاؤں کا چکّر رہی گردش زمانے کی

خزاں کے تُند جھونکے کر گئے تاراج گلشن کو — تمنّا ہی رہی غنچے کے دل میں مُسکرانے کی

چمک اُٹھی نگاہِ باغباں برقِ تپاں بن کر — بنا ڈالی نہ تھی مرغِ چمن نے آشیانے کی

اُڑا کر لے گئی بادِ صبا پہنائے صحرا میں — ملی فرصت نہ بُو کو جامۂ گُل میں سمانے کی

زمانے کے مصائب آ پڑے کوہِ گراں ہو کر — کوئی بدبخت کیوں کر تاب لاتا سر اُٹھانے کی

---

گدائے رہ جہاں میں درخورِ اعزاز کیا ہوتا! — جسے پامال ہونا تھا وہ سر افراز کیا ہوتا!

طلب تھی التفاتِ حسن کو اہلِ امارت کی — تہی داماں سزاوارِ نگاہِ ناز کیا ہوتا!

ہوئی عنقا دلِ بے دست و پا کی خوئے شہبازی — یہ مرغِ پر بُریدہ آسماں پرواز کیا ہوتا!

حصولِ مدعا پر منحصر تھی نغمہ پیرائی ۔۔۔ اسیرِ دام ناکامی نوا پرداز کیا ہوتا!
ہوئی پیدا نہ صیادی کبھی مرغِ پرافشاں میں ۔۔۔ جو خود بسمل تماشا تھا وہ تیر انداز کیا ہوتا!

---

تپش ناآشنا حالِ دلِ بیتاب کیا جانے! ۔۔۔ لبِ ساحل حدیثِ شورشِ گرداب کیا جانے!
جہاں میں زندہ جلنا کام ہے پروانہ کیشوں کا ۔۔۔ بہ رسمِ جانگدازی کرمکِ شب تاب کیا جانے!
کوئی ٹوٹے ہوئے دل کی صدا سے باخبر کیوں ہو؟ ۔۔۔ شکستہ ساز کی فریاد کو مضراب کیا جانے!
نگاہِ عیب بیں جوہر سے واقف ہو نہیں سکتی ۔۔۔ خزف چیں آب و تابِ گوہرِ نایاب کیا جانے!

ہر اِک آنسو میں دردِ زندگی کا راز مخفی ہے
کوئی ناداں رموزِ دیدۂ پُرآب کیا جانے!

**بیدار**

---

# رباعیات

## طوفانِ بہار

طوفانِ بہار ہوا دامانِ بہار
دامانِ گلستاں میں طوفانِ بہار
اللہ اللہ جوشِ فضائے عالم
میخانہ بدوش ہے گلستانِ بہار
پیمانہ بکف سیاہ مستانِ بہار

## اعلانِ بہار

رشکِ گلشن بنا ہے دامانِ بہار
کرتی ہیں سیہ گھٹائیں اعلانِ بہار
بادل کی گرج صلائے مے نوشی ہے
پھر جھوم رہے ہیں بادہ نوشانِ بہار

**یزدانی جالندھری**

# مختصرات

## کابینۂ وزارت پنجاب کا برشگالی دورہ

گذشتہ مہینے حکومت پنجاب کے کابینۂ وزارت نے پنجاب کے بہت سے اضلاع کا دورہ کیا۔ ہر جگہ بے امتیاز مذہب و ملت صوبے کی تمام جماعات و افراد نے جماعتی اور انفرادی حیثیت سے وزراء کا شاہانہ استقبال کیا۔ اہل پنجاب کے اس متحدہ استقبال سے ہر منصف مزاج انسان یہ اندازہ کر سکتا ہے کہ پنجابیوں کو اپنی وزارت پر پورا اعتماد ہے۔

تمام وزرا دورے کی بیشمار مصروفیتوں کے سبب تھک کر چور ہو چکے ہیں کیوں کہ مقامی وفود کی عرضداشتیں سننے افراد کے ہجوم سے ملاقاتیں کرنے اور ہر جگہ کے ادارات کے معائنوں کے سبب انہیں آرام کا مطلق موقعہ نہیں ملا۔

ہر وزیر نے پبلک کی خدمت کو اپنے ذاتی آرام پر ترجیح دی۔

وزرا کی صلح کل آشتی جو ہمدردانہ ملاقاتوں اور تقریروں نے پبلک کو یقین دلا دیا کہ اس وقت پنجاب پر ہماری حکومت ہے بیرونی لوگ ہم پر مسلط نہیں ہیں۔ وزیراعظم کی کوٹھی پر ملاقاتی وفود اور اشخاص کا ہجوم آٹھ پہر رہتا تھا۔

انہیں اپنی مصروفیتوں کے سبب کبھی وقت پر کھانا نصیب نہیں ہوا وزراء کے سیکرٹریوں کو بھی مصروفیات کے اژدحام میں سر و پا کی خبر نہ تھی۔

وزیراعظم اور وزیر تعلیم کی تقریروں نے موجودہ حکومت سے اختلاف رکھنے والی جماعتوں کو بھی اپنی مخلصانہ خدمت اور درد آشنا طرز عمل کا معترف بنا لیا۔

حقیقت یہ ہے کہ کابینۂ وزارت کے اس دورے نے پنجاب کے آباد جغرافیے میں زندگی اور مسرت کی لہر پیدا کر دی ہے۔

## پنجاب کے فرقہ پرست اخبارات کو انتباہ

وزیراعظم اور نواب دولتانہ نے اپنے اعلانوں میں پنجاب کے فرقہ پرست پریس کی فتنہ آفرینوں کے پیش نظر انہیں دوسری بار تنبیہ کی ہے۔ اسی کے ساتھ اُن اخبارات کا شکریہ بھی ادا کیا ہے جو فرقہ پرستانہ جذبات سے بالاتر رہ کر صوبے کی خدمت کر رہے ہیں۔

ہمیں ہر دو اعلانوں کے اس آخری حصے سے حیرت ہوئی ہے کیوں کہ ہمارے خیال میں پنجاب کے اخبارات میں ایسا کوئی بھی اخبار نہیں جو فرقہ پرستی کی لعنت سے پاک ہو خاص طور پر اُردو، ہندی اور گورمکھی کے اخبارات نے تو اخبار نویسی کی مقدس روایات کو ذلیل کر دیا ہے۔

ہندو مسلمانوں کی معمولی معمولی مقامی چپقلشیں کو دہشت انگیز سُرخیوں سے شائع کر کے سارے ہندوستان کے ہندو مسلمانوں کے دلوں میں نفرت کی تخم ریزی کرنے کی کوشش ان اخبارات کا محبوب مشغلہ بن گیا ہے۔

جب تک یہاں انگریزی حکومت تھی تو کہا جاتا تھا کہ انگریزوں کی شہ پر یہ اخبارات باہمی افتراق کی سعی میں لگے رہتے ہیں اب کہ حکومت کی باگ ڈور خود پنجابیوں کے ہاتھ میں ہے پھر حکومت کا وزیراعظم شروع ہی سے اتحاد پسند واقع ہوا ہے بھلا اس وقت انہیں کون شہ دے رہا ہے؟ کوئی نہیں۔

بات یہ ہے کہ یہاں اخبار نویسی ہر شخص کر سکتا ہے۔ اُسے جرنلزم کی تعلیم حاصل کرنے یا اصول صحافت سے واقف ہونے کی ضرورت ہی نہیں یہاں اخبار نویسی کے لئے سند قابلیت صرف یہ ہے کہ ہر وہ شخص جو دنیا کے کسی مصرف کا نہ ہو قابلیت میں صفر ہو حکومت کو جا و بیجا بے تکی گالیاں دے سکتا ہو، کچھ دنوں کے لئے جیل کی ہوا بھی کھا چکا ہو بلیک میل کرنے اور لوگوں کی پگڑیاں اچھالنے کی مشق رکھتا ہو۔ انفرادی نزاع کو آل انڈیا فسادات بنانے کے لئے بنیاد کے طور پر استعمال کرنا جانتا ہو، اخبار کی پالیسی دس دس ہیں ہیں روپے لیکر تبدیل کر سکتا ہو مختصر یہ کہ بے اصولی کے اصول پر مضبوطی سے کاربند رہ سکتا ہو بس وہ اخبار نویس ہو سکتا ہے پھر جب معیار اخبار نویسی یہ رہ گیا ہو تو اخبارات سے راست روی کی توقع کہاں تک کی جا سکتی ہے۔ آنریبل چیف منسٹر اخبار نویسوں کو دعوت آشتی و صلح دے دے کر حقیقت انہیں فساد انگیزی کے لئے زیادہ جری بنا رہے ہیں

یہ حضرات اِس عزت کے مستحق ہی نہیں اُن سے جتنی رواداری برتی جائے گی اُسے کمزوری پر محمول کریں گے۔ اُن کی کج راہی کا ایک ہی علاج ہے کہ پہلے پانچ پانچ ہزار کی ضمانت۔ پھر پریس کی ضبطی اس کے بعد یہ آپ درست ہو جائیں گے۔ اور اس سے پہلے اپنے لہجے میں تبدیلی کرنا ان کیلئے دشوار ہے۔ نقد ضمانتوں اور پریس کی ضبطیوں کے بغیر یہ کبھی راست پر نہ آئینگے

کیسے ظلم کی بات ہے کہ یہ نام نہاد اخبار نویس خود تو آپس میں دن رات ملتے ہیں اور جب ایک دوسرے سے ملتے ہیں دوستی اور مہر و ولا کے انداز میں ملتے ہیں لیکن جماعتوں میں تشتت و افتراق پیدا کر کے انہیں ایک دوسرے کا تشنۂ خون بنائے رکھنے پر مصر ہیں ملک کا امن و امان اُن کی افتراق انگیزی سے زیر و زبر ہے۔

تجارت تباہ ہوئی جاتی ہے عام کاروبار پر برا اثر پڑ رہا ہے ہندو کوچوں میں مسلمان اور مسلم محلوں میں ہندو جاتے ہوئے خوف کھاتے ہیں۔ معصوم عوام کو یہ بھی خبر نہیں کہ ہم ایک دوسرے کے دشمن اور درپئے آزار کیوں بنے ہوئے ہیں ادھر حکومت کی نرم پالیسی کا یہ حال ہے کہ وہ صلح و آشتی کے پامال کرنے والوں ہی سے صلح کوشی کی درخواستیں کرتی ہے۔

ہم آنریبل چیف منسٹر کو یقین دلاتے ہیں کہ اخبار نویس رواداری اور نرم گفتاری کو کمزوری پر محمول کرنے کے عادی ہیں ان کی خوں ریز جرائتیں حکومت کی درخواستوں اور شیریں نصیحتوں سے زیادہ نشو و نما پائیں گی یہ تجربہ بارہا ناکام ثابت ہو چکا ہے اب تو ؎

"و آخر الدواء الکئی"

کے مطابق گھن کی سی ایک چوٹ لگانے کی ضرورت ہے۔ یہ صوبہ فوجی صوبہ ہے یہاں تو "دو من کو سوا من" کے اصول پر کاربند ہونا مفید مقصد ہو سکتا ہے یہ لوگ ضدی بھی نہیں کہ ستیہ گرہ کا اندیشہ ہو کیونکہ اس کیلئے غیرت اور ایثار کی ضرورت ہوتی ہے۔ یہ لوگ غیرت اور ایثار کے مالک ہوتے تو رونا کا ہے کا تھا۔ افتراق انگیزی کی لعنت ہی میں کیوں مبتلا ہوتے۔ یہ ہیں ذاتی مفاد کے پجاری ذرا سی ترغیب مالی یا ترہیب آلی کے سامنے سر تسلیم خم کر دینے میں انہیں تامل نہیں ہوتا مالی ترغیب تو حکومت منظور نہ کریگی اور یہ دیرپا اثر بھی نہیں ہوتی۔ البتہ آلی سرزنش انہیں سیدھا کرنے کے لئے کارگر ہتھیار ثابت ہوگی زبانی فہمائش بہت ہو چکی اب تو عربی شاعر کے اس متجربہ مقولے پر کاربند ہونے کی ضرورت ہے "وفی الشر نجاۃ حین لا ینجیک احسان"

## سر چھوٹو رام اور مہاسبھائی اخبارات

ہمارے ایک ادیب دوست جو ملک کے مشہور افسانہ نگار اور خاص طرز کے انشا پرداز ہیں امریکن لٹریچر کا بہت زیادہ مطالعہ کرتے ہیں۔ امریکہ کے خاص خاص رسالے براہِ راست منگاتے ہیں امریکہ کے متعلق اُن کے معلومات اپنے وطن ہندوستان کے معلومات سے زیادہ ہیں امریکی ادبیات کی کثرت مطالعہ کا اثر یہ ہوا ہے کہ وہ ہر شعبۂ زندگی میں امریکہ کو رہنمائی کا درجہ دینے لگے ہیں۔

اُن کا ہر موضوع گفتگو امریکہ کو اُن کا تکیہ کلام دیکھکر اُن کے ظریف دوستوں نے یہ کہنا شروع کر دیا ہے کہ "شیخ صاحب کو امریکہ ہو گیا ہے"

کچھ مدت سے پنجاب کے مہاسبھائی ذہنیت کے اخبار نویسوں کے لئے سر چھوٹو رام کا ذکر بھی ایک وظیفہ صحافت بن رہا ہے۔

کسی تاریخ کے کسی اخبار کو اٹھا لیجئے اُس کے ایڈیٹوریل کالموں کی عبارت سے حروفِ رابطہ نکال دیجئے پھر آپ دیکھیں گے کہ ادارتی صفحات پر صرف یہ رہ جائے گا۔

چھوٹو رام چھوٹو رام، چھوٹو رام، چھوٹو رام، چھوٹو رام

دن رات چھوٹو رام کا تصور کرتے کرتے غالباً مہاسبھائی اخبار نویسوں کو "چھوٹو رام ہو گیا ہے"

ہمارے وہ ادیب دوست تو ایسے ژرف نگر واقع ہوئے ہیں کہ امریکہ کی زندگی کا ہر پہلو انہیں روشن ہی نظر آتا ہے لیکن مہاسبھائی اخبار نویسوں کو سر چھوٹو رام میں کوئی خوبی دکھائی نہیں دیتی۔ بلکہ اُن کی خوبیاں بھی اُن کی بدبیں نگاہوں کو برائیاں نظر آتی ہیں سر چھوٹو رام کے حرکات و سکنات سے ان حضرات کو اس قدر گرویدگی پیدا ہو گئی ہے کہ آپس میں ہر ایڈیٹر سر چھوٹو رام کے متعلق زیادہ سے زیادہ اطلاعات فراہم کرنے میں دوسروں سے بازی لے جانا چاہتا ہے اور اس سلسلے میں من گھڑت خبریں چھاپنے میں بھی مضائقہ نہیں سمجھا جاتا۔

وہ دورے میں جہاں بھی تشریف لے جاتے ہیں کوئی نام نہاد مقامی کانگریسی ان کی تقریروں کو توڑ مروڑ کے اخبار کو بھیج دیتا ہے ایک آدھ ہفتہ جولانیاں دکھانے کا موقعہ مل جاتا ہے۔ اکثر یہ بھی ہوتا ہے کہ کوئی غریب کے ہر موقع سے مایوس ہو کر کابینۂ وزارت کے غیر اتحادی وزراء کو اُن کے خلاف اکسانے کی کوشش کی جاتی ہے کبھی وزیر اعظم کو مشورہ دیا جاتا ہے کہ وہ سر چھوٹو رام کے تعاون سے دست بردار ہو جائیں

مختصر یہ ہے کہ مہاسبھائی اخبار نویسوں نے اپنی دماغی بیماری کا نام چھوت رام رکھ لیا ہے۔

## آنریبل وزیر تعلیم کا شکریہ

ہم نے آنریبل وزیر تعلیم کی توجہ اسکولوں اور کالجوں کی تعطیلات کے غیر منصفانہ تفاوت کی جانب مبذول کراتے ہوئے عرض کیا تھا کہ اسکولوں کے استادوں کو کالجوں کے اساتذہ کے مقابلے میں تعلیم و تدریس کا کام۔ انتظامی ذمہ داری خصوصاً پرائیویٹ سکولوں میں طلبہ کی فراہمی اُن کے اعزا کی تالیف قلوب فراہمی چندہ وغیرہ کی ذمہ داریاں کئی گنا زیادہ ہوتی ہیں پھر طرہ یہ کہ اُن کی تنخواہیں بہت قلیل موسم گرما کی تعطیلات جسمانی تکان اور دماغی درماندگی دور کرنے کے لئے دی جاتی ہیں غریب سکول ماسٹروں کو صحت کی بحالی اور آرام و سکون کی بہت ضرورت ہے مگر ہوتا یہ ہے کہ اسکولوں کو مشکل سے چھ ہفتے کی تعطیل ملتی ہے اُن کے مقابلے میں کالجوں کے اساتذہ ہیں دو تین پیریڈ پڑھائے اور گھر چلے آئے اُن کے لئے کالج بند ہونے تک کالج میں ٹھہرنا ضروری نہیں آئے دن بات بہانے چھٹیاں ملتی رہتی ہیں۔ پھر تعطیلات کلاں میں انہیں عموماً تین ماہ کی طویل تعطیل میسر آجاتی ہے انہیں معاوضہ خدمت بھی بیش قرار تنخواہوں کی صورت میں مل جاتا ہے۔

یہ تفاوت غیر منصفانہ ہے اس سے مترشح ہوتا ہے کہ محکمے کی نگاہ میں اسکولوں کے اساتذہ کی کوئی اہمیت نہیں۔ ضرورت ہے کہ اُن کی تعمیر حال کے پیش نظر اسکولوں کی تعطیلات موسم گرما کو وسعت بخشی جائے۔

ثانوی تعلیم کے اساتذہ کو آنریبل وزیر تعلیم کا سپاس گزار ہونا چاہئے کہ اُن کی توجہ سے پہلی بار امسال تمام سکول موسم گرما کی تعطیلات کیلئے دو ماہ کے واسطے بند ہوئے ہیں۔ مدیر شاہکار بھی آنریبل وزیر کا شکریہ ادا کرتا ہے کہ اُس کی عاجزانہ تجویز کو شرف پذیرائی بخشا گیا۔

## سر راس مسعود کا سانحہ وفات

نواب مسعود جنگ بہادر ڈاکٹر سر راس مسعود کا سانحہ وفات ملک کی بدنصیبیوں میں ایک گراں بار اضافہ ثابت ہوگا۔

انہوں نے اپنی ساری زندگی ملک و ملت کی تعلیمی خدمت میں بسر کی علم و ادب، تعلیم و تعلم اُن کی زندگی کے محبوب مشاغل تھے جامعہ عثمانیہ کی قبولیت اور کامیابی میں مرحوم کی مساعی کا بہت بڑا حصہ ہے۔

انہیں کی شخصیت تھی جو مسلم یونیورسٹی کی ناقابل تدارک مشکلات کے ہجوم میں اپنے حسن انتظام اور شبانہ روز خدمات سے یونیورسٹی کو مشکلات سے بچاکر شاہراہ ترقی پر لائی۔

آہ! راس مسعود! تیری قوم کو تیری مخلصانہ خدمات کی سب سے زیادہ ضرورت تھی ایسے نازک وقت میں موت نے تجھے اپنی محبوب ملت سے چھین لیا۔

## سید مقبول شاہ مرحوم

سید مقبول شاہ صاحب آئی، ای، ایس ریٹائرڈ کے انتقال کی خبر اس صوبے کے ہر خادم تعلیم کے لئے جاں گزا ثابت ہوگی۔ ایسے شریف، مرنجاں مرنج، پیکر علم و عمل تعلیمی رہنما کی موت کا صدمہ اس سے تعلق رکھنے اور جاننے والوں کے لئے ایک صدمۂ عظیم ہے محکمۂ تعلیم پنجاب میں مرحوم نے زندگی کے بہترین تیس سال نہایت نیک منشی اور نیک نامی سے گزار کر پنشن لی تھی، پنشن لینے کے بعد بھی وہ یونیورسٹی کے فیلو، پنجاب ایڈوائزری بورڈ کے ممبر، انجمن حمایت اسلام کی مجلس انتظامیہ کے ممبر و عہدیدار کی حیثیت میں علم و تعلیم کی خدمت میں برابر لگے ہوئے تھے۔ ہم اس صدمے میں اُنکے محترم فرزند سید یعقوب شاہ سے دلی ہمدردی کا اظہار کرتے ہیں۔

## آیندہ اکتوبر سے

شاہکار کو اپنے مقررہ بلند معیار تک پہنچانے کی مہم آئندہ اکتوبر یعنی اگلے پرچے سے شروع کرنا چاہتا ہوں۔ اُمید ہے کہ اس کی ظاہری و معنوی خصوصیات میں ارتقا کا آغاز اکتوبر کے پرچے سے نمایاں طور پر نظر آنے لگے گا۔

خدا شاہکار کے اہل قلم اور اہل نظر کو توفیق التفات بخشے اور مجھے صحت و اطمینان بھر مجھے بھی یہ ثابت کرنے کا موقعہ ملیگا کہ

"ابھی تو میں جوان ہوں۔"

## اہل قلم سے

شاہکار کے متعلق پہلے عرض کرچکا ہوں کہ چوہدری برکت علی بی۔اے مالک پنجاب ایجنسی پولاہور سے میں نے واپس لے لیا ہے۔ دو جوان مرگ بچوں کے صدمے سے میرا توازن دماغی صحیح نہ رہا تھا۔ اور خطرہ تھا کہ شائد رفتگی حواس میں اور ترقی ہو اس خطرے کے پیش نظر شاہکار اور اُردو مرکز کو اُن

کے سپرد کر دیا تھا مگر انہیں اپنی کاروباری مصروفیتوں نے اتنی اجازت نہ دی کہ شاہکار کو ترقی دیتے بلکہ وہ تو اس کی سپرد کردہ حیثیت کو بھی قائم نہ رکھ سکے۔

میری تحریکات کو محبت کی نظر سے دیکھنے والوں نے اصرار کیا کہ شاہکار اور اردو مرکز کو واپس لے لیا جائے۔ اور میری سخت جانی اس صدمے کو برداشت کر گئی۔ اور خدا نے چھوٹے چھوٹے بچوں کی پرورش کیلئے میرے دماغ اور حواس کو سکون بخش دیا۔ شاہکار گرتا پڑتا رہا تھا اور اگر چند روز اور اُن کے پاس رہتا تو شاید کچھ دنوں کے بعد وہ اسے بند کرنے پر آمادہ ہو جاتے۔ ان وجوہ کی بنا پر میں اسے واپس لینے پر مجبور ہو گیا۔

حالات کی ناسازگاری غیر اختتام جاری ہے اب شاہکار اور اردو مرکز کا ان سے کچھ تعلق نہیں رہا۔ اس واپسی میں مجھے دو ہزار روپے کے لگ بھگ نقصان اٹھانا پڑا لیکن بپاس خاطر احباب اس استروں کی مالا کو پھر اپنے گلے میں ڈال لینا پڑا۔ موجودہ حالت میں شاہکار کی گراں بار مشکلات کے نرغے میں گھرا ہوا ہوں۔ مالی امداد کے لئے بفضل ایزدی میں نے کبھی ہاتھ پھیلانا گوارا نہیں کیا۔ اور خدا نے میری زندگی کی خودداری کو اب تک قائم رکھا ہے اور اس سے التجا کرتا ہوں کہ مجھے آئندہ بھی اس توفیق سے شرف اندوز بنائے کہ میں کسی کی جیب کی جانب نظر نہ اٹھاؤں۔

لیکن شاہکار کے اہل قلم سے درخواست ہے کہ وہ پھر اپنی توجہ کو میرے لئے بیدار کریں اور شاہکار کی قلمی اعانت کے لئے اپنی عزیز مصروفیتوں میں سے کچھ لمحات گرامی وقف کر دیں تاکہ میں اسے اپنے پیش نظر معیار کی سطح تک بلند کر سکوں۔ میری اس درخواست کو رسمیات کے ذیل میں شمار نہ کیا جائے۔ کہ میں رسم پرست نہیں ہوں۔ خدا کے سوا میں نے کسی کی کبھی پرستاری نہیں کی شاہکار کی دفتری مشکلات کے ازالے کی میں سعی کر رہا ہوں اور اس میں میرا بہت سا وقت صرف ہو رہا ہے شاہکار کے محترم قلمی معاونین اگر قلمی اعانت کی جانب متوجہ ہو جائیں تو مجھے اس کے مرحوم امتیازات کو پھر سے زندہ کرنے کا وقت مل سکے گا شاہکار درحقیقت اہل قلم اور اہل ذوق کی ملکیت ہے اور ان کی جانب میں اس کی خدمت کو اپنے ذاتی آرام و سکون کو قربان کر کے انجام دے رہا ہوں تو رحم اور انصاف کا تقاضا یہ ہے کہ اہل قلم حضرات جو اردو زبان کی ترقی کے تمنائی ہیں اپنے فرض کی ادائیگی سے دریغ نہ فرمائیں۔

**محترم خریداروں سے** یہ میں نے عہد کر لیا ہے کہ شاہکار کے خریداروں کو کبھی زحمت التفات نہ دوں گا۔ وہ مطمئن رہیں کہ چاہے شاہکار اور اس کی مشکلات میرا کچھ ہی حال نہ بنا دیں میں اُن سے دردآشنا بننے کی درخواست انشاءاللہ نہیں کروں گا۔ اُن کے لئے میرے پہلو میں دل بے مدعا ہے میں کوئی پیشہ ور رسالچی نہیں بننا چاہتا کہ پرچے کے خریدار بڑھانے کیواسطے عاجزانہ بلکہ گدایانہ التجاؤں سے اُن کی جامہ ہمدردی میں گداز پیدا کروں۔

## اہل نظر سے

میں محکمہ تعلیم کے ذوق ادب رکھنے والے افسران تعلیم اور حضرات اساتذہ و اہل علم کو اپنے رسالے کے اہل نظر میں شمار کرتا ہوں اور چونکہ تعلیم اور اہل تعلیم کی خدمت اور حمایت کے لئے شاہکار کو میں نے مخصوص کر دیا ہے اس کے علاوہ میں خود بھی تعلیمی لائن میں خدمت تعلیم انجام دے رہا ہوں اس لئے تعلیمات سے تعلق رکھنے والے حضرات کو اپنی برادری خیال کرتا ہوں ان حضرات سے درخواست کی بجائے اصرار کرنے کا مجھے حق حاصل ہے اور اس حق سے فائدہ اٹھاتے ہوئے کہتا ہوں اور کہتا رہونگا کہ وہ اپنی توجہات کا پہلا اور سب سے ممتاز حصہ دار شاہکار کو بنائیں۔ مجھے یقین ہے کہ وہ ایسا کریں گے انہیں ایسا کرنا چاہیئے۔ اور اگر وہ ایسا نہ کریں تو میرے ساتھ بے انصافی اور قدر ناشناسی کا برتاؤ کریں گے

اردو۔ فارسی اور عربی پڑھانے والے اساتذہ بھی خاص طور پر میری توقعات کا مرجع ہیں۔ میں صحیح معنی میں اُن کی نمائندگی کر رہا ہوں ان کے حقوق کی حمایت اور حفاظت کرتا ہوں اُن کی حق رسی کے لئے افسران محکمہ، وزیر تعلیم اور مجلس قانون ساز پنجاب (پنجاب اسمبلی) کے حامیان تعلیم ممبروں کو توجہ دلاتا رہتا ہوں۔

## اساتذہ سے

محترم اساتذہ جو سرکاری یا پرائیویٹ اسکولوں میں خدمت تعلیم و تدریس انجام دے رہے ہیں۔

مجھے اپنی مشکلات سے مطلع فرماتے رہیں انہیں کیا مشکلات ہیں کیا شکایات ہیں اُنکے حقوق کیا ہیں اپنی حقوق رسی میں وہ کیوں اور کس حد تک ناکام ہیں اور اسی نوع کی تفاصیل سے مجھے ضرور باخبر رکھیں میں اُن کی بے اثر فریاد کو متعلقہ افسران کے کانوں تک پہنچانے کی سعی بلیغ کا وعدہ کرتا ہوں۔ خود اپنے پرچے میں بھی لکھوں گا۔ دوسرے

اخبارات میں بھی لکھوں گا - اور اپنے محدود دائرۂ رسوخ کو کام میں لانے میں دریغ نہ کروں گا -

تاجور

## تعلیمی فلمیں

جولائی کے شاہکار میں "سنیما اور تعلیم" کے عنوان سے تعلیمی فلموں کی ضرورت و اہمیت پر روشنی ڈالی گئی تھی

عوام الناس کی تعلیم و تربیت کیلئے کھیل، ورزش اصولِ حفظانِ صحت وغیرہ کے متعلق معلومات افروز فلموں کی تیاری جہاں ملک کے لئے مفید ہے وہاں فلمسازوں کیلئے بھی باعث منفعت ہو سکتی ہے ترقی یافتہ ممالک میں فلموں سے زیادہ سے زیادہ فائدہ حاصل کرنے کی کوشش کی جا رہی ہے - وہاں فلموں سے مدارس میں تعلیم دینے کے لئے ایک امدادی عنصر کے طور پر کام لیا جاتا ہے -

مقام شکر ہے کہ اس ضرورت کی اہمیت کا بعض ہندوستانیوں کو بھی احساس ہو رہا ہے اور وہ کچھ کچھ اس جانب متوجہ ہوتے نظر آ رہے ہیں - چنانچہ جناب فرید انصاری کی اطلاع کے مطابق میسرز فضل بھائی لمیٹڈ کے زیر انتظام جنرل فلم لمیٹڈ کے نام سے بمبئی میں ایک نئی کمپنی رجسٹرڈ ہوئی ہے جو خصوصیت سے تعلیمی فلمیں تیار کرے گی سیفٹی فرسٹ ایسوسی ایشن اور میونسپل کارپوریشن خاص طور پر تعلیمی فلمیں تیار کرنے میں مدد کرینگی - اس کمپنی کی پہلی فلم سٹو و ٹریجیڈی (Stove Tragedy) ہو گی -

تعلیمی فلموں کو ہم دو قسموں میں تقسیم کر سکتے ہیں پہلی جو جغرافیائی حالات اور سیر و سیاحت سے متعلق ہو اور دوسری جو تاریخ وغیرہ کے خاص موضوع پر بنائی جائے - ان فلموں کے ذریعے استاد کو زیادہ محنت نہ کرنی پڑے گی - اور طلبہ کو نہایت آسانی سے سبق یاد ہو سکیں گے -

تاریخ و جغرافیہ اور معدنیات و نباتات کی تعلیم کے علاوہ سائنس - انجینئرنگ اور صنعت و حرفت کی تعلیم کا کام بھی لیا جا سکتا ہے کہ ان کے ذریعے دوسرے ترقی یافتہ ممالک کس طرح خوشحالی و فارغ البالی کی نعمت سے مالا مال ہو رہے ہیں -

ملک و قوم کی فلاح و بہبود کا احساس رکھنے والے حضرات اور قومی اخبارات کو چاہئے کہ وہ اس اہم موضوع کے متعلق متواتر پروپیگنڈا کریں - اور لوگوں کو تعلیمی فلموں کے فوائد سے آگاہ کر کے رائے عامہ کو منظم کریں - کیونکہ جبتک رائے عامہ منظم نہ ہو یہ کام تکمیل پذیر نہیں ہو سکتا -

یزدانی

# اتحاد کانفرنس

سب جانتے ہیں اور مخالفین کو بھی اس کا اعتراف ہے کہ سر سکندر حیات فطرتاً غیر متعصب اور اتحاد پسند واقع ہوئے ہیں - لاہور میں ان کی سیاسی زندگی کے دس بارہ سال سے زیادہ گزر چکے ہیں اس طویل مدت میں انہیں اپنے سیاسی عقاید کے اظہار کے غیر متعدد مواقع ملے اور ہر موقع پر انہوں نے آزادانہ انداز میں وطن پرورانہ خیالات کا اظہار کیا ہے - یہ حقیقت بھی کسی سے مخفی نہیں کہ وہ مشترکہ انتخاب کی جانب مائل ہیں اور انہوں نے اپنے اس عقیدے کو ایسے نازک دور میں بھی چھپانے کی کبھی سعی نہیں کی جب پنجاب فرقہ پرستی کے معرکوں کا میدان بن رہا تھا

وزارتِ عظمیٰ کی مسند پر بیٹھتے ہی پہلی فرصت میں انہوں نے صوبے کی فرقہ وارانہ ہنگامہ آرائیوں کو فرو کرنے اور پنجاب میں مستقل امن قایم کرنے کے مقصد سے ہر فرقے کے لیڈروں کی ایک مجلس "اتحاد کانفرنس" کے نام سے قایم کی ہے - اس مجلس کے متعدد اجلاس سر سکندر حیات کی صدارت میں ہو چکے ہیں - مجلس کے اراکین نہایت خاموشی اور انہماک سے موجودہ فرقہ آرائی کو بند کرنے کی تدابیر سوچ رہے ہیں - سر موصوف کے ارشاد کے موافق راہ امن سے مشکلات کے خارزار کو صاف کرنے کی بہت سی تجاویز پر مجلس کے ممبران میں ہم آہنگی و ہم رائی پیدا ہو چکی ہے

خدا کرے یہ مبارک اور اہم کانفرنس جس کا انعقاد موجودہ حالات اور آئندہ خطرات کے پیشِ نظر ضروری تھا کسی مفید انجام پر پہونچے -

تاجور

# کلامِ تاجور

برداشت دردِ عشق کی دشوار ہو گئی — اب زندگی بھی جان کا آزار ہو گئی

خودداریٔ جنوں نے نہ جانے دیا وہاں — کمبخت راہِ دوست میں دیوار ہو گئی

ہے وجہِ انبساط محبّت میں اعتدال — جب حد سے بڑھ گئی رسن و دار ہو گئی

اُس بزمِ خاص میں تھا فقط عشق باریاب — بے امتیازیوں سے جو بازار ہو گئی

اُف وہ نظر کہ سب کے لئے دلنواز ہے — مجھ پر کبھی پڑی ہے تو تلوار ہو گئی

تھا اُن کو خود بھی اپنی جفاؤں کا اعتراف — میری زبان کہہ کے گنہگار ہو گئی

اُلفت ہے راز، راز کی حد تک ہے سرفراز — جب داستانِ بزم بنی خوار ہو گئی

وہ مجھ سے ربط و ضبط بڑھا کر بگڑ گئے — ہونی تھی یہ بھی عاقبتِ کار ہو گئی

اے تاجور وہ نزع میں آئے زہے نصیب
حاصل مجھے سعادتِ دیدار ہو گئی

تاجور

# سوال و جواب

## سوالات

۱- کیا یقین کے ساتھ کہا جا سکتا ہے کہ غیر مقفیٰ شاعری عنقریب مروّج شاعری کی جگہ لے لیگی۔

۲- ہندی نہایت سُرعت کے ساتھ ملک میں پھیلتی جا رہی ہے ہندی فلمیں ہندی ریکارڈ عوام پر گہرا اثر ڈال رہے ہیں کیا کوئی ایسا آسان ذریعہ ہے جس سے اردو زبان کی حفاظت کی جائے اور ہندی کی بڑھتی ہوئی رَو کو روکا جائے۔

۳- اکثر اُردو رسالوں اور اخباروں کا معیار بہت گرا ہوا ہے لیکن وہی ملک میں کثرت سے فروخت ہوتے ہیں جس سے پبلک کا مذاق بگڑتا چلا جا رہا ہے۔ اگر ان اخبارات اور رسالہ جات کی طرف نامور شعرا اور مضمون نگار توجہ دیں تو تھوڑے ہی عرصے میں ان کا معیار بلند کیا جا سکتا ہے آپ کی اِس کے متعلق کیا رائے ہے؟

شیخ محمد طفیل از شملہ۔

## جواب

۱- زندگی کا ہر پہلو آزادی کی نعمت سے شاد کام ہو رہا ہے تو اردو شاعری نے کیا قصور کیا ہے کہ اُسے ردیف اور قافیے کی زنجیروں میں گرفتار رکھا جائے۔ بے قافیہ نظموں سے شعرا کی وحشت دور ہو چکی ہے۔ اچھی بے قافیہ نظمیں بلند پایہ اُردو رسائل میں شائع ہوتی رہتی ہیں۔ جدت پسند نوجوان شعرا کی توجہ ادھر مبذول ہوتی جاتی ہے اس لئے کہا جا سکتا ہے کہ آئندہ بے قافیہ شاعری قبولیت عام حاصل کرلے گی۔ انجمن ارباب علم پنجاب کے ذریعہ میں نے بے قافیہ نظموں کو رواج دینے کی مسلسل کوشش کی تھی اِس کا اتنا فائدہ ضرور ہوا کہ اب بے قافیہ نظمیں اجنبی نگاہوں سے نہیں دیکھی جاتیں ضرورت یہ ہے کہ پختہ مشق اور قادر الکلام اردو شعرا ادھر توجہ کریں کیونکہ بے قافیہ نظم میں ترنم اور نغمہ پیدا کرنا آسان نہیں نظم میں زیادہ تر قافیہ ترنم کا کفیل ہوتا ہے۔ قافیہ اڑا کر نظم میں ترنم پیدا کرنا بہت مشکل کام ہے پختہ مشق اور قادر البیان شعرا ایسی نظموں میں قافیے کی ترنم ریزی کا نعم البدل پیدا کر سکتے ہیں خام مشق نوجوانوں کے بس کی یہ بات نہیں بلکہ مجھے تو اندیشہ ہے کہ اگر خام مشق نوجوانوں نے بے قافیہ نظموں کی جانب زیادہ توجہ مبذول کر دی تو یہ صنف کبھی سرسبزی نہ ہو سکے گی۔

۲- ہندی کی بڑھتی ہوئی رَو کو روکنا بہت خیالی ہے۔ ہندی اگر واقعی سُرعت کے ساتھ بڑھ رہی ہے تو بہت مبارک ہے۔ وہ بھی آخر ہمارے وطن کی بولی ہے اور علمی سرمائے کی مالک اِس کی ترقی سے ہر ہندوستانی کو خوش ہونا چاہئے۔ ہندی کو اردو کا حریف تصوّر کرنے کی بجائے اُسکی سہیلی خیال کرنے کی ضرورت ہے۔ اردو کی اشاعت زیادہ تر ہندو مصنفین ہندو پبلشروں اور ہندو صحافت سے اشاعت پذیر ہو رہی ہے۔ اور اُردو ادب ہندو شعرا و ادبا کی تربیت و سرپرستی کا ابتدا سے مرہونِ منّت رہا ہے اور اب بھی ہے۔ ہمیں ہندی فلموں اور ریکارڈوں کا خندہ پیشانی سے خیر مقدم کرنا چاہیئے۔ بلکہ مسلمان طلبہ اور اہل ذوق کو ہندی سیکھنی اور اپنی بساط بھر ہندی کی اشاعت میں سعی کرنی چاہیئے۔

اُن لوگوں سے جو ہندی کی خدمت میں لگے ہوئے ہیں صرف وہاں اختلاف ہوتا ہے جب وہ اُردو کو مٹانے کے خواب ہائے پریشاں دیکھنے لگتے ہیں۔ ہندو مسلمان اُردو ہندی دونو کو اپنا کر دونوں کے نشر و اشاعت کی سعی کریں تو دونوں زبانوں کے لئے بہتر ہو ادبیات میں پالیٹکس کو داخل کر کے اُردو ہندی کی مخالفت وہ لوگ کرتے ہیں جنہیں خانہ جنگی میں لطف آتا ہے۔

۳- ملکی غلامی کا اثر ہماری زندگی کے تمام پہلوؤں پر طاری ہے تو ہمارا لٹریچر اس سے کیسے محفوظ رہ سکتا ہے۔ پست نگاری بیہودہ نگاری عُریاں نگاری جدید تعلیم یافتہ نوجوان پسند کرنا چھوڑ دیں تو پست معیار پرچوں پر مرگِ عام طاری ہو جائے۔

ہمارے نوجوان تعلیم حاصل کر رہے ہیں مگر تربیت سے محروم ہیں۔ ان کی سوسائٹی تہذیب و متانت سے عموماً پاک ہے۔ ادھر

انگریزی تعلیم کی مصروفیت نے انہیں ملکی زبانوں کی صحیح تعلیم سے بے بہرہ کر رکھا ہے فارسی۔ عربی زبانیں اُردو کے پیکر میں رُوح کا درجہ رکھتی ہیں ان زبانوں کے بغیر علمی و ادبی اُردو سے استفادہ دشوار ہے اور عربی و فارسی کی جگہ تعلیمات میں فرنچ، پولیٹکل سائنس اور جرمن لے رہی ہے مزید براں یہ ہے کہ ادبی اُردو عربی فارسی کے مغلق الفاظ سے بھرتی چلی جاتی ہے ان مشکلات کی موجودگی میں نوجوان بلند معیار پرچوں سے فائدہ نہیں اُٹھا سکتے اور مجبور ہو کر پست معیار پرچوں کا مطالعہ کرتے ہیں اور ان موقت الشیوع کوک شاستروں کو ترویج عام کا موقعہ مل جاتا ہے۔ اور اسی مطالعہ کا نتیجہ ہے کہ نوجوانوں میں آوارگی پیدا ہو رہی ہے اس مصیبت کا علاج ان مشکلات کے ازالے میں مضمر ہے مگر میں جانتا ہوں کہ یہ ازالہ اُردو کے مقدر میں نہیں ہے۔

تاجور

## سوال نمبر ۴

میں منشی فاضل کا امتحان دینا چاہتا ہوں۔ فارسی ادب سے مجھے ابتدا سے دلچسپی ہے۔ ایف۔ اے میں بھی فارسی لے رکھی تھی مگر عربی بی۔ اے کورس سے خائف ہوں۔ کیونکہ عربی میں نے بالکل نہیں پڑھی۔ امتحان میں چھ سات مہینے رہ گئے ہیں۔ کوئی ترکیب ایسی بتائیے کہ عربی کورس کے پرچے میں فیل ہونے سے بچ جاؤں

امرت لال نظر مدرس مڈل سکول ملتان

## جواب نمبر ۴

آپ لگ کے محنت کریں تو منشی فاضل کا باقی نصاب چھ سات مہینے میں تیار کر سکیں گے اور عربی بی اے کورس سے خائف ہونے کی ضرورت نہیں منشی فاضل کے پچانوے فی صدی کامیاب اُمیدوار اسے رٹ رٹا کر پاس ہو جاتے ہیں۔ آپ بھی کورس کی عبارت اور اس کا اُردو ترجمہ طوطے کی طرح رٹ لیجئے "پڑھو جا رام بھلی کریں گے" تُک بیٹھ گئی تو اس پرچے میں بھی پاس ہو جائیں گے۔ اصل یہ ہے کہ فارسی زبان آسان ہے۔ چند ماہ میں بقدر کامیابی امتحان آ سکتی ہے لیکن عربی کے لئے کچھ سال ضرور لگانے پڑتے ہیں۔ آپ کے پاس نہ اتنا وقت نہ شاید آپ کو اس کی ضرورت کہ عربی زبان کو پڑھنے کی طرح پڑھیں پھر خائف ہونے کی کوئی وجہ نہیں۔ سارا کورس رٹنے میں دماغ پر غیر معمولی بوجھ تو پڑے گا مگر اس کے بغیر چارہ کار بھی کیا ہے؟ میرے خیال میں تو منشی فاضل کے نصاب میں عربی بی اے کورس داخل کرنا بے سود بلکہ اُمیدواران کے لئے ہمت آزما بھی ہے۔ خصوصاً ایسی صورت میں کہ منشی اور منشی عالم پاس کئے بغیر بھی ہر شخص منشی فاضل کے امتحان میں شریک ہو سکتا ہے۔ اس نصاب میں اسے شامل کرنے کا غالباً یہ مقصد تھا کہ فارسی ادب میں چونکہ عربی الفاظ و خیالات کا عنصر زیادہ ہے۔ اس لئے عربی بی اے کورس پڑھنے سے اُمیدواروں میں بلند فارسی کتابوں کے سمجھنے کی استعداد پیدا ہو جائے گی لیکن یہ مقصد اسی صورت میں حاصل ہو سکتا تھا کہ نیچے کے درجوں کے امتحانات پاس کرنے ضروری قرار دیئے جائیں اور اس طرح طلبہ کو عربی کی ابتدائی تعلیم حاصل کرنے کا موقع ملتا پھر البتہ اُن کے لئے منشی فاضل میں عربی کورس کا سمجھنا اور پڑھنا آسان ہو سکتا تھا۔ جب ایسا نہیں ہے تو عربی کورس کا اس کے نصاب میں داخل کرنا اُمیدواران امتحان کے دماغوں کو رٹنے کی سزا دینے کے برابر ہے۔

## سوال نمبر ۵

حضرت جگر کا پتہ مطلوب ہے۔ آپ کو معلوم ہو تو مطلع فرما کر ممنون کیجئے،

غلام محمد نسیم ہوشیار پور

## جواب نمبر ۵

حضرت جگر جہانیاں جہاں گشت ہیں۔ اُن کا کوئی مستقل پتہ نہیں بتا سکتا۔ آپ جامعہ ملیہ کے کتبخانہ کے منیجر صاحب سے دریافت فرمایئے اشاید انہیں اُن کا پتہ معلوم ہو یا پھر اُن کے دوست شیخ اصغر حسین صاحب مختار مین پوری یو۔ پی سے اُن کا موجودہ پتہ مل سکے گا۔

**سوال نمبر ۶:-** کلیات سودا میں سودا کے قصیدے کا ایک شعر ہے جس کا دوسرا مصرعہ سمجھ میں نہیں آتا "اُن گلوں کھُپٹ جو تنگہ کے ہیں سدا مستعمل" اس میں کھپٹ" کے کیا معنی ہیں؟

رام لال ٹیچر مڈل سکول ڈیرہ غازی خاں

**جواب نمبر ۶:-** "کھُپٹ" "چھوڑ" کی جگہ استعمال ہوا ہے یعنی اُن پھولوں کو چھوڑ کے۔ اُن کے علاوہ جو ہمیشہ دیکھنے میں آتے ہیں" کھُپٹ" کا لفظ اب متروک الاستعمال الفاظ میں شامل ہے۔

تاجور

جنرل فلمز لمیٹڈ بمبئی کے نام سے رجسٹرڈ ہوئی ہے۔ کمپنی خاص طور پر تعلیمی فلم تیار کریگی کمپنی کی پہلی فلم Stone Tragedy ہوگی سیفٹی فرسٹ ایسوسی ایشن اور میونسپل کارپوریشن خاص طور پر تعلیمی فلمیں تیار کرنے میں مدد کریں گی ہندوستان میں یہ پہلا موقعہ ہے کہ اس قسم کے تعلیمی فلم پبلک مفاد کے لئے خاص طور سے تیار کئے جا رہے ہیں۔

ہندوستانی اداکاروں میں جنہوں نے غیر ممالک میں شہرت حاصل کی دیویکا رانی ممتاز ہے جس نے "کرما" نامی فلم میں کافی نام پیدا کیا اس کے بعد جنوبی ہند کا ایک ۱۲ سالہ لڑکا سابو ہے جس نے کپلنگ کے ڈرامہ "ٹومائی آف دی ایلی فینٹس" میں کام کیا ہے۔ یہ فلم ایک برٹش کمپنی نے میسور کے جنگلوں میں تیار کی سابو کے متعلق اس کے نگراں کا خیال کہ وہ ایک فطرتی اور سمجھدار بچہ ہے۔ اکثر شرارت بھی کرتا ہے لیکن درحقیقت بہت اچھا لڑکا ہے۔

ان چیزوں سے یقیناً ثابت ہو جائیگا کہ ہندوستانی فلم انڈسٹری کھیلوں کو کامیاب اور معیار پر لانے کی کوشاں نظر آ رہی ہے ملاحظہ فرمائیے اکر مندرجہ ذیل کھیلوں پر تقریباً سوا لاکھ روپیہ ...... لاگت آئی ہے جو صرف اس لئے ہے کہ ڈراموں کو کامیاب بنایا جائے۔ اور ایک حد تک یہ کھیل کامیاب بھی ہوئے کاروانِ حیات ۔ سانگ آف لائف ۔ طوفانی ۔ سبتا ۔ سپاہی کی سجنی ۔ انارکلی ۔ ڈاکو کی لڑکی ۔ جنم بھومی اچھوت کنیا ۔ پریذیڈنٹ وغیرہ وغیرہ ۔

آخر میں عرض کرونگا کہ ایک چیز جو فلموں کیلئے بہت زیادہ مفید ہو سکتی ہے یہ ہے کہ فلم کمپنیوں کے ڈائرکٹر مخالف اور موافق تنقیدوں کو جو اُن کی تیار کردہ فلموں پر ہوا کرتی ہیں ...... بغور نہیں دیکھتے۔ اگر ایسا کرنے لگیں تو یقیناً آنیوالی فلمیں نقائص سے ایک حد تک مبرا نظر آنے لگیں دوسرے یہ کہ ہماری فلمیں ایسی ہونا چاہئیں جس سے مُلک کی سماجی بُرائیاں دور ہو سکیں۔ اگر ہمارے فلم ساز حضرات ذرا بھی توجہ سے کام لیں تو ہندوستانی فلمیں یقیناً عروج پر پہنچ سکتی ہیں۔

بہرحال ہماری فلم کمپنیاں کھیلوں کو بہتر اور کامیاب بنانے میں یقیناً کوشاں نظر آ رہی ہیں۔

فریدا انصاری (بھوپال)

# ایک فراموش کار سے

اے مری جانِ تمنا اے قرارِ زندگی — اے گلستانِ محبت اے بہارِ زندگی

تو ہے میرے واسطے سرمایۂ عیش و نشاط — تیرے جلووں سے برستی ہے شرابِ انبساط

تو دلِ مضطر کے حق میں باعثِ لطف و قرار — ہائے کس لذت سے کرتا ہوں میں تیرا انتظار

جب مری تخئیل تیری یاد سے معمور ہے — راحتِ جاں! پھر مری آنکھوں سے تو کیوں دور ہے

وہ بھی دن تھے جب تجھے میری وفا کا پاس تھا — اور میرے جذبۂ دل کا تجھے احساس تھا

وہ بھی دن تھے تجھ سے تھا جب عہد پیمانِ وفا — یاد ہے اب تک مجھے وہ دور اے جانِ وفا

کس لئے وہ دل نوازی کی ادا جاتی رہی — کیا دیارِ حسن سے رسمِ وفا جاتی رہی

قربان حسین شہیدؔ

# وطن کو خیرباد کہتے ہوئے

سلام اے وطن کی حسیں سیرگاہو　　کسی کے قدم چومنے والی راہو
سلام اے وطن کی فسوں گر ہواؤ　　شرابوں میں ڈوبی ہوئی سی فضاؤ
سلام اے محبت کی رنگین وادی　　بہاروں میں کھوئی ہوئی خلدزادی
سلام اے پہاڑوں کی دلکش قطارو　　سلام اے مرے رازداں دیو دارو
سلام اے تمنّا کی آنکھوں کے تارے　　سلام اے مری حسرتوں کے سہارے
سلام اے جوانی کی راتوں کی زینت　　وطن کے جوانوں کی باتوں کی زینت

بہت دُور باچشمِ تر جا رہا ہوں
نہیں چاہتا گو مگر جا رہا ہوں

مجھے یاد کر کے نہ آنسو بہانا　　حسیں انکھڑیوں کو نہ بیکل بنانا
جگر کو نہ ٹیسوں سے آباد کرنا　　جوانی کی راتیں نہ برباد کرنا
محبّت میں خود کو نہ بیکار کرنا　　مرے واسطے غم نہ تنہا رکرنا
اگر زندگی نے رفاقت نہ چھوڑی　　اگر موت نے سانس کی لَے نہ توڑی

تو دم تیرے زانو پہ توڑوں گا سلمیٰ
تجھے بعد مرنے کے چھوڑوں گا سلمیٰ

الطاف مشہدی.

# عدم کی شاعری

کسی شاعر کی شاعری کو سمجھنے کے لئے یہ بہت آسان ہوگا کہ ہم اُس شاعر کی زندگی کا مطالعہ کریں۔ شاعری کو ہماری زندگی کے ساتھ جو گہرا تعلق ہے وہ اظہر من الشمس ہے۔ کیونکہ "شاعری آرٹ ہے اور سارٹ زندگی ہے" اس لئے یہ اصول بالکل درست ہوگا کہ کسی شاعر کی شاعری کا مطالعہ کرنے سے پہلے شاعر کی زندگی کا مطالعہ کیا جائے۔ یہ اصول جتنا آسان ہے۔ اتنا ہی مشکل بھی ہے۔ کیونکہ ہر نقاد کے لئے ایک مشکل سی بات ہوگی کہ وہ ہر شاعر کی "زندگی" کا مطالعہ کرنے کے لئے اُس کے ساتھ ربط و ضبط پیدا کرے

لیکن خوش قسمتی سے مجھے اس اصول کو برتنے کا موقع ملا ہے۔ اور میں دیکھتا ہوں کہ راقم السطور نے عدم کی شاعری کا مطالعہ کرنے کی بجائے عدم کے خیالات و جذبات کا مطالعہ نظر غائر سے کیا ہے۔ اور میں اس نتیجہ پر پہنچا ہوں کہ جہاں عدم فطرتاً شدید الاحساس۔ بلند نظر اور صاحبِ وجد و حال واقع ہوا ہے۔ وہاں اس کی شاعری میں بھی مجھے یہی چیزیں نظر آرہی ہیں۔

عدم سطحی شاعر نہیں ہے۔ اُس کے خیالات و جذبات سطحی نہیں ہوتے بلکہ اس کے خیالات و جذبات میں ایک وسعت اور ایک گہرائی ہوتی ہے۔ اُس کی نظم کا نفسِ مضمون عالمگیر ہوتا ہے۔ جو انسانی جذبات کا صحیح ترجمان ہوتا ہے۔ گو اس پر شاعر کا ذاتی رنگ غالب ہوتا ہے جس کے باعث کم فہم لوگ اسے شاعر کے ذاتی خیالات کا آئینہ دار سمجھتے ہیں؛

عدم کی شاعری نہ محض تخیلی ہے نہ صرف جذباتی۔ بلکہ شاعری میں تخیل اور جذبات دونوں کار فرما ہیں۔ وہ ہر نظم میں جہاں تخیل کی روح بھرتا ہے۔ وہاں جذبات کی روح بھی نظم میں حل کر دیتا ہے۔ تخیل اور جذبات کے امتزاج سے نظم میں ایک خوبی پیدا ہو جاتی ہے۔ جو بہت کم شعراء کے کلام میں نظر آتی ہے ذیل کی نظم "رخصت" میں تخیل کی بلندی اور جذبات کے لوچ کے امتزاج سے نظم میں ایک چیز پیدا ہو گئی ہے۔ جو یقیناً قابلِ تعریف ہے۔

رخصت اے دوست یہاں آئے تھے رونے کے لئے
جو ہر زیست غمِ عشق میں کھونے کے لئے
سو گیا ہے مرے ہاتھوں میں جوانی کا رباب
زندگی کیا تھی؟ بس اک نغمۂ افسردۂ شباب
میری پتھرائی ہوئی آنکھوں کو فرصتِ خواب
کہ میری روح بھی بے چین ہے سونے کے لئے

اس طرف ایک سمندر ہے خموش اور مغموم!
جس کی تہہ میں نظر آتا ہے ستاروں کا ہجوم
اُس سمندر کے کنارے پہ سفینہ ہے کوئی
منتظر میری سفینے میں حسینہ ہے کوئی
مجھکو جانے دے یہ مسعود مہینہ ہے کوئی
مجھکو درپیش ہے پیارے! سفر شہر نجوم!

مجھکو جانے دے خدارا مری منزل ہے وہی
کر رہے ہیں کا اشارہ مری منزل ہے وہی
مجھکو اس ارضِ مقدس کا سفر کرنے دے
عشق کے آخری میداں میں قدم دھرنے دے
روحِ محبوب سے ملنے کے لئے مرنے دے
میں بھی ہوں ایک ستارہ مری منزل ہے وہی

اُردو شاعری غنائی شاعری ہے۔ حزن و ملال۔ بے ثباتیٔ دُنیا۔ ناسازگاریٔ روزگار۔ بے مہریٔ فلک وغیرہ ایسے عنوانات ہیں۔ جن سے اُردو شاعری بھری پڑی ہے۔ درحقیقت یہ "قنوطیت" ماحول کے اثر کا نتیجہ نہیں ہے (گو تمام حالتوں میں نہیں) بلکہ یہ چیز فارسی شاعری کے تتبع کا نتیجہ ہے۔ وہی خیالات و حزن و ملال "شکایت فلک" اور وہی ماحول جو فارسی شعراء نے اپنے لئے پیدا کیا تھا۔ اُردو شاعری کی جان ہو کر رہ گیا ہے۔

میں یہ مانتا ہوں کہ اُردو کے بعض شعراء مثلاً میر تقی میر وغیرہ کا ماحول ہی ایسا تھا جس کو "قنوطی" کہا جا سکتا ہے۔ اس لئے اُن سے یہ توقع رکھنا کہ وہ زندگی کے روشن پہلوؤں کو اپنی شاعری کا آئینہ دار بنائیں ایک ناممکن سی بات ہے "قنوطیت" اُن کی زندگی بن چکی تھی اور اس سے خلاصی پانا اُن کے لئے دشوار تھا۔ مگر یہی "قنوطیت" ہمیں اُردو کے دوسرے شعراء میں بھی نظر آتی ہے۔ کیوں؟ اس کی وجہ میں فارسی شعراء کا تتبع بتا چکا ہوں۔ لیکن اس سے زیادہ افسوسناک بات تو یہ ہے کہ یہ چیز دورِ جدید کے شعراء میں بھی نمایاں ہے۔ حالانکہ "قنوطیت" موجودہ ماحول کے بالکل خلاف ہے۔ جو خواہ مخواہ شاعری میں گھسیٹ لی گئی ہے حقیقت یہ ہے کہ اُردو شعراء کی تخلیقی قوت نہایت کمزور واقع ہوئی ہے۔ بجائے اس کے

کہ وہ زندگی کو "ماحول" کے مطابق بنائیں یا زندگی کو اپنی نظر سے دیکھیں۔ غیر کی نظروں سے دیکھنے کے عادی ہو چکے ہیں۔ ایسے شعراء کے کلام کا مطالعہ جس کی شاعری حزن و ملال۔ بے ثباتیٔ دنیا۔ کجرویٔ فلک کا درس دینے کے سوا اپنے اندر اور کچھ نہیں رکھتی۔ ہمارے ذہنوں میں انہی خیالات کو جاگزیں کر دیتی ہے اگر ایسے ہی "قنوطی نظریات" کی بھرمار رہی ہے تو مجھے ڈر ہے کہ ہماری شاعری کی پرواز بہت جلد ختم ہو جائے گی۔ ادب یا شعر کا کام خیالات کو پست بنانا نہیں ہے۔ اور نہ ایسی کیفیت ہی کو پیدا کرنا ہے جو ہمیں زندگی سے بیزار کر دے۔ بلکہ شعر کا کام مردہ خیالات اور مردہ ماحول میں زندگی کی روح پھونکنا ہے۔ مگر افسوس ہے کہ ہماری شاعری زندہ ماحول کو بھی مردہ بنا دیتی ہے

عدم کی شاعری "طلسم یاقنوطیت" سے بالکل بیگانہ ہے "رجائیت پسندی" اُس کا مذہب ہے۔ وہ زندگی سے ناامید ہونا کفر سمجھتا ہے۔ وہ زندگی کی مسرتوں اور لطافتوں کو محسوس کرتا ہے اور اُن کو مناتا ہے۔ یہی نہیں بلکہ وہ قاری کو بھی مجبور کرتا ہے کہ وہ زندگی کی مسرتوں سے لطف اندوز ہو۔ وہ آلام و مصائب سے گھبراتا نہیں بلکہ اُن پر چھا جانا چاہتا ہے ؎

میں عشق کا پروردہ ہوں عدم ہر عزم مرا لافانی ہے
میں موت سے کیا خم کھاؤں گا میں موت پہ بھی چھا جاؤں گا

عدم "قنوط و یاس" کا قائل نہیں اس کا پیغام وہی ہے جو شیلے کا تھا

O Wind,
If winter comes, can
spring be far behind.

عدم نے اپنے نظریۂ "رجائیت" کو ذیل کی نظم "کاروبار نشاط" میں عجیب انداز سے بیان کیا ہے:-

راستے میں اُس سمن پیکر کی نظروں کا سلام
چشم نکتہ فہم کر دیتا ہے مے کا ایک جام
اک محبت زاد گستاخی عدم اُن کے حضور
بخشتی ہے دل کو کیا وجد آفریں کیف و سرور
گرمیوں کی دوپہر میں گاؤں کی پریوں کے راگ
بڑھ کی ٹھنڈی چھاؤں میں جلتی ہوئی الفت کی آگ
بنسری کی آتشیں لے اور نگاہوں کی مٹھاس
جس سے بجھتی بھی ہے اور بڑھتی بھی ہے شاعر کی پیاس
کتنے زریں عیش ہیں بکھرے ہوئے ہر گام پر
میں توجہ کیا کروں دنیا ترے آلام پر

"حوادث" "ناگزیر" کے عنوان سے فرماتے ہیں۔

لے دے کے یونہیں دہر میں رونا ہے ہمیشہ — تقدیر میں لکھا ہے جو ہونا ہے ہمیشہ
مے پی کے ذرا دیکھ لیں ہم نور بھرے خواب — ظلمات بھری نیند تو سونا ہے ہمیشہ

عدم کی شاعری کا وہ رنگ جس کو میں سب سے زیادہ کامیاب سمجھتا ہوں۔ نفسیات کی صحیح ترجمانی ہے۔ عدم درحقیقت نفسیاتی شاعر ہے اور اس کی نفسیاتی شاعری۔ اُس کی فطرت نگاری یا غزل گوئی سے کہیں زیادہ کامیاب اور بلند ہے۔ وہ اظہار خیالات اور جذبات عشق و محبت کی ترجمانی اس انداز میں کرتا ہے کہ پڑھنے والے کے لئے یہ سمجھنا مشکل ہو جاتا ہے کہ وہ شاعر کے خیالات و جذبات سے لطف اندوز ہو رہا ہے یا اُس کے طرز بیان سے۔

"نفسیاتی شاعری" میں سب سے بڑی دقت جو ایک شاعر کو محسوس ہوتی ہے۔ وہ یہ ہے کہ شاعر کی نفسیاتی نظموں سے (Realism) حقیقت طرازی مفقود نہ ہو جائے اور اگر اس کے نفسیات سے یہ عنصر مفقود ہو تو پھر یہ سمجھ لینا چاہئے کہ اس کی شاعری ایک کاغذی پھول کی مانند دیکھنے میں خوبصورت لیکن حقیقت میں بدنما ہے۔

لیکن عدم کی نفسیاتی نظموں سے حقیقت طرازی پھوٹ پھوٹ کر بہہ رہی ہے۔ وہ کسی واقعہ میں ہرگز مبالغہ آمیزی سے کام نہیں لیتا۔ اُس کے شواہد و واقعات حقیقت کا پہلو لئے ہوئے ہوتے ہیں۔ وہ اظہار خیالات و جذبات میں حقیقت سے کام لیتا ہے۔ ذیل کی دو نفسیاتی نظمیں ملاحظہ ہوں۔

## (۱) دو رنگ

اُن کی جانب پہلے یونہی دیکھتا رہتا تھا میں — بات تو کوئی نہیں تھی دیکھتا رہتا تھا میں
دیکھتے رہنے سے میرے وہ بہت مسرور تھے!! — اپنے حسنِ دلبری سے آپ ہی مسحور تھے!!
اُن کو خوش کرنے کی خاطر آہ بھر لیتا تھا میں — گاہے گاہے اپنے دل پر ہاتھ دھر لیتا تھا میں
وہ سمجھتے تھے کہ اُن کے حسن پر مرتا ہوں میں — اُن سے کرتا ہوں محبت اُن کا دم بھرتا ہوں میں
گھر میں اُن کو چین آتا تھا نہ میرے دھیان میں — بس بہے جاتے تھے وہ جذبات کے طوفان میں
باغ میں ہر روز مجھ کو دیکھنے آتے تھے وہ — بن سنور کر مجھ سے دادِ حسن لیجاتے تھے وہ
مدعا اس کھیل کا کیا تھا فقط اک دل لگی — اُن کو خوش کرنے میں پنہاں تھی مری اپنی خوشی
کر کے خوش فہمی میں اُن کو مبتلا ہنستا تھا میں — سادگی پر اُن کی دل میں برملا ہنستا تھا میں

آہ لیکن ہمنشیں اب دل کی حالت اور ہے — دِل کی حالت اور ہے رنگِ طبیعت اور ہے
جب نظر آتی نہیں گلزار میں اُن کی جھلک — ٹھوکریں کھاتی ہیں سودائی نگاہیں دور تک
باغ میں آتا تھا پہلے سیر کو میں اب مگر — کھینچ لاتی ہے یہاں اُن کی کشش شام و سحر

اُن کو دیوانہ بنا کر مجھ کو وحشت ہو گئی
دل لگی کی تھی۔ مگر سچ مچ محبت ہو گئی

~~~~~~~~

# "بے جرأتی"

اُس کا کیا نام ہے اُس پیکرِ رعنائی کا    ہے تقاضہ یہی ہر دم دلِ سودائی کا
اُس کا کیا نام ہے؟ وہ جسکو مگر کیا کہئے!    گو شناسا تو نہیں۔ جانِ تمنّا کہیے
اتفاقاً وہ اِدھر سے جو گزر جاتا ہے    دِل کو اور روح کو بیتاب سا کر جاتا ہے
اُس کی رفتار میں بہہ جاتی ہے ہستی میری    ہے زمانے سے جدا حسن پرستی میری
بعض اوقات اچانک یہ خیال آتا ہے    ایک دیوانے کو جس طرح کہ حال آتا ہے
کہ کبھی جرأتِ آدابِ پرستاری سے    طرزِ بیباکی سے اور حُسنِ نگوں ساری سے
کر ہی دوں بڑھ کے نذر پیشِ محبت کا سلام    اور پھر پوچھ ہی لوں کیا ہے جناب آپکا نام"
دِل دھڑک اُٹھتا ہے لیکن یہ خیال آتے ہی    یعنی رسوائیِ الفت کا سوال آتے ہی
آہ بھر لیتا ہوں اور دِل کو یہ سمجھاتا ہوں    دِل نہیں مانتا لیکن میں کہے جاتا ہوں

ضبط اچھا ہے بہت بے طلبی اچھی ہے
عشق میں دُور نگاہی کی خوشی اچھی ہے

مندرجہ بالا نظمیں پڑھ چکنے کے بعد یہ امر قاری پر عیاں ہو جاتا ہے کہ عدمؔ کا مطالعہ نفسیات جنسی کس قدر گہرا اور حقیقت رسا ہے اور وہ واقعات اور شواہد کے بیان کرنے میں کس قدر حقیقت سے کام لیتا ہے" حقیقت" یہ ہے کہ عدمؔ جدید اُردو شاعری کا واحد اور کامیاب نفسیاتی شاعر ہے۔

آرٹ اور پیغام، ایک ایسا عنوان ہے۔ جو ہمیشہ تنقید و تبصرہ کا محتاج رہا ہے۔ چونکہ میرے موضوع سے یہ بحث خارج ہے۔ اِس لئے میں آرٹ یا پیغام کے حق یا مخالفت میں کسی قسم کی رائے کا اظہار نہ کر سکوں گا۔ البتہ بعض جگہ محض تشریح کے طور پر اپنے مفہوم کو واضح طور پر بیان کروں گا۔ عدم کی شاعری آرٹ کی ترجمان ہے۔ لیکن وہ اپنی اکثر نظموں میں کوئی نہ کوئی پیغام ضرور دے جاتا ہے۔ گو اُس کا یہ پیغام آجکل کے لفظ "پیغام" کے محدود معنوں سے یکسر الگ ہے۔ مثال کے طور پر چند اشعار مختلف نظموں سے پیش کرتا ہوں :

تو بھی تعمیر اپنا لے لمحۂ جاوید کر    دیکھ لے جس میں زمانہ تیری ہستی کا شرر
ہے عمل کے ہر دقیقے میں ثباتِ جاوداں    شوکتِ یک لمحہ بھی ہے اک حیاتِ جاوداں

~~~~~~~~

گو مرے سینے میں جذباتِ تخریب کا جوش ہے    قطرے قطرے میں جہنم کی تپش روپوش ہے

ایک لمحہ عمر کا بیکار بھی نہیں وقفِ ملال    دیکھ میری فطرتِ آزاد میں شانِ کمال

زندگی کا راز کیا ہے؟ نبضِ ہمت کی دھمک
گو کلیجہ شق ہو، لب پر تو تبسم کی جھلک

~~~~~~~~

بے بہا ہے زندگی کا ایک اک لمحہ مگر    دیکھ انساں سو رہا ہے دو جہاں سے بے خبر
کچھ بتا مجھ کو بشر کو کس طرح آتی ہے نیند    محوِ حیرت ہوں کہ زندوں پر بھی چھا جاتی ہے نیند

~~~~~~~~

ہے غضب حاصلِ محنت یہ دُنیا کیسا وہ دُنیا کیا    ہے مزدوروں کی ملکیت یہ دُنیا کیسا وہ دُنیا کیا

~~~~~~~~

کاش یوں ہموار ہو جائے زمانے کا نظام    کر سکیں اہلِ جہاں اک دُوسرے کا احترام

~~~~~~~~

میں اوپر کہہ چکا ہوں کہ عدمؔ کی شاعری آرٹ کی ترجمان ہے۔ لیکن یہ بہتر ہو گا۔ کہ میں آرٹ کے اِس مفہوم کو ذرا واضح طور پر بیان کر دوں۔ جس کی آئینہ دار عدم کی شاعری ہے۔

آرٹ درحقیقت فن کار کے ذوقِ حُسن کا نتیجہ ہے۔ کسی شاعر کے کلام کو جانچنے کے لئے کہ وہ کہاں تک آرٹ کی ارتقائی منزلوں تک پہنچ گیا ہے۔ ہمیں شاعر کے کلام سے اُس کے ذوقِ حسن کا مطالعہ کرنا ضروری ہو گا۔ اگر شاعر کا ذوقِ حسن پست ثابت ہو گا۔ تو یقیناً اُس کے کلام میں بھی وہی پستی ہو گی اور اگر شاعر کا ذوقِ حسن بلند اور رفعت پرور ہو گا۔ تو یہ بات بخوبی واضح ہو جائے گی کہ شاعر کا کلام بھی یقیناً بلند ہے۔ کیونکہ آرٹ کو ایسی غیر ضروری تفاصیل سے کوئی تعلق نہیں۔ جو تخلیقِ حُسن کے منافی ہوں۔ اور جن میں کوئی بلیغ اور رومان خیز تخیّل آفرینی موجود نہ ہو۔ جیسا کہ کہا گیا ہے:

Art is the expression of beauty.

"آرٹ تخلیقِ حُسن ہے۔ اور آرٹ خلّاقِ حُسن"

عدمؔ کی شاعری آرٹ کے اسی مفہوم کی صحیح ترجمان اور آئینہ دار ہے اُس کا ذوقِ حسن اِس قدر بلند اور اِس قدر رفعت پرور ہے کہ پڑھنے والے پر ایک گہرا اور دائمی اثر چھوڑ جاتا ہے۔ ذیل کی نظم "شب گردی" میں نہ صرف شاعر کے بلند ذوقِ حسن کا پتہ چلتا ہے۔ بلکہ اُس میں ایک بلیغ اور رُومان خیز تخیّل آفرینی بھی موجود ہے:

رات کے وقت کسی دُور کی آبادی سے
کوئی دیتا ہے بڑے پیار سے آواز مجھے    گدگداتی ہے مری طاقتِ پرواز مجھے
سحرِ شیرینیِ آواز میں کھو جاتا ہوں    نیند آ جاتی ہے مدہوش سا ہو جاتا ہوں

نیند اک اور ہی سنسار میں لے جاتی ہے! لہلاتے ہوئے گلزار میں لے جاتی ہے
جس جگہ ہیں حوادث، نہ زمانہ ہے جہاں شورشِ گردشِ ایّام فسانہ ہے جہاں
خاکداں کے غم و آلام سے آزاد ہے جو روح افروز ہے جو دلکش و آباد ہے جو
اپنی تقدیر خود انسان بناتا ہے جہاں حُسن بھی عشق کو مہمان بناتا ہے جہاں
عزتِ روح کی منزل کے نشاں اور بھی ہیں اہلِ عرفاں کیلئے کتنے جہاں اور بھی ہیں

شب کو جس وقت مرے جسم کو نیند آتی ہے
رُوح چپکے سے کسی سمت نکل جاتی ہے

مندرجہ بالا نظم سے یہ ثابت ہو جاتا ہے کہ عدمؔ کا ذوقِ حُسن کس قدر بلند اور رفعت پرور ہے۔ اُس کی شاعری "شبابی رسوائیوں" سے بہت بالا ہے۔ اُس کی شاعری بلیغ اور عمیق معانی اور خیال و عزم کے غیر فانی پیکر پیش کرتی ہے۔ اُس کی شاعری قلب و روح میں ایک انبساطی کیف اور ہیجان پیدا کر دیتی ہے۔ اُس کی شاعری منظرِ کائنات کی معنوی کیفیات اور زندگی کے وجد انگیز نظریات کی صحیح ترجمان ہے۔ عدمؔ کی شاعری اُس کے "ذوقِ نگاہ" کے طلسمی و غیر فانی رجحانات کا مطالعہ ہے۔ جیسا کہ شاعر "تشہیرِ نگاہ" کے عنوان سے خود کہتا ہے

مری نگاہ کی تشہیر ہے کلام مرا
ہے اک مرقعِ رسوائیِ دوام مرا
یہ شعر عکس ہیں صد رنگ جلوہ گاہوں کے
نقوشِ پا ہیں مری حُسن میں نگاہوں کے

فنی و تخلیقی شاعری (Artistic Poetry) کو بعض کم فہم نگاہیں اس لئے حقارت کی نظر سے دیکھتی ہیں کہ اس میں کوئی حقیقت نہیں ہوتی۔ حالانکہ آرٹسٹ کی نگاہ حیاتِ انسانی کے اُن پہلوؤں تک پہنچتی ہے جن کو آرٹسٹ کے سوا اور کوئی نہیں دیکھ سکتا۔ چونکہ عام نظریں اس کو نہیں پا سکتیں اس لئے آرٹسٹ کی پیش کی ہوئی چیز انہیں شاعرانہ دروغ معلوم ہوتا ہے۔ حالانکہ یہ شواہد و واقعات شاعر کے عینی و یقینی مشاہدہ پر مشتمل ہوتے ہیں

ڈاکٹر عبدالرحمٰن صاحب مرحوم بجنوری نے اسی نظریے کو عجیب انداز میں بیان کیا ہے۔ فرماتے ہیں

کتابِ قدرت ایک تاریک کتاب ہے جس کے اوراق پر سوائے شاعر کے کوئی روشنی نہیں ڈال سکتا۔ اس ضیاء میں ہر شے ایک نئی صورت اور نئی کیفیت میں مشاہدہ ہوتی ہے۔ لیکن روشنی شعشہ برقی کی مثال دم زدن میں غائب ہو جاتی ہے۔ اور پھر وہی ظلمت چھا جاتی ہے۔ اس روشنی میں ہر رگِ سنگ میں خونِ شہیداں اور ہر شرارِ سنگ میں جلوہ یزداں نظر آتا ہے۔ یہ کوئی شاعرانہ دروغ یا فریبِ نظر نہیں بلکہ مشاہدہ حقیقت ہے۔ جب شاعر گرد و پیش کے مناظر اور واقعات کو فوق الفطرت طور پر بیان کرتا ہے تو وہ اس کے عینی اور یقینی نظارہ پر مبنی ہوتا ہے"

عدمؔ کے نفسیاتی رنگ کے علاوہ اُس کی فطرت نگاری بھی کامیاب اور بلند ہے۔ عدم کی فطرت نگاری جوشؔ کی فطرت نگاری سے بالکل مختلف ہے جوشؔ کی فطرت نگاری اُس کی "طاقتِ مشاہدہ" Power of observation کی حامل ہے۔ لیکن عدمؔ کی فطرت نگاری میں "مشاہدات" کے ساتھ تخیل کی چاشنی بھی شامل ہے

"تصویر میں دھڑکن بھی ہے شامل مرے دل کی"

اِس لئے عدم کی فطرت نگاری میں ایک خصوصیت پیدا ہو گئی ہے جو کسی اور کے ہاں نہیں۔ ورڈز ورتھ اور شیلے کے نظریۂ فطرت میں نمایاں فرق ہے۔ حالانکہ دونوں شاعر فطرت نگار ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ ورڈز ورتھ کی شاعری "مشاہدات" کی حامل ہے جس کے باعث اُسے "شاعرِ مشاہدات" کہا جاتا ہے۔ لیکن شیلے کی شاعری میں جہاں "مشاہدات" ہیں وہاں تخیلی عنصر بھی شامل ہے جس کے باعث اُسے "تخیل نگار" کہا جاتا ہے۔ لیکن اس کے باوجود اُس کی فطرت نگاری۔ یا منظر کشی کے فطری ہونے میں کسی کو انکار نہیں۔ یہی تفاوت عدمؔ اور جوشؔ کے ہاں پایا جاتا ہے اور یہ بالکل سچ ہے۔ کہ عدمؔ کی فطرت نگاری کی مثال اُس مصور کی سی نہیں ہے جو رنگوں کے امتزاج میں اپنا پورا زور صرف کر دیتا ہے لیکن اُس کی تکمیل کے جوش میں اپنے نقوش کی معنوی حیثیت "بیک گراونڈ" سے بے نیاز ہو جاتا ہے۔

ذیل کی نظم "بہار" اسی نظریہ کو پیش کر رہی ہے۔ اس نظم میں شاعر محض منظر نگار نہیں ہو گیا ہے۔ بلکہ نظم کے آخر میں ایک حقیقت بیان کی گئی ہے جس سے نظم میں وسعت اور بلندی پیدا ہو گئی ہے۔

ہواؤں میں خمار ہے۔ فضاؤں میں نکھار ہے جمالِ بے پناہ کا شرار بے قرار ہے
سمٹ کے رہ گئی ہے زندگی جوانیوں کی آگ میں جوانیوں کی آگ شعلہ زن ہے رنگ رنگ میں
سرودِ رقص کی صدا کہ میکدہ بدوش ہے ہر ایک ادائے زر فشاں کہ مست مے فروش ہے
لرز رہی ہے روح کے حسین نغمہ زار میں! جنون رقص کر رہا ہے دل کے تار تار میں
کچھ گم ہو رہا ہے ہوش کو بہار نے شراب میں کہ ہوش جذب ہو گیا ہے اک حسین خواب میں

---

نیا نیا یہ شوق اور نئی نئی جوانیاں بہار بن کے جھومنے لگیں سبھی جوانیاں
فسونِ نو بہار سے حیات رنگ رنگ ہے مگر خزاں کا خوف اک پیامِ دل خراش ہے

غمِ خزاں نہ سہہ سکے گا قلبِ مضمحل میرا
بہار میں ہی ٹوٹ جائے کاش یہ حباب دل میرا

عدمؔ کی منظر نگاری کی وہ خصوصیت جس نے مجھے ہمیشہ متاثر کیا ہے۔ وہ اُس کی مناظر نگاری میں بیکراں حد تک موجود ہے۔ یعنی عدمؔ کسی منظر کی تصویر کھینچتے وقت اُس منظر کی غیر ضروری چیزیں پڑھنے والے پر چھوڑ دیتا ہے۔ جس سے نفسِ مضمون میں ایک اہمیت پیدا ہو جاتی ہے۔

ذیل کی نظم "تاثراتِ گورستان" میں عدمؔ نے اس چیز کو پیش کیا ہے

درد کی تصویر کھینچی ہے سکوتِ شام نے — ایک رقت خیز منظر ہے نظر کے سامنے
دُور تک پھیلے ہیں حسرت خیز قبروں کے نشاں — غرق ہیں کیفیتِ غم میں زمین و آسماں
سرآہیں چھپ کے بیٹھی ہیں سکوں کی بھیس میں — نوحہ گر ہے ایک ناطق خامشی اس دیس میں

"گورستان" کی تصویر کھینچنے کے بعد شاعر نفسِ مضمون کی طرف متوجہ ہوتا ہے:

آج سے دس سال پہلے یونہی وقتِ شام تھا — اور میں ناواقفِ دلدوزیِ آلام تھا
چند لوگ اس روح فرسا سرزمیں میں آئے تھے — موت کی سرگرمی میں اک جنازہ لائے تھے
میرے استفسار پر یوں مجھ کو بہلایا گیا — موت کے عقدے کو دو فقروں میں سمجھایا گیا
ہو سکا جتنا تمہارے پیار کا دم بھر گیا — اب تمہارا نوجوان بھائی خدا کے گھر گیا
آہ وہ سادہ دلی بچپن کی اب تک یاد ہے — میں نے یہ سمجھا خدا زیرِ زمیں آباد ہے

آج پہچانا نہیں جاتا وہ گم گشتہ مزار — بن گئی ہیں اُس جگہ ویسی ہی قبریں بے شمار
کس طرح معلوم ہو یہ خویش وہ بیگانہ ہے — ہر تفاوت سے بری روحوں کا ویرانہ ہے

ایک ہی روحوں کی لَے اور ایک ہی آواز ہے
موت کیا ہے؟ اجتماعی زیست کا آغاز ہے

عدمؔ جوان شاعر ہے۔ اُس کی جواں نگاریوں نے اُردو شاعری میں ایک خاص رنگ پیدا کر دیا ہے جو جدید شعراء کے لئے ایک مشعل کا کام دے رہی ہیں۔ لیکن اِس بات کو ہرگز فراموش نہیں کرنا چاہئے کہ عدمؔ کی "جواں نگاریاں" "شبابی رسوائیوں" سے بہت دُور ہیں۔ عدمؔ کے کلام میں باوجود "جواں نگاریوں" کے عریانیوں کے لئے مطلق گنجائش نہیں۔ وہ اظہارِ جذبات میں کمال سنجیدگی اور متانت سے کام لیتا ہے۔ بقول مولانا تاجورؔ

"عدمؔ کے کلام میں پاکیزگی۔ تخیل میں رفعت اور خیالات میں رعنائی ہے۔ عدمؔ نفسیات کو نظر انداز نہیں کرتا۔ اظہارِ جذبات میں گداز سے کام لیتا ہے"

انہیں "جواں نگاریوں" کے باعث عدمؔ کی بعض نظموں میں کہیں کہیں غیر پختگی نظر آتی ہے لیکن اس کے باوجود انہیں نظموں میں ایک گہرائی، متانت، سنجیدگی اور وسعت پائی جاتی ہے۔

داثر صہبائی۔ بی اے

---

# دلِ برباد

لُٹ گیا دل۔ لُٹ گیا میرا متاعِ زندگی — زندگی باقی ہے لیکن خانماں برباد ہوں
زیب پاتا تھا کبھی مجھ سے جہانِ رنگ و بو — گرچہ اب تصویرِ دردِ یاس اے صیاد ہوں
کر دیا پر کاٹ کر آزاد تو نے رحمدل — ہُوں اسیروں سے بھی بدتر نام کو آزاد ہوں
صاحبِ انصاف تو انصاف کی آنکھوں سے دیکھ — رحم کے قابل ہوں میں اور قابلِ امداد ہوں
اب تو لے دے کے مری تنہا حقیقت رہ گئی — بیکسی کی اِس جہانِ تار میں فریاد ہوں
رحم کر صیاد اب ہیں آخری لمحے نہ چھیڑ — میں بہارِ باغِ عالم کی پرانی یاد ہوں

خواجہ شجاع منعمی ایم۔ اے دھلیگ، ایم ایس سی پنجاب۔
پروفیسر صادقیہ کالج بہاولپور

# ایک صبح!

سنور رہے تھے ہوا کے لطیف تر جھونکے
اُبھر رہے تھے گلوں سے بہار کے نقشے
نکھر رہے تھے بصارت نواز نظارے
بکھر رہے تھے سماعت پہ کیف زا نغمے
سُدھر رہے تھے بگڑ کر حیات کے لمحے

سسک رہی تھی مسرت میں ڈوب کر پُروا
چٹک رہا تھا بانداز خاص ہر غنچہ
مہک رہی تھی مگر چاندنی بھری دُنیا
لہک رہا تھا سُرور نشاط میں سبزہ
جھلک رہا تھا ہواؤں میں رنگ موجوں کا

گزر رہی تھی روپہلی طراوتوں سے نظر
بپھر رہی تھیں غنائی حرارتیں اکثر
ٹھہر رہا تھا شہابی تبسموں کا اثر
اُتر رہا تھا فضائی جمود عالم پر
ٹھٹھر رہا تھا جمالی حقیقتوں کا جگر

بدل رہی تھی فضائے خموش نوعیت
اُبل رہا تھا ہر اک سمت چشمۂ فرحت
مچل رہی تھی دلوں میں خلوص کی نزہت
نکل رہی تھی حد لطفِ نوم سے فطرت
بہل رہی تھی سہانے سموں سے محویت

چھُپکا چکی تھی دماغوں کو رات کی رانی
اُڑا رہے تھے دُہنا لکے الاپ کوئل کی
لٹا رہا تھا تجلی ستارۂ سَحَری
سحر نے بعد ادائے نیازِ معبودی
علی الخصوص بصد عجز یہ دعا مانگی

سکوں رہے کہ زمانے کو انقلاب رہے
ہر ایک سعیٔ میں محبوب کامیاب رہے

سحر رام پوری

# حامیانِ ہندی کے جذبات و عزائم

اردو کے مخالفین جن جذبات و عزائم کے زیرِ اثر ہندی کی حمایت کر رہے ہیں وہ نہایت معاندانہ اور نفاق انگیز ہیں۔ اظہارِ حقیقت کی غرض سے بعض حامیانِ ہندی کے خیالات درج ذیل کئے جاتے ہیں۔ راہل سانکر تیاین گھرے فرقہ پرست اور بودھ سیاح ہیں۔ وہ لکھتے ہیں۔

"ہندی اردو کا جھگڑا بہت پرانا ہے۔ درمیان میں لوگ اسے بھول گئے تھے۔ لیکن اِس سال سے پھر اس کی آواز سنائی دینے لگی ہے۔ کچھ لوگ بہت مضطرب ہیں کہ کسی طرح یہ کشاکش دفع ہو جائے۔ اگر ہندی اردو کا جھگڑا دور ہو جائے تو سب کو خوشی ہوگی لیکن اِس جھگڑے کی بنا کو بخوبی سمجھے بغیر اس کے دور کرنے کا اقدام نیم حکیم خطرۂ جان کے مصداق ہوگا۔ دراصل ہندی اردو کے جھگڑے کی بنا ہے دو تہذیبوں کی باہمی جنگ۔ ان میں سے ایک ہندوستانی تہذیب ہے جو ہندی کی حامی ہے اور دوسری غیر ملکی تہذیب ہے جس نے اپنی اصلی صورت سے بڑی حد تک مختلف ہو جانے کے باوجود ہندوستانی تہذیب سے کبھی صلح کرنے کی کوشش نہیں کی۔ اس نے پہلے تو ہندوستانی تہذیب کا نام و نشان تک مٹا دینا چاہا لیکن اس میں اسے کامیابی نہیں ہوئی۔ یہ غیر ملکی تہذیب انقطاعِ تعلق کر کے الگ ہی رہتی جب بھی اتنی تلخی پیدا نہ ہوتی۔ لیکن اس کا نصب العین ہمیشہ اپنی حریف تہذیب پر حملہ کرنا رہا جب ہندوستانی اور عربی تہذیب کا یہ تصادم گزشتہ سات سو برس سے آج تک چلا آ رہا ہے تو کسی باہمی تصفیہ کی کیا امید ہو سکتی ہے؟

بعض بھائی اپنی غیر جانبداری کا اظہار کرنے کے لئے یہ بھی کہنے لگے ہیں کہ ہمیں ہندی کو نہ سنسکرت الفاظ سے بھرنا چاہئے۔ عربی الفاظ سے۔ یہ بھی شدید غلطی ہے۔ عربی ہندوستانی زبان نہیں ہے اور نہ جس زبان سے ہندوستانی زبانوں کا تعلق ہے اس سے اس کا کوئی رشتہ ہے۔ اس کے برعکس سنسکرت ہندی کا سرچشمہ ہے۔ اِس بنا پر اگر غور سے کام لیا جائے تو یہ سنسکرت کا فطری حق ہے کہ وہ ہندی کے خزانے اپنے الفاظ سے معمور کرے

(ہندی سرسوتی الہ آباد)

ڈاکٹر دھیریندر ورما ایم۔ اے۔ الہ آباد یونیورسٹی کے شعبۂ ہندی کے صدر ہیں۔ وہ لکھتے ہیں "کانگریسیوں میں ہندی کو ہندوستانی یا آسان اردو بنانے کی جدوجہد کا مقصد خصوصی صرف مسلمانوں کے ساتھ تصفیہ کرنا ہے۔ ہندی کے

جن اداروں میں کانگرسیوں کا زور رہے وہاں کانگریس کی اِس حکمتِ عملی کا دخل ہو گیا ہے۔ ابتدا میں "ہندی ساہتیہ سمیلن" نے ہندی کی ترویج قومی یکجہتی کی وجہ سے غیر ہندی صوبوں میں کرنی شروع کی تھی۔ اِس تحریک کی قیادت جلد ہی کانگرسیوں کے قبضے میں چلی گئی۔ اِس کا نتیجہ یہ ہو رہا ہے کہ ہندی کے نام میں تو تبدیلی ہو ہی گئی اس کی صورت میں بھی جلد ہی تغیر ہونے کا بھی پورا خطرہ ہے۔ ابھی کچھ دن ہوئے ساہتیہ سمیلن کی ایک کمیٹی میں یہ تجویز پیش تھی کہ سمیلن کی "قومی زبان" کے امتحان میں کامیابی حاصل کرنے کے لئے اردو رسم الخط سے واقفیت لازمی قرار دی جائے۔ اگر بورڈ کی عنان کچھ دنوں اور کانگرسیوں کے ہاتھ میں بھی رہی تو اس تجویز کو جلد عملی جامہ پہنا دیا جائیگا ہندی زبان اور دیوناگری رسم الخط کے ساتھ ساتھ اردو زبان اور اس کے رسم الخط کی ترقی کا بھی سامان پیدا ہو جائے گا۔ اندور کی تجویز میں اس آئندہ حکمتِ عملی کی تمہید تھی۔"

(ہندی سرسوتی الہ آباد)

سنت رام بی۔ اے پنجابی معلوم ہوتے ہیں۔ انہوں نے "ہماری قومی زبان کیسی ہو" کے عنوان سے ایک بسیط مضمون لکھا ہے جس میں انہوں نے ڈاکٹر دھیریندر ورما کی طرح ہندی ساہتیہ سمیلن اور اس کے اربابِ حل و عقد پر نام بنام شدید حملے کئے ہیں وہ لکھتے ہیں

"پچھلے دنوں کاکا کیلکر لاہور آئے تھے۔ مجھے بھی اُن سے ملنے کا موقع ملا وہ ہندوستان میں ایک قومی زبان اور ایک قومی رسم الخط کی ترویج کے مقصد سے دورہ کر رہے تھے۔ لاہور میں انہوں نے متعدد فضلاء سے اس مسئلہ پر گفتگو کی تھی لیکن جہاں تک مجھے علم ہے وہ کم سے کم پنجاب کے متعلق کسی فیصلے پر نہیں پہونچ سکے تھے۔ اس کے بعد اُن کا ایک مضمون کلکتہ کے ہفتہ وار وشومتر میں "قومی زبان ہندی کی ترویج کس لئے" کے عنوان سے پڑھنے کا اتفاق ہوا۔ اس کے پڑھنے سے اس قومی زبان کی ترویج کرنے والی جماعت کے خیالات کا نیز جس طرح کی وہ ہندی چاہتی ہے اس کا بہت کچھ پتہ چل گیا۔ کاکا جی مراٹھے ہیں۔ سنسکرت کے پنڈت انگریزی کے تعلیم یافتہ مرہٹی اور گجراتی کے اہلِ علم ہیں۔ اردو آپ نہیں پڑھ سکتے لیکن آپ کے مذکورہ بالا مضمون میں انگریزی۔ مرہٹی اور گجراتی کا تو شاید ایک لفظ نہیں بھرمار ہے صرف عربی۔ فارسی کے الفاظ کی۔ مثلاً ہرگز۔ غنیمت۔ دنیا بود۔ مدد۔ تصفیہ۔ تنگ دلی۔ فرقہ پرستی۔ ذریعہ۔ انگریزی داں۔ خطرناک چنانچہ عام فہم۔ فارسی رسم الخط۔ خاندان۔ درمیان۔ حروف عجیب و غریب۔ ہنگامہ

بزرگ۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ہندی کو قومی زبان بنانے کا واحد طریقہ حضرات ہندی میں عربی اور فارسی کے موٹے موٹے لفظوں کا داخل کرنا ہی سمجھتے ہیں۔ شاید انہیں اُمید ہے کہ اس سے مسلمان خوش ہو کر ہندی زبان اور دیوناگری رسم الخط کو قبول کر لیں گے۔ لیکن مجھے تو ان کی یہ توقع بے بنیاد ہی معلوم ہوتی ہے

میں دوسری زبانوں کے الفاظ لینے کا مخالف نہیں۔ ان سے ہماری زبان کا سرمایہ ترقی کرتا ہے۔ لیکن ہمیں صرف وہی الفاظ لینے چاہئیں۔ جن کے مطلب کے اظہار کے لیئے ہماری زبان میں الفاظ نہ ہوں "بیدی" کے ہوتے ہوئے "لگر" کو لینا "وچاروں" "بھاؤں" "گھٹناؤں" کے ہوتے۔ "خیالات" "جذبات" اور "واقعات" "لکھنا"۔ "اکھیر" "چترو چتر" اور "لی پی" کو چھوڑ "حروف" "عجیب و غریب" اور "رسم خط" کا استعمال قطعاً غیر ضروری بلکہ نقصان رساں ہے۔ مجھے یو۔پی کا پتہ نہیں۔ لیکن میں یقین کے ساتھ کہہ سکتا ہوں کہ پنجاب کے سکولوں کی لڑکیاں۔ ان فارسی۔ عربی الفاظ کو بالکل نہیں سمجھتیں۔ ان غیر ضروری الفاظ کو استعمال کرنا زبان کے خزانے کو جواہرات کی بجائے گھاس پھوس اور کوڑا کرکٹ سے بھرنے کی فضول کوشش کرنا ہے۔"

اگر عربی اور فارسی کے غیر ضروری اور گلا گھونٹنے والے الفاظ کا رٹنا ضروری ہے۔ تو انگریزی نے ایسا کونسا بڑا قصور کیا ہے؟ اسے اختیار کرنے سے تو ساری دُنیا سے تعلق قائم ہو سکتا ہے۔ عرب اور فارس سے انگریز مہذب اور طاقتور بھی ہیں۔

"ہندوؤں کے جتنے منہ اتنی باتیں ہیں۔ زبانی ڈینگ بہت ہے۔ عمل کچھ بھی نہیں۔" "ادھر مسلمان کشمیر سے راس کماری تک یک زبان ہو کر اُردو کی صدا بلند کر رہے ہیں جس کا نتیجہ یہ ہے کہ بہار جیسے صوبے میں بھی اُردو عدالتی زبان ہو گئی ہے"

"یوپی میں مسلمانوں کی مستقل حکومت عرصہ تک رہی ہے۔ آگرہ۔ لکھنؤ۔ دہلی اسلام کے مرکز رہے ہیں اس لئے یوپی اُردو کا قلعہ ہے"

"اسی یوپی کی زبان کو "ہندی" "ہندی ہندوستانی" اور قومی زبان کہہ کر دوسرے صوبوں پر لادا جا رہا ہے ...... وہاں کی زبان ابھی مسلمانوں کی غلامی سے نکلنے کی کوشش ہی کر رہی تھی کہ یہ قومی زبان کی ترویج کرنے والی جماعت۔ "جذبات" "واقعات" کے گولے اس پر پھینکنے لگی۔"

"جو عرب اور ایرانی ہندوستان میں آکر آباد ہو گئے ہیں۔ یا جن ہندوستانیوں نے اسلام قبول کر لیا ہے۔ انصاف اور حب وطن کا تقاضہ ہے کہ وہ عربی اور فارسی کو چھوڑ کر ملک کی زبان کو اختیار کریں۔"

"عربی اور فارسی تہذیب اور زبان کی حفاظت عرب اور فارس کر رہا ہے۔ ان کی حفاظت کی فکر ہندوستانیوں کو نہیں ہونی چاہیئے ہمیں تو اپنے مذہب۔ اپنی زبان اور اپنی تہذیب کی حفاظت کی ضرورت ہے۔ پس ہندی کو قومی زبان بنانے کے حیلے سے سنسکرت الفاظ کو مشکل یا برہمنی کہہ کر ان کا جو بائیکاٹ کیا جا رہا ہے۔ اس سے سنسکرت زبان اور ہندوستانی تہذیب کو شدید نقصان پہنچنے کا خطرہ ہے ...... اگر ہندوستان میں ہندوستانی تہذیب کی حفاظت نہ ہو گی تو اور کہاں ہو گی؟"

"ہندوستان کی قومی زبان ہندی اور قومی رسم الخط ناگری ہی ہونے سے ملک کی فلاح ہو سکتی ہے۔ اس بات کو تسلیم کر کے ہمیں اس کی ترویج و تبلیغ میں استقلال کے ساتھ مصروف ہو جانا چاہیئے۔ آپ کی کامیابی اور قوت کو دیکھ کر دوسرے لوگ اگر ان میں جذبۂ حب وطن ہے خود آپ کے ساتھ ہو جائیں گے۔ اِس طرح منتیں اور چاپلوسیاں کرنے سے کچھ فائدہ نہ ہوگا۔ اِس طرح حامیانِ ہندی کا نظم بھی قائم نہ رہے گا اور دوسرے لوگ بھی آپ سے نہ ملیں گے۔"

(ہندی سرسوتی الہ آباد)

ہندی کے حامیوں نے اُردو کے خلاف جن جذبات و عزائم کا اظہار کیا ہے۔ ان پر تبصرہ کرنا یا ان کا جواب دینا مقصود نہیں۔ مقصود صرف اس ذہنیت کو بے نقاب کرنا تھا۔ جو ہندی کی حمایت میں کارفرما ہے۔ تاکہ اُردو کے حامی راستے کی اس پیچیدگی و پُرخاری سے بھی بے خبر نہ رہیں۔

ابو محمد امام الدین
رام نگری

# فنِ تاریخ گوئی میں

## ہمزہ کے اعداد

ہر ایک فن میں چند ایک ایسے اہم نکات ہوتے ہیں جن کا سمجھنا ہر ایک طالبِ فن کے لئے نہایت ضروری ہوتا ہے۔ اگر ان نکات کی صداقت پر جن کے جواز میں اکابرِ فن متفق ہوں۔ حرف گیری کی جلئے یا کد و کاوش سے کام لیا جائے۔ تو اس کا نتیجہ ہمیشہ کوہ کندن و کاہ برآوردن کے مترادف ہوتا ہے اور حرف گیری کرنے والوں کو ہم منکرِ فن کے نام سے موسوم کرسکتے ہیں اور ان مسائل و نکات کے عدمِ جواز میں ان کی کد و کاوش ایک سراب نما تخیل سے زیادہ وقعت نہیں رکھتی۔ فنِ تاریخ گوئی میں ہمزہ کے بیان سے باخبر ہونا ہر ایک طالبِ فن کے لئے نہایت ضروری اور لابدی ہے۔

یائے معروف جس پر ہمزہ ہو۔ یہ یائے خواہ عربی کی ہو یا فارسی کی یا ہندی کی اس کے بیس۲۰ عدد شمار کیئے جائیں گے۔ مثلاً حضرت جلیل القدر کی ایک تاریخ ہے ع

ایک انگوٹھی ہاتھ آئی شاہ سے

۱۳۳۱ھ

یہاں آئی کے اکیس۲۱ عدد شمار کیئے گئے ہیں۔ ایک اور جگہ فرماتے ہیں ؎

اے جلیل اک مصرعِ تاریخ نکلا لاجواب
شاہ عثماں سے گلے ملنے کو عید آئی ہے آج

۱۳۳۴ ہجری

مصرعِ تاریخ سے لاجواب کے اعداد کم کرنے سے تاریخ برآمد ہوتی ہے۔ جس کا اشارہ مصرعِ اولیٰ میں واضح طور سے کر دیا گیا ہے۔ یہاں بھی "آئی" کے اکیس۲۱ عدد محسوب ہوئے۔

جناب منشی شنکر سروپ صاحب مغفور شکوہ آبادی شاگرد حضرت نوح ناروی نے ناخدائے سخن حضرت نوح کے دیوان دوم طوفانِ نوح کی یہ تاریخ موزوں کی ؎

ہجری میں طبع کا سن کیا لاجواب نکلا
طوفانِ نوح سیلِ بحرِ سخن میں آئے

۱۳۴۴ھ

مصرعِ تاریخ میں دو عیب ہیں۔ ایک تو "آئے" کے گیارہ۱۱ عدد محسوب کیئے ہیں۔ دوسرے مصرعِ اولیٰ میں جو "لاجواب" کے نکلنے کا اشارہ کیا ہے۔ اس کے اعداد کم نہیں کیئے۔ لہذا تاریخ غلط ہے۔

مہاراجہ محمود آباد کی وفات حسرت آیات کی تاریخ لسان الملک حضرت ریاضؔ مغفور نے جو کہی تھی اس میں "آئے" میں دو یائے شمار کی ہیں۔ مثلاً ع

دھوم ہے دھوم خلد میں آئے سر محمد علی محمد خاں

۱۳۵۰ھ

یہ تاریخ صنعتِ منقوطہ میں ہے۔

گئے اور گئی پر جو ہمزہ ہے اس کے دس عدد محسوب کرنے لازمی ہیں۔ مثلاً فصیح الملک حضرت داغؔ نے اعلیحضرت بندگانِ عالی کی ہنمکنڈہ سے مراجعت پر یہ تاریخ موزوں کی ؎

کہو خیر مقدم کی تاریخ داغؔ
ہنمکنڈے سے آ گئے اب حضور

۱۳۰۷ھ

یہاں "گئے" کے چالیس۴۰ عدد شمار ہوئے ہیں۔

میں نے اپنی اہلیہ محترمہ کی وفات پر یہ دو تاریخیں کہی تھیں ع

(۱) جوانی میں بی بی قضا کر گئی

۱۳۵۵ھ

(۲) وہ تو بہار و لطفِ جہاں ساتھ لے گئے

۱۳۵۵ھ

یہاں "گئے" اور "گئی" میں دو یائے شمار کی گئی ہیں۔

جناب مولانا محمد یعقوب صاحب برقؔ بیاپوری عظیم آبادی نے طوفانِ نوح کی یہ تاریخ موزوں کی ؎

برقؔ لکھ دے مصرعِ تاریخِ طبع
روح پرور چھپ گئی نادر کتاب

۱۳۴۰ھ

یہاں "گئی" کے تیس عدد شمار ہوتے ہیں۔ یعنی "گئی" پر جو ہمزہ ہے، اس کا کوئی عدد نہیں لیا گیا۔ لہذا یہ تاریخ غلط ہے۔
لسان الملک حضرت ریاض کی وفات پر جناب شاکر کا مٹوی فرماتے ہیں ؎

سالِ رحلت کی ہے شاکر فکر تو کہہ دیجئے
شمعِ گل صد حیف بزمِ شاعری کی ہو گئی

۱۳۵۳ھ

یہاں بھی "گئی" کے تیس عدد محسوب ہوئے ہیں۔ یہ تاریخ "شاعر" آگرہ جولائی و اگست ۱۹۳۴ء میں طبع ہوئی تھی۔ اور مولانا سیماب نے اسے شائع کر دیا تھا۔ شاید وہ بھی "گئی" کی ہمزہ کے دس عدد نہ لینے جائز سمجھتے ہیں۔

اگر کوئی صاحب معترض ہوں کہ ہوئے، ہائے، سرائے پہ بھی ہمزہ ہے اور آئے۔ گئی۔ لائے۔ لئے۔ پیئے۔ لکھئے پہ بھی ہمزہ ہے۔ اول الذکر حروف کا ہمزہ کیوں شمار نہیں کیا جاتا۔ اور آخر الذکر حروف کے ہمزہ کے دس عدد کیوں لینے ضروری ہیں۔ اس کے متعلق عرض ہے کہ ہائے سرائے اور ہوئے پر ہمزہ ہے یہ رسم الخط ہے اور گئے، لئے، لکھئے کا ہمزہ رسم الخط نہیں بلکہ یائے تحتانی کی تبدیل شدہ صورت ہے۔ اس لئے اس کے دس عدد محسوب کئے جاتے ہیں۔

تاریخ گو اصحاب کے لئے یہ نکتہ نہایت منفعت بخش ہوگا کہ جس فعل پر ہمزہ ہو اور ان کے دل میں شک پیدا ہو جائے کہ آیا یہ ہمزہ رسم الخط ہے یا یائے تحتانی کی تبدیل شدہ صورت، ان کو چاہیئے کہ جس فعل کے متعلق شک واقع ہو جائے۔ اس فعل کی ماضی مطلق صیغہ واحد غائب بنائیں۔ اگر ماضی مطلق میں یائے ہو تو بلا تکلف دو یائے شمار کریں۔ مثلاً ہمیں دیکھنا ہے کہ "لئے" پر جو ہمزہ ہے اس کے دس عدد محسوب کرنے چاہئیں یا نہیں۔ لینا مصدر سے لیا ماضی مطلق۔ "لیا" میں ایک یائے موجود ہے اور "لیا" کے آخر میں جو الف ہے یائے مجہول سے بدلا گیا ہے۔ ایک تو "لیا" میں اصل یائے ہے۔ دوسری یائے جو الف سے بدلی گئی۔ اس لئے "لئے" میں دو یائے ہیں مثلاً میر... نے اپنے لختِ جگر عزیزی ریاض احمد کی تاریخ وفات کہی تھی ؎

نغمۂ جبریلؑ سدرہ آشیاں تیرے لئے
جنتِ ضو بار کا نوری جہاں تیرے لئے

تیری مرگِ غنچگی کی تلخیاں میرا نصیب
خلد کی رنگینیں بہارِ جاوداں تیرے لئے

۱۹۳۷ء

"لئے" میں دو یائے شمار کی ہیں۔
جناب مرزا واجد حسین صاحب واقف شاگرد حضرت آسیر مرحوم نے آل انڈیا شیعہ یتیم خانہ لکھنؤ کی یہ تاریخ موزوں کی تھی ع

فطرہ بھی تو جناب یتیموں کو بھیجئے

یہاں "بھیجئے" میں دو یائے شمار کی ہیں اور یہی درست ہے۔ جناب دلکش عدنی اپنے استاذ حضرت جمیل وارثی کی وفات پر فرماتے ہیں ؎

وہ جمیل وارثی بھی چل بسے
جن کی لے دلکش عدن میں دھوم تھی
موت کی تاریخ ہاتف نے کہا
نیک تھا لکھئے جمیل وارثی

۱۳۵۱ھ

اس قطعہ تاریخ میں عیب شتر گربہ ہونے کے علاوہ لکھئے میں ایک یائے شمار کی گئی ہے۔ جو سراسر معیوب اور غلط ہے۔ یہ تاریخ بھی "شاعر" آگرہ جون ۱۹۳۳ء میں شائع ہوئی تھی۔
حضرت جلیل کی ایک تاریخ ہے فرماتے ہیں ع

گھڑی توڑا بٹن سونے کے اپنے شاہ سے پائے

۱۹۱۲ء

حضرت جلیل نے "پائے" کا ہمزہ شمار کیا ہے اور اس کے دس عدد لئے ہیں۔ لیکن حضرت داغ مغفور "پائے" کا ہمزہ شمار نہیں کرتے چنانچہ امیر مینائی رہ کی وفات پر فرماتے ہیں ؎

ہے دعا بھی داغ کی تاریخ بھی
قصرِ عالی پائے جنت میں امیر

۱۳۱۸ھ

معلوم ہوتا ہے کہ پائے۔ آئے۔ لائے وغیرہ جب بروزن فاع ہوں تو ایک یائے اور جب بروزن فعلن ہو تو دو یائے شمار کرنی لازمی ہیں۔ جہاں یائے کا اشباع ہو۔ اس کے عدد لئے جائیں گے۔ اور جہاں اشباع نہ ہو وہ نظر انداز کر دینی چاہیئے۔ مثلاً حضرت منیر کی ایک تاریخ ہے ع انگشترِ زمرد پاکیزہ آئی آج

۱۲۸۲ھ

یہاں "آئی" کے گیارہ عدد محسوب کئے ہیں اور ایک اور جگہ ع

چھٹی کمالِ شکوہِ شہانہ سے آئی

۱۲۸۲

یہاں اکیس[۲۱] عدد شمار کئے ہیں۔ یہاں بھی فاع اور فعلن کا سوال پیدا ہوتا ہے۔ حضرت داغ کے ہاں پائے بروزن فاع ہے اس لئے جو اس کے تیرہ عدد لئے گئے ہیں۔ اسی رواج پر مبنی معلوم ہوتے ہیں۔ مگر میرا خیال ہے کہ کتابت کا خیال چھوڑ کر تلفظ پر اعتبار کرنا فن تاریخ گوئی کے بنیادی اصولوں کی خلاف ورزی کرنا ہے۔ جب حرف مشدد میں تلفظ پر اعتبار نہیں کیا جاتا اور صرف ایک حرف شمار کیا جاتا ہے۔ واوِ معدولہ کے عدد لئے جاتے ہیں۔ حالانکہ وہ تلفظ سے خارج رہتی ہے۔ پھر فاع اور فعلن کے وزن کا خیال رکھنا یعنی پائے جب بروزن فاع ہو تو تیرہ[۱۳] عدد شمار کرنا کسی طرح قابلِ تسلیم نہیں ہو سکتا۔ ہاں "پائے" عقل میں پاے کے تیرہ عدد ہی محسوب ہوں گے۔

حاجی سرحدی نے شاطر امرتسری کی وفات پر یہ تاریخ کہی تھی ع

شاطرِ نادرجہاں نے مات کھائی موت سے

۱۹۲۶ء

"کھائی" میں دو یائے ہیں اور حاجی صاحب نے ان کے بیس[۲۰] عدد شمار کئے ہیں۔ لہذا تاریخ درست ہے۔

حضرت جلیل قبلہ نے اپنے استاد حضرت امیر مینائی رحمۃ اللہ علیہ کی وفات پر ذیل کا قطعہ موزوں فرمایا ؎

جلیل نے سرِ بزمِ عزا یہ پوچھا آج
وہ کون تھے جنہیں روتے ہیں سارے شیدائی
پڑھا جواب میں اُٹھ کر یہ ایک نے مصرع
امیرِ کشورِ معنی امیر مینائی رحمۃ اللہ علیہ

۱۳۱۸ھ

"مینائی" پر جو ہمزہ ہے اس کے دس عدد محسوب کئے گئے ہیں اور یہی درست ہیں۔

منشی وجاہت حسین صاحب وجاہت جھنجھانوی نے مصباح القواعد کی تاریخ کہی ہے ؎

کریگی چار سو عالم میں ظاہر
نئے انداز مصباح القواعد

۴×۴۷۶    ۱۹۰۴ء

یہ تاریخ نئے انداز کی ہے اور یہ طرز منشی حبیب حسن وحشی دیوبندی کے اس مشہور قطعۂ تاریخ سے لی گئی ہے جو انہوں نے حضرت امیر مینائی رحمۃ اللہ کے دیوان خمخانۂ عشق کی طبع پر کہی تھی۔ فرماتے ہیں ؎

یہ آنے لگی چار سو سے صدا
نیا ہے کلام جناب امیر

۴×۴۷۴    ۱۸۹۶ء

جناب وجاہت کی تاریخ نہایت قابلِ قدر ہے۔ لیکن افسوس ہے کہ انہوں نے "نئے" کے ساٹھ عدد شمار کئے ہیں۔ حالانکہ "نئے" پر جو ہمزہ ہے اس کے بھی دس[۱۰] عدد محسوب کرنے لازمی تھے۔ چنانچہ ملاحظہ ہو افادۃ التاریخ حضرت جلال صفحہ انتیس[۲۹] فرماتے ہیں۔ لئے، گئے، نئے گئے کی یائے مجہول کے بیس عدد لئے جائیں گے۔ یہ نکتہ بھی قابلِ غور ہے کہ نیا میں ایک یائے موجود ہے اور "نیا" کے الف کو یائے مجہول سے بدل دیا گیا۔ ایک تو "نیا" کی ذاتی یائے اور دوسری یائے مجہول جو الف سے بدلی گئی۔ لہذا "نئے" میں دو یائے ہیں۔ اس لئے وجاہت صاحب کی یہ تاریخ درست معلوم نہیں ہوتی۔ نے اور نئے کی کتابت میں جو فرق ہے وہ بھی ظاہر ہے۔ "نے" بروزن فا یا فع ہے اور "نئے" بروزن مفا یا صلا۔ اس لئے معلوم ہوتا ہے کہ "نئے" پر جو ہمزہ ہے یہ یائے تمنائی ہے اس لئے اس کے دس[۱۰] عدد محسوب نہ کرنے معیوب ہیں۔ میری اہلیہ محترمہ کی وفات حسرت آیات پر حضرت جلیل قبلہ نے یہ قطعۂ تاریخ موزوں فرمایا ؎

نیک دل خاتونِ کسریٰ تھیں جو آہ!
دہر سے رخصت وہ معصومہ ہوئیں
سال ہے یہ ان کی رحلت کا جلیل
داخلِ فردوس مرحومہ ہوئیں

حضرت جلیل قبلہ نے "ہوئیں" پر جو ہمزہ ہے اس کا کوئی عدد نہیں لیا۔ یہ ہمزہ رسم الخط ہے۔ اسی طرح ہوئے اور ہوئی کا ہمزہ بھی رسم الخط ہے۔ اس کا بھی کوئی عدد محسوب نہیں کرنا چاہیئے۔ مثلاً حضرت داغ فرماتے ہیں ع

معتمد صاحب ہوئے زیبا خطاب

۱۳۰۸ھ

یہاں "ہوئے" کا ہمزہ نہیں لیا گیا۔ جناب ہاشمی نے حرم سرا مصنفہ لسان الملک حضرت ریاض مرحوم کی یہ تاریخ موزوں کی۔

ہاشمی عیسوی کہو تاریخ
دوسری جلد مشتہر ہوئی خوب

یہاں بھی ہوئی کا ہمزہ شمار نہیں کیا گیا اور یہی درست ہے۔

حضرت احسن مارہروی کے شاگرد جناب شیدا نے طوفان نوح کی جو تاریخ لکھی ہے اس میں "ہوئی" کی ہمزہ کا ایک عدد محسوب کیا ہے جو سراسر غلط ہے۔ ع

شہرت ہوئی جہاں میں یہ طوفانِ نوح کی

۱۳۴۱ھ

سرائے، ہائے، لیئے، گھبرائے وغیرہ میں ہمزہ کا کوئی عدد محسوب نہیں کرنا چاہیئے۔ کیونکہ یہ ہمزہ رسم الخط ہے۔ مثلاً منشی حیات بخش صاحب فرحت کی ایک تاریخ ہے ع

رفت از سرائے فانی با عالمِ بقا

۱۳۴۶ھ

سرائے کا ہمزہ اُنہوں نے شمار نہیں کیا۔

مولوی عبدالغفور صاحب کامل عظیم آبادی نے اپنے خواجہ تاش شاطر کی وفات پر تاریخ کہی ہے اس میں ہائے کی ہمزہ کا کوئی عدد نہیں لیا گیا۔ مثلاً

سالِ فصلی از سر افسوس ہے
ہائے ہائے شاطرِ بیکنٹھ باش

۱۳۳۳ ف

مصرع تاریخ فن تاریخ کے لحاظ سے تو درست ہے لیکن اس میں ایک عروضی غلطی ضرور ہے۔ ہائے بروزن فاع درست ہے بروزن فعلن معیوب ہے۔

مصرعِ تاریخ میں دوسرا ہائے بروزن فعلن ہے ہائے کی یائے کا اشباع سراسر غلط اور معیوب ہے۔

حضرت ریاض مغفور کی وفات کی تاریخ کسی مشہور شاعر کا یہ شعر ہو جاتا ہے

ہر آنکہ زاد بناچار بایدش نوشید
ز جام دہر مئے کُلُّ مَنْ عَلَیْہَا فَان

۱۹۳۴ء

یہاں "مئے" کا ہمزہ شمار نہیں کیا گیا۔

ملک الشعراء حضرت جلیل کی ایک تاریخ ہے۔

ع گرہ کشائے زمانہ ہے شہ کی سالگرہ

کشائے کا ہمزہ شمار سے باہر ہے۔ مثلاً حضرت جلال مغفور نے گلزارِ داغ کی تاریخ (بوئے گلزارِ داغ آئی آج) اور اپنے تذکرہ کی تاریخ (سراپا ء بے مثل مطبوع شد) میں بو اور سراپا کی یائے مجہول جو اضافت ظاہر کرنے کے لیئے رسم الخط میں شامل ہے شمار نہیں کی اور اس کی جگہ دانستہ ہمزہ لکھ دیا ہے۔ حالانکہ تمام اکابرِ فن نے اس کے دس عدد محسوب کیئے ہیں۔ ایک اور مثال ہے ع

احیاءِ سخن چو کرد یحییٰ جاں داد

۱۰۶۴

یہاں ہمزہ کو قائم مقام الف سمجھ کر چھوڑ دیا ہے۔ مگر حضرت تسلیم اسے تسلیم نہیں کرتے۔ ان کا قول یہ ہے کہ در فارسی ہمزہ کہ نگارند ہمزہ لبعد الف مے آید عوض آں یائے تحتانی مے نگارند قاعدۂ عربی در فارسی جاری کردن خود را عاری کردن است طبع حق پسند چگونہ خواہد پذیرفت یہ قول سو فیصدی درست معلوم ہوتا ہے۔ اردو اور فارسی دونوں کا رسم الخط یہی ہے کہ الف اور واؤ کے ساتھ اضافت آئے تو یائے مجہول لکھ دیتے ہیں۔ اس لئے اس کے دس عدد شمار کرنا لازم تر ہے۔

حضرت احسن مارہروی نے جانِ سخن کی تاریخ موزوں کی

تاریخ کیا نمود کی احسن نے کی رقم
جانِ سخن نمائشِ طبعِ جلیل ہے

۱۳۳۴

جناب صفا تلمیذ حضرت امیر مینائی نے تاج سخن کی یہ تاریخ کہی

مصرعِ تاریخ تم لکھو صفا
لائقِ محبوب ہے تاجِ سخن

اسی دیوان کی عابد سہسوانی نے یہ تاریخ کہی

سالِ طبع او طلب کردم ز فکرِ خویشتن
گفت دل مطبوع شد شائستہ تصنیفِ جلیل

۱۹۱۰ء

جناب اختر تلمیذ حضرت داغ مغفور طوفان نوح کی طبع پر فرماتے ہیں

قلم برداشتہ تاریخ ہجری
لکھی اختر نے مرغوبِ طبائع

۱۳۴۰

جناب صفا قادری شاگرد حضرت جلال نے خم خانۂ جاوید کی دوسری جلد کی یہ تاریخ موزوں کی ؎

صفا پرسید سالش گفت ہاتف
کہ ایں گلشن شگفتہ دائما باد

۱۳۲۹ھ

مذکورہ بالا مصرع ہائے تاریخ میں نمائش، لائق، شائستہ، طبائع، دائما میں جو ہمزہ ہے اس کے دس دس عدد شمار کئے گئے ہیں۔ اسی طرح سائل۔ مائل۔ جائز۔ غائب۔ عجائب۔ غرائب میں بھی ہمزہ کے دس عدد شمار کرنے چاہئیں۔

حضرت احسن مارہروی نے طوفانِ نوح کی جو تاریخ موزوں فرمائی ہے اس میں ایک نہایت باریک نکتہ ہے۔ فرماتے ہیں ؎

فکر سے ملی ہیں در تاریخ احسن مل گیا
کشتیٔ طبع رواں ہے مبدءِ طوفانِ نوح

۱۳۴۰ھ

یہاں مبدء کے آگے جو ہمزہ ہے اس کا ایک عدد لیا ہے اور یہ درست ہے۔

حضرت ناسخ کی وفات پر حضرت رشک مرحوم نے جو تاریخ موزوں فرمائی ہے۔ اس میں لکھنؤ پر جو ہمزہ ہے اس کے چھ عدد لئے ہیں۔ چنانچہ فرماتے ہیں ؎

اٹھا مرگِ ناسخ کا غل چار سو سے
گیا لطف تحقیق کا گفتگو سے
کہا رشک نے مصرعِ سالِ رحلت
وفا شعر گوئی اٹھی لکھنؤ سے

گوئی کے ہمزہ کے دس لئے ہیں اور لکھنؤ کے ہمزہ کے چھ عدد شمار کئے ہیں۔ جس طرح یائے معروف جس پر ہمزہ یعنی خط معنی ہو کے بیس عدد لیتے ہیں۔ اسی طرح واوِ معروف جس پر ہمزہ ہو اس کے بارہ عدد محسوب کرنے چاہئیں۔ جیسا رشک مغفور نے مذکورہ مصرع میں "لکھنؤ" کا ہمزہ شمار کیا۔ حضرت نوح ناروی جانشین حضرت داغ مغفور کی ایک تاریخ ہے جو انہوں نے حضرت جلال مرحوم کی وفات پر کہی ہے۔ فرماتے ہیں ؎

بزمِ جہاں سے اٹھ گئے پہلے امیر خوش بیاں
بعد امیر کے بجھا داغ کی زیست کا چراغ
تیسرے تھے جلال بھی وہ بھی یہاں سے چل بسے
ہاتفِ غیب نے کہا، آؤ جلال امیر داغ

۱۳۲۷ھ

یہاں "آؤ" کے ہمزہ کا کوئی عدد نہیں لیا گیا۔ "آؤ" تیرہ[۱۳] عدد لینے ضروری تھے۔ مگر سات لئے گئے۔ جس طرح "آئے" میں دو یائے ہیں اسی طرح "آؤ" میں دو واؤ ہیں۔

کسریٰ منہاس
مدیر ساربان - لاہور

# غزل

دنیا! ترا وجود بھلائے ہوئے ہیں ہم
پھر اُن کے ہر فریب میں آئے ہوئے ہیں ہم

پھر غرقِ بیخودی ہے خیالِ جنوں نواز
پھر زندگی کو کیف بنائے ہوئے ہیں ہم

پھر رفتہ رفتہ ہونے لگے ہیں وہ ملتفت
پھر دوستی کی آس لگائے ہوئے ہیں ہم

خلوت، کنارِ جو، شبِ ماہتاب و بادِ سحر
کیا کیا تصورات میں لائے ہوئے ہیں ہم

فرصت نہیں کہ جانبِ کونین ہو نظر
اُس شوخ سے نگاہ ملائے ہوئے ہیں ہم

احوالِ عشق ہوش میں آئیں تو کچھ کہیں
آواز دو کہ ہوش پہ چھائے ہوئے ہیں ہم

اختر چکوالی بی۔ اے

# والدِ مرحوم کی قبر پر

جھٹ پٹے کا وقت گورستان کا منظر اداس　　بیکسی، ویرانیاں، افسردگی، خوف و ہراس
نیم کے کچھ خشک پتّے جا بجا بکھرے ہوئے　　قبر کے ٹوٹے ہوئے تختے کہیں نکلے ہوئے
خاک کے کچھ ڈھیر، کچھ بیٹھی ہوئی قبروں کے غار　　منتشر ڈھیلوں کی پگ ڈنڈی پہ چیونٹوں کی قطار
بکریوں کے گھاس چرنے کے نشاں اُبھرے ہوئے　　پائمالی کے فسانے خاک پر لکھے ہوئے
ٹھیکرے، ٹوٹی ہوئی اینٹیں، خزاں دیدہ درخت　　ٹہنیوں کی جنبشیں دیتی ہیں آوازِ کرخت
کوئی کتبہ ہے نہ کوئی امتیازی ہے نشاں　　ایک دُنیا خاک میں گمنامیوں کی ہے نہاں

موت کی پرچھائیاں ہیں اور سوادِ شام ہے
خاک کے کچھ ڈھیر ہیں باقی خدا کا نام ہے

دیکھ کر اک قبر کو آنکھوں میں آنسو آ گئے　　جسم میں لرزا ہوا پیدا قدم تھرّا گئے
سامنے آنکھوں کے اک رنگین[1] صورت آ گئی　　قبر کے اوپر محبت ہی محبت چھا گئی

میں کہ آزردہ بہت ہوں کلفتوں کے جال سے
داستانِ دل سُنا ڈالی زبانِ حال سے

---

[1] والدِ مرحوم کی عمر وفات کے وقت باسٹھ (۶۲) سال کی تھی۔ مگر آپ کا چہرہ حسین و سیع جھلکیوں کا آئینہ دار تھا۔ (ماہر)

جس کی خاطر آپ کے تھے دیدہ و دل فرشِ راہ
آج اُس بیکس کی اس دُنیا میں حالت ہے تباہ

آپ لکھتے تھے جسے "نورِ نظر، جانِ پدر"
آج اُس کی تنگ حالی سے ہے دُنیا بیخبر

جس کی ادنےٰ سی اذیت آپ کو تھی ناگوار
آج اُس بدبخت کا ناگفتنی ہے حالِ زار

جس کی راحت کیلئے صدمے اُٹھائے آپ نے
جس کو سونے کے نوالے تک کھلائے آپ نے

آپ کے دل کی خلش تھی جسکے تلوے کی خراش
آج اُس کا شیشۂ دل ہے غموں سے پاش پاش

آپ کو ہاں آپ کو جس کی جُدائی شاق تھی
آج وہ ہے اور پیہم ٹھوکریں پردیس کی

آپ کی لختِ جگر یعنی مری بیوہ بہن
سی رہی ہے غم کے ہاتھوں، آپ ہی اپنا کفن

آپ کا مسرورؔ[۱] ہے جورِ مصیبت کا شکار
آپڑا ہے اُس کے نازک دوش پر کنبہ کا بار

دیکھتے ہی دیکھتے سر پر مصیبت آگئی
آپ کیا رخصت ہوئے ہم سے، قیامت آگئی

وہ مری ضدّی طبیعت، وہ مرا نازک مزاج
آپ کی وہ درگزر کرنے کی عادت ہائے، ہائے

وہ طریقے خاص میری تربیت کے واسطے
باتوں باتوں میں وہ اندازِ نصیحت ہائے، ہائے

وہ مرے ہنستے ہوئے چہرے پہ نظریں پیار کی
اور وہ دانستہ اخفائے محبت ہائے، ہائے

گلستاںؔ[۲] کی شرح، اور اُس پر وہ رنگیں حاشیے
وہ تبسم اور وہ شیریں عبارت ہائے، ہائے

دوسروں کے سامنے میری ذہانت کا بیاں
اور میرے سامنے میری شکایت ہائے، ہائے

---

[۱] میرا چھوٹا بھائی +
[۲] شیخ سعدی کی مشہور تصنیف +

ایک جانِ ناتواں اور غم کی یورش حیف! حیف! ایک نازک دِل پہ اور بارِ مصیبت ہائے، ہائے
اہلِ دولت، صاحبانِ ذوق، اربابِ کرم اُن کے الطاف و نوازش کی حقیقت ہائے، ہائے

ہر طرف غم کی فضا ہے دیس یا پردیس ہو
چھین لی ماؔہر سے دنیا نے مسرّت ہائے ہائے

آپ کا مسکن جہاں ہے، آپ رہتے ہیں جہاں کیا وہاں پر بھی ہے کوئی خطۂ ہندوستاں
کیا وہاں بھی کوڑیوں کے مول بکتا ہے کمال کیا وہاں بھی ہو چکا ہے آدمیّت کا زوال
کیا وہاں بھی ہے اسی صورت غلامی کو فروغ کیا وہاں بھی کام کرتا ہے سیاست کا دروغ
کیا ہوا کرتا ہے واں بھی فرقہ وارانہ فساد کیا وہاں کے لوگ کہتے ہیں "غلامی زندہ باد"
کیا وہاں بھی سیم و زر کے سامنے جھکتے ہیں سر کیا وہاں بھی آگ سے تنکے نہیں کرتے حذر
کیا وہاں فاقہ کشی کا نام ہے عیش و فراغ جل رہا ہے کیا وہاں بھی اہلِ دولت کا چراغ
کیا لکھا کرتے ہیں واں تعویذ میں "والتّین" کو کیا وہاں کے مولوی بھی بیچتے ہیں دین کو
کیا وہاں اُونچی عباؤں پر ہے تقوے کا مدار کیا وہاں بھی داڑھیاں کرتی ہیں انساں کا شکار

جس طرح ممکن ہو اس گُتھّی کو سُلجھا دیجئے
اِس دِلِ بیتاب کی تسکین فرما دیجئے

ماؔہر القادری

# تنویرات

## مغربی مصنفین اور اہل قلم کے معاوضے

داستان حمزہ، طلسم ہوش ربا اور اسی قسم کی اور بہت سی قصّوں کی کتابیں مروج ہیں۔ جن کو عجوبہ پسند لوگ بڑے ذوق اور دلچسپی سے پڑھتے سنتے ہیں، لیکن غور کیجیئے تو آج اہل مغرب کا ہر شعبہ زندگی غلام اور تہی مایہ ہندوستانیوں کے لیئے داستان حمزہ اور طلسم ہوش ربا وغیرہ سے بھی زیادہ تعجب خیز و حیرت انگیز ہے، ہمیں یقین نہیں آتا کہ ہم اہل مغرب کے متعلق جو کچھ پڑھتے اور سنتے ہیں وہ واقعات ہیں، وہ ہمارے احوال و کوائف کے مقابلے میں فرضی افسانوں سے بھی زیادہ عجیب و غریب معلوم ہوتے ہیں ٭

ہندوستان میں کتنے مصنف اور ادیب ہیں جن کو اپنی بہترین تصانیف سے ایک پائی کا فائدہ نہیں ہوتا، ان کی قابل رشک کامیابی یہی ہے کہ ان کی کتابیں طبع ہو کر پبلک میں آجاتی ہیں، ورنہ ایسے مصنف بھی ہیں جن کی تصنیفات گوشۂ گمنامی میں پڑی کیڑوں کی خوراک بن رہی ہیں، ان کے چھپنے اور پبلک کے سامنے آنے کا بھی اتفاق نہیں ہوا، ہندوستان میں ایسے افسانہ نگار اور مضمون نویس بہت کم ہیں جن کو معاوضہ ملتا ہو اور جنہیں معاوضہ ملتا بھی ہے، وہ اس قدر کم ہوتا ہے کہ اسے مزدوری کہنا زیادہ صحیح ہے۔ ان کے مقابلے میں مغربی مصنفین کے معاوضے ملاحظہ فرمایئے اور بتایئے کہ یہ آپ کے لئے ہوش ربا اور حیرت افزا ہیں کہ نہیں ٭

امریکہ کا ایک اخبار مسٹر لائڈ جارج کو ان کے مضامین کا معاوضہ ایک پونڈ فی لفظ کے حساب سے دیا کرتا تھا، اور ایک روزنامہ نے ان کی خود نوشت سوانح عمری کے معاوضے میں انہیں بیس ہزار پونڈ دیئے تھے ٭

لیڈی آکسفورڈ کو اپنی خود نوشت سوانح عمری سے ڈھائی ہزار پونڈ کی آمدنی ہوئی تھی۔ ولرو گر فلم اسٹار جرنلسٹ ایک لفظ کے لئے دو پونڈ لیا کرتا تھا جے بی پرسٹلے کو فلم کتاب اور ڈرامے سے ستّر ہزار پونڈ کی یافت ہوئی ٭

نیول کاورڈ ایک مقبول ترین اہل قلم ہے جس زمانے میں اس کا تصنیف کردہ ڈراما "کیول کیڈ" تھیٹر میں کھیلا جا رہا تھا، تو وہ اس کا معاوضہ ۶۵۰ پونڈ فی ہفتہ لیتا تھا۔ "برسویٹ" نامی ڈرامے سے ۔ ۴۰ ہزار پونڈ کی یافت ہوئی تھی، اس کی سالانہ آمدنی کی اوسط پچاس ہزار پونڈ ہے ٭

ایک جرمن مصنف نے جس کا نام ابریج ماریا رامرک ہے "مغربی سرحد پُر فریب ہے" کے نام سے ایک کتاب تصنیف کی تھی۔ اس کتاب سے اس کو پچاس ہزار پونڈ کی آمدنی ہوئی تھی ٭

کارمنن اور ڈینگپ مختصر افسانہ لکھنے میں خاص امتیاز و شہرت رکھتے ہیں، یہ دونوں ایک افسانے کا معاوضہ ڈیڑھ سو پونڈ لیتے ہیں، آپ خیال فرماتے ہونگے کہ جب وہ اتنا گرانقدر معاوضہ لیتے ہیں، تو انہیں افسانوں کے لکھنے میں غیر معمولی کاوش و دماغ پاشی بھی کرنی پڑتی ہوگی۔ لیکن واقعہ آپ کے قیاس کے خلاف ہے، وہ دو تین گھنٹے کے اندر ایک افسانہ تیار کر لیتے ہیں ٭

مائیکل ارمن ایک افسانہ نگار ہے، پبلشر کے ساتھ اس کا معاہدہ ہے کہ اس کا افسانہ شائع ہو یا نہ ہو، وہ ایک افسانہ کے عوض نو سو پونڈ وصول کر لیا کرے گا ٭

امریکہ کا ایک جرنلسٹ جس کا نام ہربرٹ این کاسن ہے، ایک مضمون کا معاوضہ ڈھائی سو پونڈ لیتا ہے ٭

ایچ جی ویلز کو اپنی تصانیف سے بیس ہزار پونڈ سالانہ کی آمدنی ہوتی ہے ٭

کیا یورپین ممالک کے اہل قلم اور مصنفین کے مقابلے میں ہندوستانی ادباء اور انشا پردازوں کی یاس و نامرادی ہندوستان کی محکومیت غلامی کی منت پذیر نہیں ؟ کیا ہندوستان میں بھی کبھی وہ دَور فرخ و سعید آئیگا۔ جب ہندوستانی ادیب و مصنف بھی اپنی دماغ سوزی و جگر کاوی کا پورا پورا معاوضہ پا سکیں گے ٭

## عہد حاضرہ کا سب سے بڑا نامہ نگار

مسٹر ڈیب عہد حاضرہ کا سب سے بڑا نامہ نگار ہے، وہ دنیا کے

چاروں براعظموں پر ہونے والی چھ جنگوں میں شریک ہو چکا ہے اور ہوائی جہاز کے ذریعے ڈیڑھ لاکھ میل کا سفر کر چکا ہے۔ آج تمام دنیا میں اس کے پایہ کا کوئی نامہ نگار نہیں۔

مسٹر ویب نے گذشتہ مارچ میں اپنی ہنگامہ خیز سوانح عمری شائع کی ہے جس کا نام ہے "میں نے کہیں امن نہیں دیکھا" اپنے وسیع ترین مشاہدات و معلومات کے ذریعہ اس نے بتایا ہے کہ دنیا کے کون کون سے مدبر اور سیاست دان دنیا کی خونریزی و بدامنی اور جنگ و پیکار کے ذمہ دار ہیں، اور کن کی وجہ سے خون آشامی اور فساد کا بازار گرم ہے۔

مسٹر ویب کی سوانح عمری کا وہ حصہ جو اس کے ذاتی احوال و کوائف سے تعلق رکھتا ہے، ہمارے ترقی پسند نوجوانوں کے لئے ایک روشن اور جلی درس حیات ہے۔ ویب ایک مختصر سے زرعی فارم میں ایک مزدور کے ہاں پیدا ہوا۔ وہ اپنے اخلاق اور مزاج کے لحاظ سے شرمیلا اور بے ہمت آدمی تھا، اس کو بدامنی و خونریزی اور قانون شکنی سے دلی وحشت و بیزاری تھی، لیکن جب اس کے سینے میں ترقی کا ولولہ پیدا ہوا، اور اس نے عمل کے میدان میں قدم رکھا تو اپنا اخلاق، مزاج، اور اپنا سب کچھ بدل ڈالا۔ اور ہولناک سے ہولناک جنگ اور خونریزی کا مشاہدہ و معائنہ اس کے لئے کھیل بن گیا۔

مسٹر ویب اپنی ترقی اور کامیابی کے متعلق لکھتا ہے کہ میرے آبائی پیشہ اور ماحول نے میرا جو نقشہ حیات تیار کیا تھا میں نے اسے ٹھکرا دیا اور اپنے زور بازو اور طاقت سے ایک ایسی شخصیت کی تعمیر کی جو پہلے سے بالکل مختلف تھی۔

سب سے عجیب بات یہ ہے کہ ویب نے صرف کتابوں سے رہنمائی حاصل کی، یعنی کتابوں کا مطالعہ کرتے کرتے اس نے زندگی کی شاہراہ پالی، اور کامیابی کی منزل پر پہنچ گیا۔

## انگلستان کی کامیاب ترین فرم

الڈوچ روڈ لون متھ جنوبی انگلستان میں کتابوں کی ایک فرم ہے جس کا نام "ہوریس جی کومین" ہے۔ اس فرم کو ۱۸۹۱ء میں مسٹر کومین نے قائم کیا تھا، فرم کے قیام کے بیس سال بعد یعنی ۱۹۱۱ء میں مسٹر ارنسٹ کوپر اس کا مینیجر مقرر ہوا، جو کتب فروشی کا بادشاہ سمجھا جاتا تھا۔

ہوریس جی کومین، جنوبی انگلستان کی سب سے کامیاب کتب فروش فرم ہے، اس نے نہ صرف خود کامیابی و ترقی حاصل کی بلکہ برطانوی قوم میں عمدہ کتابیں خریدنے اور پڑھنے کا اعلیٰ مذاق پیدا کر کے ملک و قوم کی بھی گرانقدر خدمت انجام دی۔

یہ فرم اپنی عالیشان پنج منزلہ عمارت میں قائم ہے، اس کے پاس ساٹھ ہزار کتابوں کا ذخیرہ ہر وقت موجود رہتا ہے۔ اس کا کاروبار تمام دنیا میں پھیلا ہوا ہے اور ہر ملک میں اس کے خریدار ہیں۔ اس فرم کا ایک حصہ نوادر کے لئے مخصوص ہے جو نایاب ترین علمی و فنی کتابوں سے مالامال ہے۔ اس فرم کی کتابوں کی گراں قیمتی کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ اس نے اپنی کتابوں کے ایک ایک سیٹ ایک ایک ہزار پونڈ پر فروخت کئے ہیں۔

آجکل اس فرم کا انتظام و نسق ایک نوجوان کے ہاتھ میں ہے جو تجارت اور تعمیری کاموں کا ماہر کامل سمجھا جاتا ہے۔

## کامیاب زندگی کی روشن مثال

مسٹر ایمڈنی پارچہ بافی کے پانچ وسیع اور کامیاب کارخانوں کا مالک ہے۔ وہ ۱۸۶۳ء میں ایک غریب مزدور کے گھر پیدا ہوا، اس نے خود ۲ شلنگ ۹ پنس فی ہفتہ کی مزدوری سے اپنی زندگی شروع کی تھی ابتدا میں وہ نصف دن کام کرتا تھا، لیکن آگے چل کر جب وہ بارہ گھنٹے روزانہ کام کرنے لگا جب بھی اس کی مزدوری ساڑھے سات شلنگ فی ہفتہ سے زیادہ نہ تھی، لیکن اس کی محنت و جفاکشی اور ترقی کے جوش و ولولہ نے اسے عروج و ارتقاء کے بام رفیع پر پہنچا دیا۔

مسٹر ایمڈنی کی کامیابی و فائز المرامی کا تمامتر امتیاز اس کی حیرت انگیز محنت شاقہ کو حاصل ہے۔ وہ سولہ سال کی عمر میں دن بھر متعدد کام کیا کرتا تھا، وہ ایک دفتر میں بک کیپر تھا، ایک کارخانہ کی صفائی کا ذمہ دار تھا، ایک فرم کے لئے ڈیزائن تیار کرتا تھا۔ خواتین کے پسند کئے ہوئے کپڑوں کے ٹکڑے ان کے گھروں پر پہنچایا کرتا تھا جس گاڑی پر سوار ہو کر گاہکوں کے ہاں جایا کرتا تھا، اس کے گھوڑوں کی داشت و پرداخت خود کرتا تھا، اس سعی و جانفشانی اور عزم و استقلال کا نتیجہ یہ ہوا کہ وہ جس کارخانے میں مزدور کی حیثیت سے کام کرتا تھا اس کا حصہ دار بن گیا۔ اس کے بعد اس نے مزید ترقی کی اور اسے کارخانے کی ڈائرکٹری مل گئی اور اسی طرح میدان عروج و ارتقاء میں گام فرسا رہا اور رفتہ رفتہ پانچ کارخانوں کا مالک ہو گیا۔

کیا ہمارے نوجوانوں کے لئے جو تعلیم پا کر نوکری کے لئے دفتروں اور کچہریوں میں مارے مارے پھرتے ہیں اور بجز یاس و نامرادی کے کوئی

# گل ریزیٔ خیال

## (۳)

باقیات ادیب الملک نواب خیالؔ (خلد آشیاں) کے دو جواہر پارے ہدیۂ احباب ہو چکے ہیں - میرے چند احباب نے مشورہ دیا ہے کہ مَیں ان خطوط کو کتابی صورت میں شائع کردوں - لیکن مَیں اب تک خاموش ہوں، وجہ یہ ہے مَیں ناظرین کی رائے معلوم کرنا چاہتا ہوں ٭

یہ تیسرا خط ہے اور اس مقالہ کے ذریعہ مَیں ناظرین کی خدمت میں اپیل کرتا ہوں کہ وہ خاکسار کو اپنی رائے سے مطلع فرمائیں ٭

نیز حضرت نہالؔ عظیم آبادی کی خدمت میں بصد عجز التجا ہے کہ وہ کسی طرح سے اُن خطوط کو حاصل کریں جو مرحوم واسطی نے نواب خیالؔ مرحوم کو لکھے تھے - ان خطوط کے یکجا شائع ہو جانے سے ایک بڑا فائدہ یہ ہوگا کہ میر انیسؔ کے کلام پر ریویو لکھنے والے کو بہت مدد ملے گی - اور ادب اُردو میں گرانقدر اضافہ کا باعث ہونگے - اگر کوئی صاحب خاکسار کو جناب نہالؔ کے پتہ سے مطلع فرمائیں گے - بیحد ممنون ہونگا ٭

سید افضال حسین شاہ آبادی - محلہ درمیانہ سادات - بنوڑ - ریاست پٹیالہ

## نقل خط

کلکتہ - ۳ - جون ۱۹۱۵ء

جناب مکرم! مَیں تو سمجھا تھا کہ میرا خط آپ کو نہیں ملا - اس لئے جواب کی طرف سے صبر کر لیا تھا - بارے خدا کا شکر کہ وہ پہنچا اور آپ نے جواب دے کر انتظار کو دفع اور دل کو مشکور فرمایا!

مَیں عرصہ سے آپ کی ملاقات کا مشتاق بھی تھا - گذشتہ سال شملہ سے اُترا تو پٹیالہ کا قصد کیا کہ خلیفہ صاحب سے ملوں اور وہاں اس ضمن میں آپ سے بھی ملاقات ہو جائے - انبالہ پہنچکر جناب خلیفہ صاحب کا تار ملا کہ مہاراجہ ولایت جا رہے ہیں اور وہ اسی وقت بمبئی کے عازم ہیں - ادھر کا ارادہ افسوس کے ساتھ ملتوی کر کے مَیں پشاور چلا گیا، اور یوں آپ کی ملاقات بھی رہ گئی! اس دفعہ ستمبر اکتوبر میں پھر شملہ کا قصد ہے اور کیا عجب کہ وہاں سے اُتر کر پٹیالہ کا عزم کروں - خدا اس امید کو پورا کرے اور آپ سے ملاقات کی آرزو بر لائے ٭

میری "نوابی" کا زیادہ اثر آپ نہ لیں اور سمجھتے رہیں کہ ایک طالب علم سے مخاطب ہوں! اس احدی خطاب کے نہ کبھی لائق تھا اور نہ اب ہوں - مگر زمانہ نے جہاں اور بہت سی بدقسمتیوں میں پھنسایا اور الجھایا وہاں یہ ناکردہ گناہ اس مصیبت کا شکار بھی ہو گیا ٭

خیر --- انیس کے متعلق تو کیا کچھ جی نہیں چاہتا مگر افسوس کہ زمانہ کی نیرنگیوں نے خانہ خستہ کر کے اس راہ میں دو قدم بھی اب تک چلنے نہ دیا - اُن کے کلام پر جو تنقید و نظر آپ چاہتے ہیں وہ آسان نہیں اور جب تک انہی کی طرح مجمع کمالات کوئی شخص نہ پیدا ہو، دو حرف بھی نہیں لکھ سکتا - پھر بھی ایک کوشش مَیں نے کی ہے اور شہ "جب قطع کی مسافت شب آفتاب نے" پر ایک غائر نظر ڈالی، اور اس کی حتے الوسع تفسیر و تشریح کر چکا ہوں لیکن ختم کرنے کے بعد احساس ہوا کہ اس دفتر کو پڑھے گا کون؟ یہ خیال آتے ہی دل سیر بلکہ برگشتہ ہو گیا، پھر آگے ہمت نہ پڑی - اگر آپ اُسے ملاحظہ فرمانا چاہیں تو میں بعض بندوں کی تفسیر مسودہ سے نکال کر بھیجدوں - تاریخ واقعہ کربلا کا لکھا جانا بھی ضروری ہے جس کے بغیر انیس کے مرثیہ کا سمجھنا آسان نہیں - اور مَیں اُسے انشاءاللہ لکھونگا، اور ضروری باتیں بھی مقدمہ میں ہونگی - ہتھیاروں کے نام - ان کی تصویریں، جنگ کے متعلق وہ باتیں جو مرثیہ میں آئیں، اور پھکیتی کے کرتب (جو گویا اب مفقود ہو چکے!) سب کا بیان ہوگا - گھوڑے کی تصویر اور اس کے ان مقامات کی تشریح جو مرثیے میں آئے ہیں سب کو بتاؤنگا - اسی طرح دیگر امور جو ضمنی مگر ضروری ہیں سب انشاءاللہ درج ہونگے اور بغیر ان چیزوں کے کلام انیس کا اب شائع ہونا زمانہ کی ضرورت اور مانگ کے موافق ہرگز نہیں ہو سکتا، اور اس پر ہماری خاص نظر ہے -

مَیں شاید قبل لکھ چکا ہوں کہ جس طرح بلا تشبیہہ کلام مجید کو اس وقت تک کوئی شخص نہیں سمجھ سکتا جب تک کل کتب آسمانی پر اُس کی غایر نظر نہ ہو اسی طرح کلامِ انیس کی خوبصورتی و بزرگی اس وقت تک معلوم نہیں ہو سکتی جب تک تمام اگلے پچھلے مراثی یکجا کر کے سامنے نہ ڈال دئے جائیں اور اس ارتقا کو نہ دکھایا جائے۔ واقعی انیس کی تکمیل اس کے بغیر معلوم نہیں ہو سکتی یہی سبب تھا کہ مَیں سب کے قبل اس طرف جھکا اور پرانے مرثیوں کے شیوع پر آمادہ ہوا۔ مَیں اس کے لئے کچھ قبل سے تیار ہو رہا تھا، مگر اب مستعد ہی ہو گیا ہوں اب تک تقریباً چالیس مرثیہ گویوں کے نام اور بیس سے اوپر کے حالات معلوم ہو گئے اور پندرہ سے زیادہ حضرات کا کلام بھی مل گیا ہے۔ مجھے اس سے زیادہ کامیابی کی امید ہے۔ پُرانے مراثی کا ایک اچھا ذخیرہ انڈیا آفس کے کتب خانے اور برٹش میوزیم میں بھی ہے۔ اسی لالچ میں گذشتہ سال میں یورپ جا رہا تھا کہ یکایک جنگ چھڑ گئی اور بمبئی سے ناکام لوٹ آیا۔ خیر! اس کے لئے دوسری سبیلیں کی ہیں اور کر رہا ہوں ۔

دلہی شبلی جو کچھ اس بارے میں کر گئے اس کو غنیمت سمجھتا اور اس کی داد دینا چاہئے۔ مگر مرحوم میں ایک سخت عیب یہ تھا کہ وہ زیادہ تر اپنی جولانئے طبع پر بھروسہ کرتے تھے۔ انیس کے کلام کو بھی انہوں نے پڑھا کم اور لکھا زیادہ! یہ عیب ان کی ہر تصنیف میں ہے مگر موازنہ میں بہت زیادہ۔ تا کہ صاحب نظر کو کھٹکتا ہے۔ ہندوستان میں مرثیہ گوئی کی بھی کوئی تاریخ وہ نہ بنا سکے اور بقول آپ کے اس کو ایک سانس میں ادا کر گئے۔ بہرکیف انشاء اللہ اس معاملہ میں آپ فقیر کی محنت و تلاش کی داد دینگے۔ ہمارا خیال ہے کہ نظم اردو میں غزلوں سے پہلے مرثیے کی بنیاد پڑی اور ہونا بھی یہی چاہئے تھا کہ اظہارِ غم، اظہارِ خوشی و عیش و طرب پر ہمیشہ مقدم رہا ہے۔ ولی کو تذکرہ نویسوں نے سُنّی المذہب لکھا ہے۔ لیکن تاسی (ایک فرنچ تذکرہ نویس ہے۔ جو ۱۸۳۰ء میں یہاں آیا اور عرصہ تک رہا) اُس نے خبر دی کہ بہت سے لوگ اُسے سُنّی اور بہت سے شیعہ کہتے ہیں۔ بہرکیف ولی کے مرثیہ کا کہیں تذکرہ مَیں نے نہیں پڑھا۔ مہربانی کر کے مخزن کی اس جلد اور نمبر کا حوالہ دیجئے۔ جس میں ولی کا مرثیہ شائع ہوا تھا۔

مجھے اب تک مندرجہ ذیل مرثیہ گویوں کے نام معلوم ہوئے ہیں:۔
امانی[1] ۔ مرزا ظہور علی خلیق[2] ۔ حیدر[3] ۔ حیدری[4] ۔ انشان[5] ۔ افگار[6] ۔ احمد[7] ۔ افسر[8] ۔ بیان[9] ۔ بینوا[10] ۔ پروانہ[11] (راجہ جسونت سنگھ ہندو) شرف[12] ۔ عاصی[13] (یا عاصی) عیاش[14] ۔ فضلی[15] (جس نے عہد محمد شاہ سے قبل کربل کتھا یا وہ مجلس لکھی) فیاض[16] ۔ فرخ[17] ۔ غزا[18] ۔ قاسم[19] ۔ مسکین[20] ۔ منت[21] ۔ محزون[22] ۔ ندیم[23] ۔ وفا[24] ۔ وصال[25] ۔ متاخرین میں افسردہ[26] ۔ گدا[27] ۔ سکندر[28] ۔ ظفر شاہ[29] بادشاہ ۔ شرف[30] ۔ احسان[31] ۔ تپاں[32] ۔ ذبیح[33] ۔ دلگیر[34] ۔ فصیح[35] ۔ ضمیر[36] ۔ دبیر[37] ۔ مونس[38] ۔ انس[39] ۔ وحید[40] ۔ قدیم[41] ۔ مرزا علی بہار[42] ۔ واجد علی شاہ[43] ۔ ان میں سے نمبر ایک ۔ دو ۔ تین ۔ ۴ ۔ ۵ ۔ ۶ ۔ ۷ ۔ ۸ ۔ ۱۱ ۔ ۱۳ ۔ ۱۵ ۔ ۱۹ ۔ ۲۰ ۔ ۲۶ ۔ ۲۸ ۔ ۳۹ ۔ ۳۳ ۔ ۳۴ ۔ ۳۵ ۔ ۳۶ ۔ ۳۷ ۔ ۳۸ ۔ ۳۹ ۔ ۴۰ ۔ ۴۲ ۔ ۴۳ کے کچھ کچھ حالات بھی معلوم ہو چکے ہیں ۔ اور نمبر ۲ ۔ ۳ ۔ ۱۷ ۔ ۱۸ ۔ ۲۰ ۔ ۹ ۔ ۲۶ ۔ ۲۸ ۔ ۲۹ ۔ ۳۳ (پرانے مرثیہ گو) کا کلام بھی ہمارے پاس موجود ہے۔ دلگیر کے بعد کے مرثیہ گویوں کے مرثیے تو چھپے ہوئے ملتے ہیں ۔ البتہ مرزا علی بہار اور واجد علی شاہ اختر کا کلام شائع نہیں ہوا، مگر ہمارے پاس موجود ہے ۔

آپ مہربانی کر کے ادھر بھی پرانے مرثیوں کو تلاش فرمائیں جو ملے روانہ کر دیں۔ افسردہ کا سلام گو عام ہے مگر پھر بھی جو آپ کے پاس ہے بھیج دیجئے اور کاشف کا مرثیہ بھی ارسال ہو۔ مَیں اس کے حالات کی تفتیش کرونگا۔ ہاں میر۔ سودا اور خلیق کا نام لکھنا بھول گیا۔ میر و سودا کے مرثیے تو چھپ گئے، لیکن خلیق کا مرثیہ نایاب ہے۔ میرے پاس سوا ایک مرثیے کے دوسرا نہیں۔ مرزا ظہور علی خلیق (المتوفی سنہ ۱۲۱۱ھ) کے دو مرثیے اور اسی طرح افسردہ کے دو مرثیے بھی موجود ہیں ۔

اور کیا عرض کروں۔ امید ہے کہ آپ بخیر و عافیت ہونگے مجھ سے مراسلات جاری رکھئے۔ اور جو بات ذہن میں آئے، فوراً لکھئے ۔ زیادہ تسلیم

نیازمند

خیال



# صدائے میخوار

یہ دُنیائے فانی بڑی فتنہ زا ہے　　بڑی بیوفا ہے بڑی کج ادا ہے
بجُز رنج و حسرت کے اور اس میں کیا ہے　　یہاں کے غموں کی یہی اک دوا ہے

پیئے جا، پیئے جا، پیئے جا، پیئے جا

نہ جمشید باقی نہ خسرو نہ دارا　　نہ وہ جامِ جم ہے نہ وہ اس کا نقشا
نہ بہرام ہے اور نہ قصرِ معلےٰ　　جو میری سُنے تو

پیئے جا، پیئے جا، پیئے جا، پیئے جا

یہ گلشن یہ پھُول اور یہ سبزے کا عالم　　یہ پھولوں کے پتّوں پہ قطراتِ شبنم
یہ ندی کے نغمے یہ لہروں کے سرگم　　لچک کر درختوں کا مِلنا یہ باہم

پیئے جا، پیئے جا، پیئے جا، پیئے جا

جو پیتے ہیں جینا اُنہیں کا سزا ہے　　جو پیتے ہیں جینا اُنہیں کو روا ہے
زمانہ ہے دشمن یہی آسرا ہے　　یہی اب کہونگا یہی جب کہا ہے

پیئے جا، پیئے جا، پیئے جا، پیئے جا

جو مسجد میں پہنچا تو زاہد پکارا　　گیا دَیر میں تو ہوُا یہ اشارا

کہ پینے سے ہے اس جہاں میں گذارا یہی زندگی کا ہے اصلی سہارا

پیئے جا، پیئے جا، پیئے جا، پیئے جا

شرابِ مصفّٰی نہیں اک دوا ہے شرابِ مصفّٰی نہیں کیمیا ہے
شرابِ مصفّٰی کے حق میں کہا ہے شرابِ مصفّٰی نہیں رہنما ہے

پیئے جا، پیئے جا، پیئے جا، پیئے جا

نہ رکھ کام زاہد کی پند ریا سے نہ رکھ کام دنیا کی حرص و ہوا سے
نہ ڈر ابتدا سے نہ ڈر انتہا سے نہ مل شاہ سے اور نہ مل تو گدا سے

پیئے جا، پیئے جا، پیئے جا، پیئے جا

ترا تخت اُڑتا پھرے گا ہوا پر کُھلے گا فتوحاتِ غیبی کا دفتر
نظر میں تری سب رہیں گے برابر نہ کانٹا لگے گا کہیں اور نہ ٹھوکر

پیئے جا، پیئے جا، پیئے جا، پیئے جا

ہوش ملیح آبادی

# جوانی

وہ ولولۂ دل، وہ ترنگیں نہ رہیں صد حیف! جوانی کی امنگیں نہ رہیں
افسردہ دلی وہ ہے کہ خالق کی پناہ جذبات میں رات دن وہ جنگیں نہ رہیں

(رشید فخری جالندھری)

# جنوبی ہند کا دورہ

(۲)

(گذشتہ سے پیوستہ)

سیلون میں صنعت وحرفت اور کسی قسم کی فن کاری کا مطلق رواج نہیں ہے۔ کاشت کے معاملے میں یہ ملک بہت پیچھے ہے۔ حتیٰ کہ پوری آبادی کے لئے ایک مہینے کا غلہ بھی نہیں پیدا کر سکتا۔ سیلونی، برما، بنگال مدراس اور جاپانی چاول سے اپنا پیٹ بھرتے اور انگلستان وجاپان کے کپڑے سے اپنا تن ڈھانکتے ہیں۔ اس ملک کا پورا حصہ سوائے ساحلی حصوں کے پہاڑی ہے۔ اندرون ملک جہاں اور جدہر جاؤ پانچ سات ہزار فٹ بلند پہاڑیاں یا چھوٹے چھوٹے ٹیلے یا پتھریلی زمین جو ناقابلِ کاشت ہوتی ہے، نظر آئے گی۔ کینڈی، نیوریلیا، ماٹن، اولیپا ماتلے، ڈمبلے، ماسکلے وغیرہ مقامات کی پہاڑیاں موزوں کے سخت تودے ہیں، جن پر چائے کا پورا کاروبار انگریزوں کے ہاتھ میں ہے۔ پورے سیلون میں چائے کے چھوٹے بڑے تقریباً پانسو کارخانے ہیں جن میں بارہ لاکھ آدمی کام کرتے ہیں۔ ان مزدوروں میں اکثریت مدراس اور جنوب ہند کے مزدوروں کی ہوتی ہے، مشکل سے ایک آدھ لاکھ مزدور ملکی ہوتے ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ اس افلاس کے باوجود سیلونی بلند اپنے معیار کو گھٹانا نہیں چاہتے۔ مدراس وغیرہ سے آئے ہوئے مزدور پانچ یا چھ آنہ پہ کام کرنا قبول کر لیتے ہیں، لیکن ایک سیلونی آٹھ آنہ سے کسی طرح کم اجرت قبول نہیں کرے گا۔ اس لئے انگریز اپنے فائدہ کی خاطر جنوبی ہند سے مزدوروں کو جہازوں پہ لاد کر لاتے ہیں، اور دو چار یا پانچ چھ سال کام لینے کے بعد ان مزدوروں کو واپس کر کے اور تازہ دم جماعت فراہم کرتے ہیں۔

چائے کی کاشت کے لئے نہایت ہی مرطوب آب وہوا کی ضرورت ہے۔ جہاں کا درجہ حرارت ۸۰ یا ۹۰ سے تجاوز نہ کرے اس کی کاشت خاص بلندی یعنی موزوں کے بلند ٹیلوں یا پہاڑیوں پر ہوتی ہے۔ بڑے بڑے پہاڑوں پر بھی جہاں موزوں کی زمین ہو اس کی کاشت کا امکان ہے۔ چائے کا پودا عموماً ۲ فٹ سے ۴ فٹ تک بلند ہوتا ہے۔ بعض اوقات ۵ فٹ تک بھی اونچا ہو جاتا ہے۔ اس کا پھیلاؤ ۴ اور ۵ فٹ تک ہوتا ہے۔ پتا چوڑا مثل بانو مرچ کے، بڑے پتے کے ہوتا ہے۔ اس میں کسی قسم کی بُو وغیرہ نہیں ہوتی۔ پودے کی عمر ۸ سال سے ۱۲، بعض اوقات ۱۵ سال تک ہوتی ہے۔ جب پودا ایک سال کا ہوتا ہے تو اس کو پھول اور بعد میں پھل لگتے ہیں۔ یہی پھل چائے کے بیج ہوتے ہیں۔ جن کی شکل گھنگوں کی سی، لیکن رنگ مختلف یعنی سیاہی مائل ہوتا ہے۔ سال میں دو مرتبہ پودوں کے پتے چُنے جاتے ہیں۔

پتیوں کو توڑنے کے بعد دو تین روز کے لئے ہوا میں رکھا جاتا ہے۔ اس کے بعد ایک مشین کے ذریعہ چوبہ کی طرح کاٹتے ہیں۔ پھر پانی میں ملا کر چار، پانچ دن کے لئے سڑنے کے لئے چھوڑ دیتے ہیں جب اس سے ایک قسم کی بُو آنے لگتی ہے اس کو نکال کر ہائیڈرو اکسٹراکٹر مشین میں ڈال کر خشک کیا جاتا ہے۔ اس دوران میں اس کا رنگ تبدیل ہو جاتا ہے۔ دو تین طریقوں کے بعد رنگ بدل کر وہ پتیاں اپنی بازاری شکل میں آتی ہیں۔ اس کو مشین کی چھلنیوں کے ذریعہ چھان کر پوڈر علیحدہ، باریک پتی اور موٹی پتی علیحدہ کی جاتی ہے۔ چائے کے مختلف نام اس کی کسی خاص ترکیب کے باعث نہیں رکھے جاتے، بلکہ اشتہار بازی اور اپنے مال کی نکاسی کا ایک طریقہ ہے۔ ورنہ سچ پوچھو تو سب چائے ایک ہے۔ چائے کی پتی میں کہیں بھی کسی قسم کی آمیزش نہیں کی جاتی۔ اس کے مزے یا خوشبو میں جو فرق محسوس ہوتا ہے وہ دراصل اس کے بھوننے کا کمال ہے۔ اس کے علاوہ چائے میں اگر کوئی فرق ہو سکتا ہے تو مختلف مقامات کا ہلکا سا موسمی اثر مثلاً کشمیر، سیام، آسام، اوٹی اور سیلون کے موسمی اثرات وہاں کی پیداوار پر اور اس کے اجزائے ترکیبی میں اپنا تھوڑا بہت اثر پیدا کرتے ہیں۔ صرف سیلون سے کئی قسم کی چائے نکلتی ہے۔ جس کے مختلف نام ہیں اور حقیقت میں دیکھو تو ایک دوسرے میں ذرہ برابر بھی فرق نہیں۔

سیلون میں چائے کے علاوہ کوکو، کافی، ربڑ اور ناریل کی

کاشت کثرت سے ہوتی ہے۔ کوکو، کافی، اور ربڑ کی تقریباً پوری پیداوار یورپ کی نظر ہو جاتی ہے۔ سوائے ناریل کے کوکو، کافی اور ربڑ کی کاشت پر بھی انگریزوں ہی کا قبضہ ہے جن سے مثل چائے کے ملک کو کوئی فائدہ نہیں پہنچتا۔ سیلون میں ناریل اگرچہ کثرت سے پیدا ہوتا ہے لیکن اسقدر مہنگا کہ ان مان۔ صوبہ مدراس کے اسٹیشنوں اور شہروں میں جہاں کہیں ہم نے ناریل خریدا ایک دو پیسے سے زیادہ نہیں دئے، لیکن سیلون میں اگر آپ ناریل بن میں بھی چلے جائیں تو ۸ سینٹ (۸ پیسے یا دو آنے) سے کم میں نہیں ملے گا۔ یہ گویا معمولی ناریل کی قیمت ہوئی۔ اور کنگ کوکونٹ جو کسی قدر چھوٹا اور پیلے رنگ کا ہوتا ہے۔ اس کی قیمت ۱۲ یا ۱۰ سنٹ سے کسی طرح کم نہیں ہوتی۔ اس ناریل کی خصوصیت یہ ہے کہ اس کا پانی نہایت میٹھا اور بہت سرد ہوتا ہے۔ ناریل کی گرانی کا اصل باعث اس کی مانگ ہے۔ سیلون میں گھی شاید ہی استعمال ہوتا ہے۔ کھوپرے کا تیل گھی کی تمام ضرورتوں کو پورا کرتا ہے۔ اس کے علاوہ اضلاع، دیہات، اور قصبوں میں امیر غریب سب کے سب سالن اور چراغ میں یہی تیل استعمال کرتے ہیں۔

اناج میں چاول، باجرا، کنگنی، جوار اور مکئی وغیرہ قلیل مقدار میں پیدا ہوتے ہیں۔

سیلون میں تین زبانیں رائج ہیں۔ سنہالی جو سیلون کی قدیم اور اصلی زبان ہے۔ چنانچہ یہاں قدیم باشندے بھی اسی نام سے پکارے جاتے ہیں۔ اس کے بعد تامل۔ یہ زبان جنوبی ہند سے سیلون آئی اور ضروریات زمانہ کے اعتبار سے مروج ہو گئی۔ آخر میں انگریزی زبان جو حکومت کے اثر، عیسائیت کے رواج اور مختلف کاشتوں کے سلسلے میں مجبوراً بولی گئی۔ معاشی حالات کے اعتبار سے ملک بہت تباہ حال ہے۔ جیسا کہ ہم نے بیان کیا ہے۔ اصلی باشندوں کا کچھ حصہ مختلف قسم کی کاشت میں مصروف نظر آتا ہے۔ اس کے بعد کچھ حصہ سرکاری ملازمتوں کا متمنی ہوتا ہے۔ ایک حصہ بیرونی مال کی تجارت کرتا اور کثیر حصہ بیروزگاری کا طوق گلے میں ڈالے پریشان حال پھرتا ہے۔

سیلون کا سب سے بڑا پُر رونق شہر اور پایہ تخت کولمبو ہے۔ اس کی آبادی جیسا کہ پیشتر بھی بیان کیا گیا چھ لاکھ ہے۔ بندرگاہ کولمبو کی اہمیت اس لئے بھی زیادہ ہے کہ یورپ اور ایشیا کی یہ درمیانی بندرگاہ ہے۔ جہاں بڑے بڑے جہاز آتے ہیں۔ یہاں کی اکثر و بیشتر عمارتیں عالیشان، خوبصورت اور بلند ہوتی ہیں۔ سڑکیں چوڑی اور نہایت پاک صاف ہیں۔ تجارت زیادہ تر یورپین اقوام کے ہاتھ ہے۔ اس میں بمبئی، مدراس، کلکتہ کے تاجروں کے علاوہ خود سیلونیوں کا بھی کچھ حصہ ہے۔

شمالی ساحل پر جافنا کی زبردست بندرگاہ اور شہر ہے جو اقصائے مشرق بعید سے قریب تر واقع ہے۔ وسطی حصہ میں کینڈی سیلون یا قدیم لنکا کا بہت مشہور اور پرانا پایہ تخت تھا۔ آجکل ایک معمولی شہر کی حیثیت رکھتا ہے۔ کینڈی اور اس کے اطراف واکناف کے تمام مقام پہاڑیوں سے گھرے ہوئے ہیں۔ جن پر چائے کے باغ کثرت سے پائے جاتے ہیں۔ کینڈی کا نباتی باغ دنیا کے مشہور نباتی باغوں میں شمار ہوتا ہے۔

سیلون میں ایک خاص چیز یہ دیکھنے میں آئی کہ ملک کے ہر گوشہ میں جنگل، بیابان، پہاڑ، گھاٹی یا وادی جدھر بھی چلے جاؤ، ڈامبر کی سیاہ سڑک ملے گی۔ حکومت کی یہ فیاضی اصلی باشندوں کی خاطر نہیں بلکہ اپنے ان ہم قوموں کے لئے ہے۔ جو ملک کے گوشہ گوشہ میں کاشت کے لئے پڑے پھرتے ہیں۔ سیلونیوں کے اخلاق و عادات کے بارے میں صرف اسقدر عرض کروں گا کہ برے ہیں نہ ہی اچھے۔ سیلونی ملکی سیاسیات سے ابتک کورے تھے لیکن تعلیم کے ساتھ ساتھ ان کے خیالات میں تغیر پیدا ہو رہا ہے، حالانکہ انہیں ہندوستان کے عام سیاسی حالات سے بالکل بیخبر رکھا گیا ہے۔ تاہم وہ اپنے جذبات سے مجبور ہیں۔ قیاس تو یہی کہتا ہے کہ چند سال بعد وہاں بھی سیاسی کشمکش پیدا ہو جائے گی۔

سیلون میں تعلیم کا فقدان ہے۔ یہاں ملک کی اپنی کوئی یونیورسٹی نہیں۔ کولمبو جیسے بڑے شہر میں صرف ایک بڑا کالج ہے۔ جہاں صرف بی۔ اے تک تعلیم دی جاتی ہے۔ ابتدائی تعلیم کی حالت بہت ہی ناقص ہے۔ قانونی اور اعلےٰ تعلیم سے خود سیلونی بیزار ہیں جہاں سختیاں ضرورت سے زیادہ ہیں۔ اعلیٰ تعلیم کے روکنے کا مقصد یہ ہے کہ ملک میں بیداری نہ پیدا ہونے پائے۔ ہمیں معلوم ہوا کہ سیلون کے باشندوں نے سنہالی زبان میں ایک یونیورسٹی قائم کرنے کی تحریک کی تھی، لیکن حکومت نے اس کو مسترد کر دیا۔

تالامنار پیر سے دھنسکوڈی پیر کا فاصلہ صرف ۲۲ میل ہے۔ اور یہ راستہ پونے دو گھنٹے میں طے ہوتا ہے۔ دھنسکوڈی پیر پر گاڑی تیار تھی۔ مسافروں کے سوار ہوتے ہی گاڑی وقت مقررہ پر حرکت میں آئی، راستہ میں رامیشورم روڈ اسٹیشن پڑتا ہے۔ یہاں سے رامیشورم

کا مشہور مندر دکھائی دیتا ہے - اس مقام پر ہم نے ریل کا مشہور پُل آدم بریج بھی طے کیا - یہ پُل دو سمندروں یعنی خلیج بنگال اور بحیرہ عرب کے مقام ملاپ پر ڈالا گیا ہے - اس کی لمبائی تقریباً تین میل ہو گی - اب ہم خطہ پاک مدراس میں سے گزر رہے تھے - دوزخ کی آگ سے پیدا کی ہوئی لو گاڑی کے اندر زور دار تھپیڑے لگا رہی تھی - اس لئے ڈبوں کی تمام کھڑکیاں بند کر لی گئی تھیں - تین بجے گاڑی مدورا جنکشن پہنچی - ہم نے سامان لگیج روم میں رکھوا دیا - اور شہر کی سیر کو چلے گئے - سب سے پہلے مندر کی طرف گئے - یہاں کا مندر مضبوط فصیل سے گھرا ہوا ایک چھوٹا سا قلعہ معلوم ہوتا ہے - ترچنا پلی کی طرح یہاں بھی مندر کے خاص حصّہ میں داخل ہونے سے ہمیں روکا گیا - آبادی کے اعتبار سے صوبہ مدراس میں مدورا اگرچہ تیسرا شہر ہے لیکن شہریت کے اعتبار سے نہایت ہی فضول مقام ہے -

دس بجے کی گاڑی سے اوٹی روانہ ہو گئے - چونکہ ہم پسنجر گاڑی سے سفر کر رہے تھے - اس لئے میٹو پالائم تک تین جگہ گاڑی تبدیل کرنی پڑی - یہاں سے اوٹی کے لئے نیارو گیج ہے - کوئمبتور کے بعد سے پہاڑی سلسلہ شروع ہو جاتا ہے - پہاڑوں پر چائے کے پودے ہیں - لیکن سیلون کے سے دلفریب مناظر نہیں پیش کرتے - اوٹی پہنچنے تک پہاڑیوں پر کئی آباد مقامات ملتے ہیں - جن میں سب سے بڑا کونور ہے - چار بجے اوٹی پہنچے اور میونسپل ہائی اسکول میں جہاں پہلے سے انتظام ہو چکا تھا قیام کیا - یہاں چار روز رہے، سردی کافی تھی، لیکن وہاں کے اعتبار سے قدرے کم تھی - یہاں کھانے وغیرہ کی بڑی تکلیف ہے دو تین یورپین ہوٹلوں کے سوا کوئی اچھا ہوٹل موجود نہیں - یہاں کا نباتی باغ عمدہ مقام ہے - اکثر لوگ تفریح کے لئے آتے ہیں - اسی کی حدود میں ایک پہاڑی پر گورنر مدراس کا مکان واقع ہے -

۱۸ رمئی کو گیارہ بجے موٹر بس کے ذریعے میسور کی طرف روانہ ہوئے - شام کے چھ بجے مہاراجہ کالج ہوسٹل پہنچے - پہلے سے ہماری آمد کی اطلاع تھی - یہاں کے مودب مقیم نے ہوسٹل میں ہمارے رہنے کا انتظام کیا ہوا تھا - یہاں بھی چار روز قیام رہا - اس عرصے میں ہم نے میسور کا مشہور چڑیا گھر، آرٹ گیلری، مہاراجہ کا محل، چاونڈی ہل، مہاراجہ کالج کی عمارتیں اور یونین بلڈنگ دیکھی - سرنگا پٹم میں ٹیپو سلطان کا مقبرہ اور لچکدار کمان، سیوا سمدرم میں کاویری کا آبشار اور زبردست بجلی گھر اور کرشنا ساگر دیکھا - ساگر کے نواح میں حکومت نے ایک کثیر رقم صرف کر کے زینہ بہ زینہ لانس اور ان میں مختلف قسم کے حوض اور فوارے بنائے ہیں - ہری ہری گھاس میں فواروں کی روپہلی دھاریں ایک عجیب کیفیت پیدا کرتی ہیں - ان حوضوں اور فواروں کے اندرونی حصوں میں شیشوں کی حفاظت کے ساتھ مختلف رنگ کی روشنی کا انتظام کیا گیا ہے - چھ بجے روشنی ہوتی ہے - اور جیسے جیسے اندھیرا بڑھتا جاتا ہے اسی مناسبت سے روشنی کا منظر شباب پر آتا جاتا ہے - مختلف رنگ کی روشنی پانی کی دھاروں اور چادروں کے ملنے کے بعد کچھ ایسی جاذب نظر ہوتی ہے کہ دیکھنے والا محو حیرت ہو جاتا ہے - اس رنگین فضا میں مرد، عورت، بچے بوڑھوں کے سوا رنگین طبیعت حضرات اپنے سرخ و سفید جوڑوں کے عشق و عاشقی کی رنگینیوں سے لطف اندوز ہوتے ہیں - ہفتہ میں دو مرتبہ میسور کی دوسری دلچسپیوں میں اس چیز کا بھی اضافہ ہو جاتا ہے - میسور سے ساگر اسٹیشن تک ریل آتی ہے - محض اس تماشہ کے دیکھنے کے لئے ریلوے کے عہدہ داروں نے ہفتہ اور اتوار کے دن ایک خاص گاڑی مقرر کی ہے جو میسور سے ۵ بجے مسافروں کو لے جاتی ہے - اور ½۹ بجے شام واپس ہوتی ہے - خاص رعایت کے ساتھ واپسی ٹکٹ دیا جاتا ہے - امیر اور مقتدر لوگ موٹروں کے ذریعے جاتے ہیں اور متوسط و غریب افراد ریل کے ذریعہ سے ان دامون انسانی نیرنگیوں سے لطف اندوز ہوتے ہیں -

۲۲ رمئی ۳۰-۶ کی گاڑی سے لنڈا گوا روانہ ہوئے - ۲ بجے رات کو لنڈا جنکشن پہنچے، یہاں سے گوا کیلئے دوسری گاڑی ملتی ہے صبح دس بجے مارموگوا پہنچے - یہاں سے بذریعہ اسٹیمر لانچ نوا گوا یا پنجم گئے - یہی مقام حکومت گوا کا پایہ تخت ہے - چھوٹا سا شہر ہے - مگر پانڈیچری کی طرح سنسان یا کم آباد نہیں - بعض چیزیں یہاں بھی سستی ملتی ہیں، لیکن کروڑ گیری کا محصول کسی کو خریدنے کی جرأت پر آمادہ نہیں کرتا - یہاں پرتگالی یا خود یہاں کی زبان کونکنی بولی جاتی ہے - بعض اردو بولنے والے بھی مل جاتے ہیں مگر انگریزی داں مشکل ہی سے نظر آتے ہیں تین بجے موٹر کے ذریعے اولڈ گوا جہاں متعدد گرجے اور سینٹ زیورس کا مقبرہ ہے - دیکھتے ہوئے مارگو پہنچے - راستے میں دو پلوں پر سے گزرنے والے ہر شخص کو ایک اور تین پیسے علی الترتیب ٹول ٹیکس کے ادا کرنے پڑتے ہیں - مارگو پنجم سے ۲۸ میل کے فاصلہ پر ہے - یہ مقام بھی حکومت گوا کا ایک چھوٹا سا شہر ہے، کوئی خاص بات نہیں - گوا سے واپس

ہونے وقت ریل کے کرایہ میں ہر شخص سے دس آنے زاید وصول کر لئے جاتے ہیں۔ اس کو پرسنل ٹیکس کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔ ۵ بجے کی گاڑی سے روانہ ہو کر رات کو ۲ بجے لونڈا پہنچے، یہاں گاڑی تبدیل کی اور دوسرے دن ½۳ بجے پونہ پہنچے۔

پونہ میں ہمارا قیام آغا سید معین الدین حسینی صاحب کے گھر رہا۔ آپ نے ہمارے ساتھ اتنی مہربانیاں کی ہیں کہ ان سب کا شکریہ ادا کرنا ہمارے بس سے باہر ہے۔ یہاں پر زراعتی کالج، فرگوسن کالج عارصدرگاہ، پربھات فلم کمپنی، بنڈ گارڈن، وغیرہ دیکھا۔ پونے میں بھی ہم لوگ چار روز رہے۔ خلاف پروگرام ٹھہرنا پڑا۔ ۲۷ر مئی صبح ۷ بجے کی گاڑی سے بمبئی روانہ ہوئے۔ یہاں ہمارا قیام انجمن اسلام ہائی اسکول بوری بندر میں رہا۔ اس مدرسہ کے معتمد مولوی جابر علی صاحب نواب ہاشم یار جنگ بہادر معتمد جوڈیشل کمیٹی حیدرآباد کے حقیقی بھائی ہیں۔ آپ کو جامعہ عثمانیہ سے بڑی ہمدردی اور دلچسپی ہے۔

بمبئی میں ہم نے سر جے جے اسکول آف آرٹ اور پرنس آف ویلس میوزیم دیکھا۔ چونکہ یونیورسٹی کی تعطیلات تھیں۔ اس لئے باہر سے صرف عمارتوں ہی کے دیکھنے پر اکتفا کیا۔ دفتر اخبار اجمل اور اخبار خلافت کا بھی معائنہ کیا۔ خلافت کے دفتر میں مولانا شوکت علی صاحب سے ملاقات ہوئی۔ مولانا نے حیدرآباد اور جامعہ عثمانیہ سے متعلق مختلف قسم کے سوال کئے۔

۲۹ر مئی رات کے ½۱۱ بجے کی پسنجر ٹرین سے براہ منماڑ راہی اورنگ آباد ہوئے۔ ارادہ تو ۱۱ بجے کی ایکسپریس سے جانے کا تھا۔ لیکن قلیوں کی غلطی سے دیر ہو گئی اور گاڑی چھوٹ گئی۔ اس لئے مجبوراً پسنجر سے سفر کرنا پڑا۔ جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اورنگ آباد بجائے ۷ بجے صبح پہنچنے کے چار بجے شام پہنچے۔ اورنگ آباد پہنچنے کے بعد معلوم ہوا کہ صبح کی گاڑی کے وقت پرنسپل صاحب عثمانیہ کالج اورنگ آباد، تحصیلدار صاحب، صدر مدرس صاحب مدرسہ وسطانیہ، مولوی خواجہ فیاض الدین صاحب نائب ناظم آبکاری، مہتمم صاحب آبکاری، مولوی برہان الدین صاحب مہتمم زراعت، اور کئی ایک دیگر حضرات ہمارے استقبال کے لئے اسٹیشن تشریف لائے تھے۔ چار بجے کی گاڑی پر سوائے پرنسپل صاحب کے باقی سب حضرات موجود تھے۔ یہاں ہمارے رہنے کا انتظام مدرسہ وسطانیہ کے اقامت خانہ میں ہوا تھا۔ اقامت خانہ کے ملازمین کے قطع نظر تعلقدار صاحب نے بھی دو چپراسی مقرر کر دئے تھے۔ اور مددگار تحصیلدار صاحب وقتاً فوقتاً ہماری امداد کے لئے تشریف لاتے تھے۔ اس رات کو مولوی شطاری صاحب منصف سیلون نے ہمیں کھانے پر مدعو فرمایا۔ یہاں پرنسپل صاحب کالج سے ملاقات ہوئی۔ دوسرے روز ہم نے دولت آباد کا قلعہ اورنگ زیب اور آصف جاہ کے مزار دیکھے۔ خلد آباد سے گزر کر غارہائے ایلورا کی سیر کی۔ ان غاروں کے نقوش کی تفصیل کا یہ کوئی موقع نہیں۔ دنیا کے سات عجائبات میں اس ایک عجوبہ کا اضافہ نہ کرنا واقعی ناانصافی ہے۔ ایلورا کارسٹ ہاؤس غاروں کے اوپر پہاڑ کی چوٹی پر واقع ہے۔ ان تمام مناظر سے لطف اندوز ہونے کے بعد ہم لوگ تقریباً چار بجے اورنگ آباد واپس ہوئے۔ اسی شام مقبرہ رابعہ دورانی اور انجمن ترقی اردو کا دفتر دیکھا۔ واپسی میں غلام محمد خاں صاحب اول تعلقدار کے مکان پر گئے۔ جہاں تعلقدار صاحب اور ان کے داماد ڈاکٹر عبدالحق پروفیسر عربی جامعہ عثمانیہ سے بھی ملاقات کا موقع ملا۔ دوسرے روز صبح ایک جماعت اجنٹا دیکھنے کے لئے گئی اور ہم چند لوگ تھکن کے باعث اورنگ آباد ہی میں ٹھہرے رہے۔ اس جماعت کی واپسی تک ہم نے انیس الحق صاحب صدر مدرس مدرسہ وسطانیہ کی رہبری میں مدرسہ کا تفصیلی معائنہ کیا اور اکثر جماعتوں کے طریقۂ تعلیم نیز طالبعلموں کی دستکاری کے نمونے وغیرہ بھی دیکھے۔ اس کے بعد کالج گئے چونکہ ان دنوں کالج کو چھٹیاں تھیں، اس لئے سوائے عمارت کے کوئی خاص دیکھنے کا موقع نہ ملا۔ اس کے بعد قلعہ ارک جاکر دیکھا۔ تقریباً تین بجے تک ہم نے اپنا پروگرام ختم کر لیا تھا اور اُس وقت وہ جماعت اجنٹا سے آچکی تھی۔ سوا تین بجے ہم ریلوے اسٹیشن پہنچ گئے تھے۔ ہمیں خدا حافظ کہنے کے لئے اسٹیشن پر اکثر حضرات موجود تھے۔ ساڑھے تین بجے گاڑی پلیٹ فارم سے حرکت میں آئی۔ اس طرح ایک مہینہ آٹھ روز کے طویل سفر کے بعد ۲۔ جون صبح کے سات بجے ہماری جماعت خیر و عافیت کے ساتھ حیدرآباد میٹر گیج پہنچ گئی۔

غلام محمد خاں (عثمانیہ)

ذریعہ تعلیم علوم و فنون سے آراستہ کیا جا سکتا ہے۔ اِس لئے نہایت ضروری ہے کہ صوبجاتی زبانوں پر زور دیا جائے اور ہمارا زیادہ تر کام انہی میں انجام پائے۔ صوبوں میں کسی نئی یا خاص زبان کو ذریعۂ کار بنانے کا مطلب یہ ہوگا کہ وہاں کے تعلیم یافتہ طبقہ کو بقیہ کثیر آبادی سے علیحدہ کر دیا جائے۔ اور عوام الناس کی علمی و تمدنی ترقیوں کو روک دیا جائے

کانگرس کا ابتداء سے یہ دستور العمل رہا ہے کہ اس نے اپنا زیادہ تر کام صوبجاتی زبانوں میں کیا۔ اس کا مفید نتیجہ یہ برآمد ہوا کہ عوام الناس میں ہمارے خیالات بہت آسانی سے پھیل گئے اور کانگرس کی قوت تمام ملک پر نہایت تیزی سے غالب آگئی۔ کانگرس کا پیغام محلوں اور شہروں سے گزر کر دُور اُفتادہ کوروہ اور جھونپڑوں تک پہنچ گیا اور اِن سب میں سیاسی بیداری کی لہر دوڑ گئی۔ اِس لئے ہر صوبہ میں تعلیم اور پبلک سے متعلق تمام کام مقامی زبان ہی میں ہونا چاہیئے۔

صوبجاتی زبانیں کون کونسی ہیں۔؟ اس کا جواب یہ ہے کہ "ہندوستانی" جس میں اُردو اور ہندی مع مختلف رسم الخط اور متعدد طرز ادا کے ساتھ شامل ہیں۔ اس کے بعد بنگالی۔ مرہٹی اور گجراتی جو درحقیقت ہندی کی بدلی ہوئی صورتیں ہیں اور ایک دوسرے سے بہت کچھ مشابہ ہیں۔ جنوب میں تامل تیلگو۔ کنارسی اور ملایالم ہیں۔ اِن کے علاوہ اُڑیا۔ آسامی۔ سندھی۔ پنجابی اور شمالی و مغربی صوبے میں پشتو زبان ہے۔

مندرجہ بالا ایک درجن زبانیں ملک میں رائج ہیں اور اِن میں "ہندوستانی" کا رقبہ اور اقتدار سب سے زیادہ ہے اور اسی سبب سے اس میں تمام ملک کے لئے مشترکہ زبان بننے کی صلاحیت موجود ہے۔

صوبجاتی زبانوں میں ذرہ برابر مداخلت کئے بغیر ہم اِس بات کے لئے مجبور ہیں کہ تمام ملک میں اتحادِ عمل اور مراسلت کا ذریعہ بنانے کے لئے کسی ایک زبان کو مشترکہ زبان کے طور پر استعمال کریں۔ بعض کا خیال ہے کہ اس مقصد کے لئے انگریزی زبان کارآمد ہوگی۔ اگرچہ اِس میں شک نہیں کہ انگریزی زبان ملک کے سیاسی معاملات میں ایک حد تک یہ خدمت انجام دے چکی ہے مگر اس کا اثر صرف اعلیٰ طبقہ تک محدود رہا اِس لئے یہ انتخاب عوام الناس کے لئے ذرا بھی مفید نہ ہوگا۔ یہ قطعی غیر ممکن ہے کہ کروڑوں مخلوق کو غیر ملکی زبان میں تعلیم یافتہ بنا دیا جائے۔ یہ ضرور ہے کہ انگریزی زبان بسبب اس کے کہ اس سے ہمارے تعلقات رہ چکے ہیں اور یہ موجودہ زمانے کی ایک ضروری زبان ہے ہمارے اندر بطور مفید اور کارآمد زبان کے رکھا جائے گا اسے غیر ممالک سے مراسلت کرنے میں استعمال کیا جائیگا اگرچہ میرا خیال ہے کہ اِس مقصد کے لئے صرف انگریزی ہی زبان سے کام نہیں چلے گا۔ ہمیں ممالک غیر کی دوسری زبانیں بھی جاننے کی ضرورت پیش آئے گی۔ مثلاً فرانسیسی۔ جرمنی۔ روسی۔ اطالوی۔ چینی۔ جاپانی وغیرہ مختصر یہ کہ ہندوستان کی تمام آبادی کو انگریزی کی تعلیم دیکر اِسے ملک کی مشترک زبان نہیں بنایا جا سکتا۔

صرف وہ زبان جس کا مشترک ہونا ممکن ہو سکتا ہے "ہندوستانی" ہے اِس زبان کو بارہ کروڑ انسانوں سے زیادہ تو اسی وقت بولتے ہیں اور اس سے کئی گنا زیادہ سمجھ لیتے ہیں۔ وہ لوگ جو اِسے فی الحال نہیں جانتے ایک ایسی توجہ کے بعد جو غیر ملکی زبان کے حاصل کرنے سے بدرجہا کم ہوگی۔ اسے نسبتاً بہت جلد اور آسانی کے ساتھ سمجھنے لگیں گے۔ اوّل تو ہندوستان کی تمام زبانوں میں بکثرت الفاظ مشترک ہیں اس کے علاوہ سب سے بڑی آسانی یہ ہے کہ چھوٹے چھوٹے اختلاف کو نظر انداز کر کے تمام ملک میں تہذیب۔ تمدن۔ رجحانات۔ اصلاحات۔ خیالات قریب قریب یکساں ہیں۔ انہی وجوہ سے زبانوں میں بھی یکسانیت ہے اور ان ہی اسباب سے ہندوستان کے کسی صوبہ کے باشندے کو ملک کی دوسری زبان حاصل کر لینا بہت آسان ہے۔

(ندیم بھوپال)　　　(پنڈت جواہر لال نہرو)

## مذہب اور مادیت

آج بیسویں صدی میں تمام عالم عمومی طور پر دو طبقوں میں منقسم نظر آتا ہے۔ **مادی اور روحانی** اوّل طبقہ کا خیال ہے کہ مذہبیت اور روحانیت ایک لغو اور بیکار چیز ہے۔ عالم صرف مادہ اور اُس کے تمام کرشموں کا نام ہے۔ دوسرا طبقہ کہتا ہے کہ مذہب حیات انسانی کی ضروریات میں سب سے زیادہ اہم اور ضروری چیز ہے۔ کامل انسانیت اس کے بغیر مکمل ہو ہی نہیں سکتی۔ وہ بھی نہ صرف اس وجہ سے کہ مذہب انسان کو صحیح فطرت کی طرف لیجاتا۔ اور تکمیل طبائع کے لئے جن جن چیزوں کی ضرورت ہے اُن کی ہدایت کرتا ہے۔ بلکہ اس وجہ سے کہ مذہب انسان کو صحیح انسان بناتا اور آخر میں ربانی تجلی کے ساتھ پیوست کر دیتا ہے۔ حیوانوں کے لئے تو صرف اسی قدر کافی ہے کہ ان کو خورونوش کی چیزیں مل جائیں ان کے لئے ایک ملجا و ماویٰ ہو۔ اور وہ مہلک اشیاء سے محفوظ رہ سکیں۔ لیکن انسان کے لئے صرف اسی قدر کافی نہیں۔ بلکہ ان چیزوں کے علاوہ بہت سے معنوی مقاصد بھی ہیں جن کی ضرورت انسان کو مادی ضروریات سے کم نہیں۔ اور اپنی حیات کی تکمیل کے لئے مادیات سے کچھ کم ان کا محتاج نہیں ہے۔ گویا انسان ایک ایسی ہستی ہے جس کے مقاصد غیر متناہی اور بیشمار ہیں۔ اسی طرح وہ عالم جس میں یہ ہستی زندگی کے وسیع میدان کے اندر تگ و دو میں مصروف ہے۔ بالکل غیر متناہی ہے۔ انسان اس غیر متناہی عالم کے اندر ڈالدیا گیا۔ نہ محض اس لئے کہ وہ صرف حیوانوں اور چوپایوں کی طرح زندگی بسر کرے اور پھر کچھ مدت کے بعد بالکل فنا اور معدوم ہو جائے۔ بلکہ انسان اس غیر متناہی اور بوقلموں عالم میں اس لئے آیا ہے کہ اس میں رہ کر اس کے مخفی اسرار کی نقاب کشائی کرے اور خود کو نظام عالم کی زبردست اور عجیب و غریب مشین کا ایک پرزہ ثابت کرے۔ ان تمام مقاصد میں سے ہر ایک مقصد پر اس کا کوئی نہ کوئی کمال صوری یا کمال معنوی معلق اور موقوف ہے۔ اس لئے اگر یہ شریف نوع ان مقاصد کے صحیح راستہ سے بھٹک جائے تو یقیناً اس کی نوعی شرافت بدل جائے گی اور وہ حیوانوں اور چوپایوں سے بھی زیادہ پست درجہ میں چلا جائے گا پھر یہ نتیجہ ہوگا کہ وہ خود اپنی اور غیروں کی ذات کے لئے ایک مستقل خطرہ کی صورت اختیار

کرے گا اور اس کی زندگی بالکل لایعنی اور قابلِ صد نفریں سمجھی جائے گی۔

اِس بنا پر اولین مسائل میں سے وہ مسئلہ جس کے حل کرنے کی انسان کو تکلیف دی گئی ہے مادہ مشہودہ و روح مستورہ کے اسرار کا انکشاف ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں انہی دونوں رازوں پر موجوداتِ عالم کا سنگِ بنیاد رکھا ہوا ہے۔ اِس لیئے اس عجیب و غریب کائنات میں مادہ و روح کے علاوہ کوئی تیسری چیز نہیں۔ اگر انسان نے ان دونوں کی حقیقتیں معلوم کرلیں تو پھر اس کے نزدیک کوئی چیز مخفی نہیں رہ سکتی۔ پھر انسان ترقی کے کس درجے پر رہے گا۔ اس کی تعیین یقیناً ہمارے وہم و خیال سے باہر ہے۔ کیا آپ دیکھتے نہیں کہ آج مادہ کے صرف بعض رازوں کے انکشاف سے دنیا اس قدر ترقی کر گئی ہے تو پھر اس وقت کیا حال ہوگا جبکہ انسان مادہ کے تمام رازوں کو منکشف کرے۔ یہ بات بالکل ظاہر ہے کہ ان رازوں کا انکشاف اس وقت تک نہیں ہو سکتا جب تک کہ انسان قصورِ علمی میں مبتلا رہے گا۔ بلکہ اِس انکشاف کے قبل کمالِ معنوی کے اس درجے میں پہنچ جائے جس کا ہم اس وقت تخیل بھی نہیں کر سکتے۔ تاکہ اس کا یہ نیا انکشاف اس کے درجۂ علم و فضل کے مناسب و مساوی ہو۔ اور انسان کی خلقت پر غائر نظر ڈالنے سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ ایک ایسے عجیب راستہ پر چل رہا ہے جس کے لیئے ان مشکلات و مجہولات کا حل کرنا نہایت ضروری اور یقینی امر ہے۔

لیکن مادیین نے یہ خیال کیا کہ اِس تنگ و تاریک اور دشوار گزار راستہ کو انسان کے لیئے مختصر کر دیا جائے۔ تاکہ وہ ان مجہول و لامعلوم اشیاء کے حل کرنے سے محفوظ رہ سکے۔ اِس لیئے اِن حضرات نے پہلے تو یہ خیال کیا کہ روح کوئی واقعی چیز نہیں۔ بلکہ محض وہمی و فرضی ہے اور اس کی تحقیق و تفتیش بالکل بیکار اور لایعنی ہے۔ پھر یہ دعوے کیا کہ ہم نے مادہ کا راز دریافت کر لیا۔ لیکن اس کے تعیین میں باہم مختلف ہو گئے۔ بعضوں نے کہا مادہ ایسے اجزا سے مرکب ہے جو منقسم نہیں ہو سکتا۔ بعض اس طرف گئے کہ وہ بے شمار الکٹرن سے مرکب ہے جو ایک نقطہ کے گرد چکر کاٹ رہے ہیں۔ جیسا کہ تمام سیارے آفتاب کے گرد گھومتے ہیں۔ بعضوں کا خیال ہے کہ مادہ و قوت دو مختلف چیزیں ہیں۔ بعضوں نے کہا کہ موجود صرف قوت ہے اور مادہ اس کے بے شمار مظاہر میں سے صرف ایک مظہر ہے۔ اس اختلاف کی اہمیت اسوقت نہ ہوتی اگر یہ حضرات اسی حد تک ٹھہر جاتے۔ لیکن عجیب بات تو یہ ہے کہ ان کا بالکل واضح اور صاف دعوے یہ ہے کہ مادہ کا راز ظاہر ہو گیا۔ اب اس میں کوئی مخفی بات نہیں ہے۔ مگر ساتھ ہی مادہ کی ایک حقیقت نہیں بلکہ کئی حقیقتیں متعین کی جا رہی ہیں اور حقیقت بیان کرنے والا اپنی حقیقت ہی کو حقایقِ علمیہ اور مقرراتِ تجربیہ میں سے ثابت کرنے کی کوشش کر رہا ہے اس لیئے ہم نہایت افسوس کے ساتھ یہ عرض کرنے کی جرأت کرتے ہیں کہ ہم لوگ پہلے جس طرح مادہ کی حقیقت سے جاہل تھے اب بھی اسیطرح جاہل ہیں اور جسطرح پہلے اس کی حقیقت میں شک تھا آج بھی وہ اسی طرح ہمارے نزدیک مشکوک ہے

(پروفیسر عبید الرحمٰن عاقل)
(ندیم گنام)

# کرب کی آواز

ابنِ آدم کی شادکامی کا
مسئلہ ہے عجیب زہرہ گداز
آدمی کھُل کے ہنس نہیں سکتا
غم نہ بخشے اگر پر پروانہ
ایک کلفت کا عارضی انجام
ایک وقتی طرب کا ہے آغاز
سبزۂ نرم و بسترِ سنجاب
خار و خس کا ہے فرشِ پا انداز
جس میں پنہاں نہو خراشِ الم
کونسا ہے طرب کا وہ انداز
ایک پژمردگیٔ نامحسوس
دہر کی ہر شگفتگی کا ہے راز
ایک مبہم سا نوحۂ ابدی
چھیڑتا ہے سرِ تول کا ساز
تنگ میں جوشِ غلطاں ہے
ایک دھیمی سی کرب کی آواز

(ریکم)

# صفحۂ اطفال

## ایڈیٹر پریم کا خط —— اپنے چھوٹے بیٹے شاہد جاوید دُرّانی کے نام

ننھے مُنّے شاہد!

آج تم سوتے سوتے چارپائی سے نیچے گر پڑے میں نے دیکھا کہ نیند کی غفلت کے باوجود گرتے ہوئے تم نے پلنگ کی چادر کو ایک ہاتھ میں پکڑے رکھا اپنے سنبھلنے کے لئے یہ تمہاری پہلی معصومانہ کوشش تھی۔ تم اِس کوشش میں کامیاب نہ ہو سکے گر پڑے۔ چوٹ کھائی۔ اور تم نے رونا شروع کر دیا۔ تمہاری ماں نے بجلی کی تیزی کے ساتھ تمہیں زمین سے اُٹھالیا۔ چُمکارا پیار کیا اور جھنجھنا بجا کر درد کے احساس کو مٹانے کی تدبیر کی۔ تمہارا خیال بٹا اور تم اپنے فطری تقاضے سے ہنسنے لگے۔ یہ سارا ڈراما دو تین منٹ میں ختم ہو گیا اب تمہیں اپنی حسین مصروفیتوں میں اپنا گرنا۔ چوٹ کھانا اور رو دینا یاد بھی نہیں۔ کسی غیر مفہوم مسرت کے احساس سے ہنس رہے ہو۔ ہنسے چلے جاتے ہو۔

بیٹے زندگی کی کہانی بھی اِس ڈرامے سے بہت کچھ ملتی جلتی ہے —— اِس ڈرامے کو ذرا اور پھیلاؤ تو ساری انسانی زندگی اس کے ایکٹوں میں تقسیم ہو جاتی ہے انسان اپنی زندگی کی دوڑ میں اکثر خطرات[۱] محسوس کرتا ہے اس سے بچنے کی سعی[۲] کرتا ہے۔ کبھی کبھی اِس کی سعی کسی خطرے سے مغلوب بھی ہو جاتی ہے تو فطری احساس اُسے رُلا بھی دیتا ہے۔ پھر وقت کہ انسان کے لئے ایک مادرِ مشفقہ[۳] ہے احساسِ الم کو اس کے دِل سے مٹا کر اسے زندگی کی دوسری دلچسپیوں میں مشغول کر دیا کرتا ہے۔ وہ ان دلچسپیوں میں محو ہو کر بھول جاتا ہے کہ اسے کبھی کسی خطرے کا سامنا ہوا تھا اور زندگی اس کی منزلِ مقصود کو اس سے قریب تر کر دیتی ہے

پیارے شاہد! زندگی اور خصوصاً کامیاب زندگی کا راستہ خطرات سے پٹا پڑا ہے۔ تمہارا کام یہ ہے کہ لمبا طا بھر اِن خطروں سے بچاؤ کی کوشش کرو۔ اِن خطرات سے گھبرانے کی بجائے ان سے بچنے کی سعی ضروری ہے۔ مگر ان سے ڈر کر آگے بڑھنے سے ہچکچانا انتہا درجے کی بزدلی ہے اور بزدل کی زندگی کوئی زندگی نہیں۔ تمہارے ڈرنے سے راہِ زندگی کے خطرات ٹل نہیں سکتے۔ ان سے ڈر گئے تو تمہارے نصب العین کے سامنے دیوار حائل بن جائیں گے۔ زندگی کے راستے کو طے کرنے ہی میں زندگی کا لطف ہے

---

۱ خطرہ کی جمع ۔ ۲ کوشش ۔ ۳ مہربان ماں۔

بہادر انسان خطروں کو روندتے ہوئے منزل مقصود پر جا پہنچتے ہیں اور خطرات منہ دیکھتے رہ جاتے ہیں۔ جو لوگ ان خطرات سے گھبرا کر رہ گئے۔ اُن کے لئے پھر زندگی سزائے زندگی بن جاتی ہے۔ یہ ناکام زندگی بزدل ہیں۔ صرف یہی نہیں بلکہ قدرت کی امانتوں میں خیانت کرنے والے بھی۔ کیونکہ قدرت نے ہر انسان کو زندگی کے نصب العین کے لئے ایک راستہ اور اس راستے کو طے کرنے کے لئے ارادہ۔ ہمت۔ اولوالعزمی۔ جفاکشی۔ بے خوفی جیسی انمول طاقتیں عنایت کی ہیں۔ اور ان طاقتوں کی آزمایش کے لئے راہِ زندگی میں خطرات کا جال بھی بچھا دیا ہے۔

جو اپنی طاقتوں سے کام نہیں لیتا وہ گویا قدرت کی امانت میں خیانت کرنے کا مجرم گردانا جاتا ہے

بہادر افغان زادے! تو ایک بہادر قوم کا فرد اور ایک بہادر خاندان کا ممبر ہے۔ پانی پت کا میدان تیری خاندانی شجاعت کا گواہ ہے۔ تیری قوم اور تیرے آباؤاجداد نے کبھی اس براعظم ہندوستان کا جغرافیہ بدل دیا تھا۔

تجھے بھی وہ تمام صفات جو تیرے اعلیٰ خاندان کی روایات کو زندہ رکھ سکتی ہیں قدرت نے آبائی ورثے میں بخشی ہیں۔ تو ان نعمتوں کا امانت دار ہے۔

اس دردناک حالت کو نہ بھول! کہ تیرا ملک غلامی کی زندگی بسر کر رہا ہے۔ آزاد قوموں کی محفل میں اس کے لئے کہیں سر اونچا کر کے بیٹھنے کی جگہ نہیں۔

تو اسلام کا پیرو ہے۔ اور اسلام غلامی کو بہت بڑا کفر قرار دیتا ہے تو افغان قوم سے تعلق رکھتا ہے اور افغان غلام ہو کر جینا کبھی پسند نہیں کیا کرتا:

مختصر یہ کہ تیرے قومی خصائل اور تیرے مذہبی احکام غلامی کی ذلیل اور کافرانہ زندگی پر عزت کی موت کو ضروری قرار دیتے ہیں

میرے پیارے بیٹے! اس واقعیت کو ہمیشہ یاد رکھنا کہ تیرا وطن ہندوستان ہے۔ تو ہندوستانی ہے اور وطن کے حقوق تیرے ذمے تیرے مذہب اور قوم کا ایک قرض ہے۔ جسے ادا کرنا تیرا پہلا فرض ہے اس فرض کی ادائیگی کے راستے میں مشکلات، خطرات اور حادثات بھی پیش آئیں گے۔

بہادر ہندوستانی بچے! غیرت قومی کا تقاضہ یہ ہے کہ زندگی وطن کی آزادی کے لئے وقف کر دے

وطن کی آزادی تیری زندگی کا نصب العین ہونا چاہئے۔ مشکلات کو روندتا ہوا خطرات سے بے پرواہ حادثات کی طرف سے آنکھیں بند کر کے آگے بڑھتا چلا جانا۔ اِس سفر میں اہلِ وطن کی دعائیں۔ عالم انسانیت کی ہمدردیاں تیری خداداد طاقتیں یہاں تک کہ خدا بھی تیرے ساتھ ہوگا۔

شاہد! رسول کریم علیہ التسلیم کے اس ارشاد کو ہمیشہ پیشِ عمل رکھنا۔ زندگی کی طرح ضروری بنا لینا

"حُبُّ الْوَطَنِ مِنَ الْاِیْمَانِ"

یعنی اپنے وطن سے محبت کرنا ایمان میں داخل ہے۔ پیارے وطن! خدا تجھے آزادی کی نعمت بخشے۔

(منقول از پریم) تاجور

ایم ہادی حسن اختر پرنٹر و پبلشر نے عالمگیر الیکٹرک پریس ... چھپوا کر دفتر ... کوٹھی محبوب شاہ احاطہ کالو جلالدین روڈ مزنگ لاہور سے شائع کیا